# حالی کا ذہنی ارتقاء

غلام مصطفیٰ خاں
ایم اے، ایل ایل بی، پی ایچ ڈی

# حالی کا ذہنی ارتقاء

از


جناب ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خاں صاحب

ایم اے، ایل ایل بی، پی ایچ ڈی

پروفیسر صدر شعبۂ اردو۔ سندھ یونی ورسٹی۔ حیدر آباد

(سابق صدر شعبۂ اردو۔ ناگ پور یونی ورسٹی)





۱۹۵۶ء

قیمت للعہ

اعلیٰ کتب خانہ، ناظم آباد ۳۔ کراچی

# انتساب

بہ عالی جناب

## علامہ آئی۔ آئی۔ قاضی صاحب دام اقبالہٗ

بار۔ ایٹ۔ لا۔

(وائس چانسلر سندھ یونی ورسٹی حیدرآباد)

جو غیر معمولی فاضل ہی نہیں بلکہ ایک بلند پایہ انسان بھی ہیں ۔

سلف کی دیکھ رکھو راستی اور راست اخلاقی
کہ ان کے دیکھنے والے ابھی کچھ لوگ ہیں باقی
حالی

# مقدّمہ

یہ مجموعہ راقم الحروف کے چند مطبوعہ مضامین پر مشتمل ہے جو وقتاً فوقتاً اس طرح شائع ہو چکے ہیں :-

(۱) "حالی کی فارسی شاعری" ۔ رسالہ "اردو" کراچی (حالی نمبر) ۔ اپریل ۱۹۵۲ء
(۲) "حالی کا ذہنی ارتقاء" ۔ " " " (الف) ۔ جولائی ۱۹۵۲ء
" " " (ب) ۔ اکتوبر ۱۹۵۲ء
" " " (ج) ۔ جنوری ۱۹۵۴ء
(۳) "حالی کی اردو غزل" ۔ " " ــــ اپریل ۱۹۵۵ء
(۴) "سرسید اور مقدمۂ شعر و شاعری" ۔ رسالہ "برگِ گل" (سرسید نمبر) اردو کالج، کراچی ۱۹۵۵-۵۶ء

لیکن مجموعے میں یہ ترتیب بدل دی گئی ہے اور "حالی کا ذہنی ارتقاء" نہ صرف مقدم ہے بلکہ نفسِ مضمون اور معنویت کے لحاظ سے کتاب بھی اسی نام سے موسوم کر دی گئی ہے ۔ ذیلی حاشیے مضمون کی طوالت کی وجہ سے قائم کیے گئے ہیں لیکن طوالت ہی کے خیال سے فہرست حذف کر دی گئی ہے ۔ تاہم "اشاریہ" سے مضامین اور موضوعات کا اندازہ ہو سکتا ہے ۔ ماخذات بھی

اسی ذیل میں آجاتے ہیں۔

یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ موضوعات کے سلسلے میں محنت اور کاوش کس درجہ کی گئی ہے لیکن کوشش ضرور کی گئی ہے کہ ان تمام کیفیات اور حالات کا اجمالاً جائزہ لیا جائے جو کسی تحریر کے وقت مولانا حالی کے دل و دماغ کو متاثر کر سکتے تھے۔ دوسرے فضلاء چاہیں تو اس اجمال کو تفصیل سے بدل دیں تاکہ مولانا کا نفسیاتی مطالعہ زیادہ بہتر طریقے پر ہو سکے۔ مولانا کی مختلف تصانیف پر تبصرے زیادہ طویل نہیں ہیں اور اس خصوص میں مولانا کی اختصار پسندی ہی پسند کی گئی ہے۔

کتاب کے متعلق خود مصنف کی رائے کوئی وقعت نہیں رکھتی اور خصوصاً اُس مصنف کی رائے تو اور بھی غیر وقیع ہے جسے اپنی خامیوں کا احساس اور اعتراف بھی ہے لیکن یہ صرف فاضل محترم ڈاکٹر سید محمد عبداللہ صاحب (صدر شعبۂ اردو پنجاب یونی ورسٹی) برادرِ مکرم ڈاکٹر سید رفیع الدین صاحب (صدر شعبۂ اردو، ناگ پور یونی ورسٹی) اور عزیزم ڈاکٹر سید نعیم الدین صاحب (پروفیسر ناگ پور یونی ورسٹی) جیسے فضلاء کی ہمت افزائی اور علم نوازی ہے کہ انھوں نے ان مضامین کے متعلق اپنی بیش قیمت رائیں خود ہی عنایت فرمائیں اور کتاب کی اشاعت کی طرف توجہ دلائی۔ جزاہم اللہ تعالیٰ۔

آخر میں اس قدر اور عرض کرنے کی ضرورت ہے کہ مضامین چونکہ وقتاً فوقتاً لکھے گئے ہیں، اس لیے بعض اقتباسات کی تکرار ہو گئی ہے۔ اس کے لیے یہ عاجز معذرت خواہ ہے۔

غلام مصطفیٰ خاں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

آں لالۂ صحرا کہ خزاں دید و بیفسرد      سید دگرا ورانمے از اشکِ سحر داد
حالی ز نواہائے جگر سوز نیاسود      تا لالۂ شبنم زدہ را داغِ جگر داد

اقبال نے اس قطعے میں سرسید اور مولانا حالی کی قومی خدمات کا
ایت جامع الفاظ میں جائزہ لیا ہے اور حرم والوں کی "سادہ و رنگین داستان"
، اوراقِ پریشاں کا خلاصہ پیش کر دیا ہے۔ سرسید، مولانا حالی سے بیش[۳۰]
ں بڑے تھے۔ انھوں نے مسلمانوں کے زوال و ادبار، غدر کے کشت و
ں، پھر مشتبہ لوگوں کے ساتھ انگریزوں کا بہیمانہ برتاؤ وغیرہ سب کچھ
نے دل کی آنکھوں سے دیکھا تھا اور بصیرت کی نگاہوں سے جانا پہچانا
ا۔ وہ سرکاری ملازمت میں رہنے کے باوجود خدمتِ قوم کی زبردست
لاحیت رکھتے تھے۔ چنانچہ سیاسی اور معاشی حالات سے متاثر ہو کر وہ
م کی فلاح کے لیے یہی رائے دے رہے تھے کہ

ع رہنے دو خم کے سر پہ تم خشتِ کلیسا ابھی (اقبال)

سرسید نے اسی لیے غدر کو محض ایک فوجی بغاوت ثابت کیا۔
مسلمانوں کو حکومت سے وفاداری کرنے کی تلقین کی اور انگریزوں کو مسلمانوں پر

اعتماد کرنے کا مشورہ دیا۔ غرضکہ اپنی حکمتِ عملی سے قوم کی ڈوبتی ہوئی کشتی کو پار لگانے کی کوشش کی اور اس کے لیے انگریزی تعلیم کو مناسب اور ضروری قرار دیا۔ رفتہ رفتہ قوم کے قوائے عملی میں جان پیدا ہونے لگی اور شاندار مستقبل کی شاہراہیں دکھائی دینے لگیں۔ حالی نے تیس بتیس سال کی عمر تک محض ادبی اور مذہبی ماحول میں وقت گذارا۔ پھر سیاسی شعور پیدا ہوا اور انھوں نے سرسید کے چراغِ راہ سے منزل کا پتا چلایا۔ چنانچہ ۱۸۷۱ء سے لے کر زندگی کے آخری لمحوں تک یہی مشن ان کے تمام کاموں میں ملتا ہے، اور انہی جگر سوزیوں کا ذکر ان اوراق میں بھی موجود ہے۔ حالی کی ان تمام خدمات کا ترتیب وار جائزہ اسی لئے لیا گیا ہے کہ یہ معلوم ہو سکے کہ انھوں نے کس عمر میں اور کیسے حالات میں کس قسم کے خیالات کا اظہار کیا ہے اور ان سے قوم اور ادب کو کیا فائدہ پہنچا ہے۔

مولانا حالی ۱۲۵۳ھ (مطابق ۱۸۳۷ء) میں پانی پت میں پیدا ہوئے۔ ابھی نو برس کے تھے کہ ان کے والد کا انتقال ہو گیا۔ مولانا کے بڑے بھائی خواجہ امداد حسین اور بڑی بہن نے سرپرستی کی۔ مولانا "ترجمۂ حالی" میں لکھتے ہیں:-

"انھوں نے اول مجھ کو قرآن حفظ کرایا۔ اس کے بعد اگرچہ تعلیم کا شوق خود بخود میرے دل میں حد سے زیادہ تھا مگر باقاعدہ اور مسلسل تعلیم کا کبھی موقع نہیں ملا۔ ایک بزرگ سید جعفر علی مرحوم جو میر ممنون دہلوی کے بھتیجے اور داماد بھی تھے اور بوجہ تعلق

زناشوئی کے پانی پت میں مقیم تھے،..... ان سے دو چار فارسی کی ابتدائی کتابیں پڑھیں اور ان کی صحبت میں فارسی لٹریچر سے ایک نوع کی مناسبت پیدا ہو گئی۔ پھر عربی کا شوق ہوا۔ انھی دنوں میں مولوی حاجی ابراہیم حسین انصاری مرحوم لکھنؤ سے امامت کی سند لے کر آئے تھے ان سے صرف و نحو پڑھی۔ چند روز بعد بھائی اور بہن نے.... تاہل پر مجبور کیا۔ اس وقت (۱۸۵۴ء میں) میری عمر ۱۷ برس کی تھی..... اب بظاہر تعلیم کے دروازے چاروں طرف سے مسدود ہو گئے... میں گھر والوں سے روپوش ہو کر دلّی[۵۱] چلا گیا اور قریب ڈیڑھ برس کے (یعنی ۱۸۵۵ء تک) رہ کر کچھ صرف و نحو اور کچھ ابتدائی کتابیں منطق کی مولوی نوازش علی مرحوم[۵۲] سے پڑھیں... میں نے دلی میں شرح سلّم، ملا حسن اور میبذی[۵۳] پڑھنی شروع کی تھی کہ سب عزیزوں

---

۵۱ سسرال کی خوشحالی کی وجہ سے متاہلانہ زندگی کی ذمہ داریوں سے یک گونہ بے فکری تھی۔ اہلیہ کا نام اسلام النساء بنت سید باقر علی تھا (تذکرۂ حالی از شیخ محمد اسمٰعیل ۱۹۳۵ء صفحہ ۳۰)

۵۲ دہلی کے اسی قیام کے زمانے میں حالی نے نواب صدیق حسن خاں کے ایک منطقی مسئلے کی تائید میں ایک عربی رسالہ لکھا تھا جو استاد نے چاک کر ڈالا کہ "اس سے ایک وہابی مولوی کی تائید ہوتی تھی" (مضمون خواجہ غلام الثقلین۔ بحوالہ تذکرۂ حالی از شیخ اسمٰعیل صفحہ ۴۱)

۵۳ میبذی، عربی درس کے متوسطات میں داخل تھی۔ بعض علماء کی طرح مولانا شبلی نے بھی ایک جگہ (مکاتیب شبلی۔ جلد اول صفحہ ۱۵۳) اس کو "سب سے زیادہ نالائق کتاب" کہا ہے۔

اور بزرگوں کے جبر سے چار و ناچار مجھ کو دلی
واپس آنا پڑا۔ یہ ذکر ۱۸۵۵ء کا ہے۔ دلی
برس تک پانی پت سے کہیں جانے کا اتفاق

## ۱۸۵۶ء

مولانا حالی نے ۱۲۷۲ھ (۱۸۵۶ء) یعنی تقر
میں حاجی جان محمد قدسی کی مشہور نعتیہ غزل "مرحب
پر ایک تضمین[۱] لکھی تھی اور اس وقت خستہ تخلص ا
زمانہ تھا جب کہ ۱۸۵۷ء والے عالم آشوب "رستخیز
باقی تھا اور مولانا کوئی برس ڈیڑھ تک (دہلی سے
رہ چکے تھے اور اب ضلع حصار میں کلکٹر کے دفتر میں ا
لیکن اس وقت تک ان میں شعر کہنے کی اچھی خاصہ
ہو چکی تھی، کیونکہ دہلی کے قیام میں گو کہ انھوا

اولین تضمین

[۱] لیکن دیوان میں ایک قصیدۂ نعتیہ کے حاشیے پر مولانا حا
(سلطانِ دوجہاں کیلئے) ۱۲۸۱ یا ۱۲۸۲ھ کا لکھا ہوا ہے ا
نہیں لکھا گیا ۔۔۔۔ وہ تضمین جو حالی سے منسوب ہے اس میں
میں خستہ تخلص آتا ہے :-
خستہ خاموش کہ مشکل ہی بہت وصف نبی　　　ہاتھ ا
پڑھ زباں سے تو رہ صدق یہ شعر قدسی　　　سیدی انت
آمدہ سوئے تو قدسی پئے درماں طلبی

زیادہ نہیں لکھی۔ لیکن غالب نے ان کی صلاحیت دیکھ کر فرمایا تھا کہ "اگرچہ میں کسی کو فکر شعر کی صلاح نہیں دیا کرتا لیکن تمہاری نسبت میرا یہ خیال ہے کہ اگر تم شعر نہ کہو گے تو اپنی طبیعت پر سخت ظلم کرو گے"۔ ضلع حصار کے اس قیام کو زیادہ عرصہ نہیں ہوا تھا کہ مولانا کو پانی پت واپس آنا پڑا۔

## سنہ ۱۸۵۷ء - سنہ ۱۸۶۲ء

ترجمۂ حالی میں ہے کہ

"سنہ ۱۸۵۷ء میں جبکہ سپاہ باغی کا فتنہ ہندوستان میں برپا ہوا اور حصار میں اکثر سخت واقعات ظہور میں آئے اور سرکاری عملداری اٹھ گئی تو میں وہاں سے پانی پت چلا آیا اور قریب چار برس کے (یعنی تقریباً سنہ ۱۸۶۲ء تک) پانی پت میں بیکاری کی حالت میں گزرے، اس عرصہ میں پانی پت کے مشہور فضلاء مولوی (قاری) عبدالرحمٰن (المتوفی سنہ ۱۳۱۴ھ سنہ ۱۸۹۶ء) مولوی محب اللہ اور مولوی قلندر علی مرحومان سے بغیر کسی ترتیب اور نظام کے کبھی منطق یا فلسفہ، کبھی حدیث، کبھی تفسیر پڑھتا رہا اور جب ان صاحبوں میں سے کوئی پانی پت میں نہ ہوتا تھا تو خود بغیر پڑھی کتابوں کا مطالعہ کرتا تھا اور خاص کر علم ادب کی کتابیں شروح اور لغات کی مدد سے اکثر دیکھا کرتا تھا اور کبھی کبھی عربی نظم و نثر بھی بغیر کسی کی اصلاح یا مشورے کے لکھتا تھا۔ مگر اس پر اطمینان نہ ہوتا تھا، میری عربی اور فارسی

تحصیل کا منتہا صرف اسی قدر ہے جس قدر اوپر ذکر کیا گیا۔"

گویا ۱۸۶۲ء تک یعنی تقریباً چھبیس سال کی عمر تک مولانا کی تعلیم غیر مسلسل طریقے پر ہوتی رہی اور اس وقت تک انھوں نے اردو اور فارسی ادب کے علاوہ منطق، فلسفہ، حدیث، فقہ اور تفسیر وغیرہ میں بھی خاصی دسترس حاصل کر لی تھی بلکہ اردو، فارسی اور عربی کی نظم و نثر بھی لکھ لیتے تھے۔

"پھر غدر کے بعد جب کئی برس پانی پت میں بیکاری کی حالت میں گزر گئے تو فکرِ معاش نے گھر سے نکلنے پر مجبور کیا۔ حسنِ اتفاق سے نواب مصطفیٰ خاں مرحوم رئیس دہلی تعلقہ دار جہانگیرآباد ضلع بلندشہر . . . سے شناسائی ہو گئی اور آٹھ سات برس تک بطور مصاحبت کے ان کے ساتھ رہنے کا اتفاق ہوا۔" [1]

ضمیمہ اردو کلیاتِ نظمِ حالی کے مقدمے میں مولانا لکھتے ہیں:

## ۱۸۶۳ء

"حسنِ اتفاق سے ۱۸۶۳ء میں میرا تعلق جناب غفران مآب نواب محمد مصطفیٰ خاں مرحوم رئیس دہلی و تعلقہ دار جہانگیرآباد ضلع بلندشہر کی سرکار میں جو کہ فارسی میں حسرتی اور اردو میں شیفتہ تخلص کرتے تھے ہو گیا اور اس تعلق کی وجہ سے تقریباً آٹھ نو برس (یعنی

---

[1] ترجمۂ حالی۔ مقالاتِ حالی حصہ اول۔

۱۸۶۲ء تک) ان کی خدمت میں رہنے کا اتفاق ہوا[۵۱]۔ چوں کہ جناب ممدوح کا قیام ۱۸۵۷ء کے بعد سے زیادہ تر جہانگیر آباد میں رہنے لگا تھا جہاں مخاطب صحیح کمیاب تھا، اس لیے وہ فکرِ شعر کی طرف بہت کم متوجہ ہوتے تھے، لیکن جب راقم وہاں رہنے لگا تو رفتہ رفتہ جناب ممدوح کا شوق از سر نو تازہ ہو گیا۔ اگرچہ اس وقت مجھ کو فارسی یا اردو میں فکر شعر کرنے کا بہت ہی کم اتفاق ہوا تھا۔ مگر جناب ممدوح کو ادھر متوجہ دیکھ کر میرے دل میں بھی تحریک پیدا ہوئی۔ . . . .''

ترجمۂ حالی میں مولانا نے نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ کے ذوق کے سلسلے میں اپنا حال اس طرح لکھا ہے:۔

''انھوں نے (شیفتہ نے) اپنا فارسی اور اردو کلام مومن خاں (المتوفیٰ ۱۸۵۱ء) کو دکھایا تھا، مگر ان کے مرنے کے بعد وہ مرزا غالب سے مشورۂ سخن کرنے لگے تھے . . . ان کی مصاحبت میں میرا طبعی میلان بھی . . . چمک اٹھا . . . انہی کے ساتھ میں بھی جہانگیر آباد سے اپنا کلام مرزا غالب کے پاس بھیجتا تھا۔ مگر درحقیقت مرزا کے مشورہ و اصلاح سے مجھے چنداں فائدہ نہیں ہوا جو نواب صاحب مرحوم کی صحبت سے ہوا تھا۔ . . . . ''[۵۲]

---

[۵۱] یعنی نواب شیفتہ کے بچوں کی اتالیقی سپرد تھی۔

[۵۲] ترجمۂ حالی۔ مقالاتِ حالی حصہ اول۔ حالی کا ایک شعر بھی ہے:۔

حالی سخن میں شیفتہ سے مستفیض ہوں
شاگرد میرزا کا مقلد ہوں میر کا

اسی زمانہ میں یعنی سنہ ۱۸۶۴ء سے سنہ ۱۸۶۸ء کے درمیان کسی وقت انھوں نے "مولود شریف" لکھا تھا۔ اس میں مناجات اس طرح شروع ہوتی ہے

"الٰہی، تیرا کرم وسیع، تیری عنایت شامل، تیرا فیض عام، تیرے ہاتھ کشادہ، تیرا ملک لازوال، تیرے خزانے بے حساب، تیری نعمتیں سرمدی، تجھ سے کیا کیا مانگیے اور کہاں تک مانگیے؟ ....."[1]

مناجات کا انداز شروع سے آخر تک یہی ہے اور جوشِ عقیدت میں یوں ہی ہوا کرتا ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ نثر اچھی اچھی منظوم مناجات سے زیادہ دلکش ہے۔

اسی زمانے کا یعنی سنہ ۱۲۸۱ھ (سنہ ۱۸۶۴ء) یا سنہ ۱۲۸۲ھ (سنہ ۱۸۶۵ء) کا لکھا ہوا (جیسا کہ قصیدے کے حاشیے سے معلوم ہوتا ہے) ایک نعتیہ قصیدہ دیوان میں ملتا ہے۔ وہ اس طرح شروع ہوتا ہے:-

بنے ہیں مدحتِ سلطانِ دو جہاں کے لیے
سخن زباں کے لیے اور زباں دہاں کے لیے

یہ قصیدہ ۳۳ شعروں کا ہے اور قدیم طرز میں لکھا گیا ہے۔ یہ وہ زمانہ ہے جب کہ مولانا جہانگیر آباد میں نواب شیفتہ کے مصاحب تھے اور غالب کو اپنا کلام بھیجا کرتے تھے۔ اس لیے ظاہر ہے کہ انھوں نے

[1] مقالاتِ حالی حصۂ اول۔ خواجہ سجاد حسین نے یہ مولود شریف سنہ ۱۹۲۳ء میں شائع کرایا تھا۔

غالب ہی کی زمین اختیار کی ہو گی جو یہ ہے :-

نویدِ امن ہے بیدادِ دوست جاں کے لیے
رہی نہ طرزِ ستم کوئی آسماں کے لیے

محمد اکرام صاحب نے غالب کی اس غزل کا سالِ تصنیف ۱۸۴۵ء لکھا ہے[1]۔ جب کہ نواب اصغر علی خاں نسیم کے مشاعرے میں ذوق، مومن اور غالب بھی مدعو تھے۔ بہرحال حالی کی جو پندرہ سولہ غزلیں قدیم رنگ کی ان کے دیوان میں موجود ہیں وہ اسی عہد سے تعلق رکھتی ہوں گی جب کہ ان پر غالب اور شیفتہ کا اثر غالب تھا۔[2]

---

[1] غالب نامہ (چوتھا ایڈیشن صفحہ ۹۹) اسی غزل کا ایک شعر ہے:

دیا ہے اور کو بھی تا اُسے نظر نہ لگے
بنا ہے عیش تجمل حسین خاں کے لیے

یہی نواب تجمل حسین خاں رئیس فرخ آباد اپنی بربادی کی حالت میں حرمین شریفین میں تھے۔ نواب صدیق حسن ۱۲۸۵ھ (۱۸۶۸ء) میں حج کو گئے۔ وہ اِبقاءُ المِنَن (بھوپال ۱۸۹۸ء) کے صفحہ ۹۹ پر لکھتے ہیں کہ "منجملہ مساکین کے ایک نواب تجمل حسین خاں رئیس فرخ آباد بھی وہاں مجھ کو ایک حالتِ تباہ میں ملے۔ ایک جوڑا لباس عمدہ کا میں نے ان کو بھی دیا۔ اور نہایت عبرت حاصل ہوئی کیونکہ یہ وہ شخص تھے جن کی مدح میں غالب دہلوی نے بزمانۂ نوابی یہ شعر کہا تھا:۔ دیا ہے اور کو بھی... الخ" اسی زمین میں شیفتہ کی دو غزلیں ہیں

ع سحر گئے جو وہ گلگشتِ گلستاں کے لیے

ع جو کوئے دوست کو جاؤں تو پاسباں کے لیے

شیفتہ کے استاد مومن کی بھی یہی زمین تھی ؎

دعا بلا تھی شبِ غم سکونِ جاں کے لیے
سخن بہانہ ہوا مرگِ ناگہاں کے لیے

اور ذوق نے بھی اسی زمین میں کہا تھا ؎

صبا جو آئے خس و خارِ گلستاں کے لیے
قفس میں کیونکہ نہ پھڑکے دلِ آشیاں کے لیے

[2] غالباً اسی زمانہ میں یعنی غالب کی زندگی میں ان کی ایک نعتیہ غزل پر تضمین لکھی تھی ؎

اعجاز از خواص لسانِ محمد است
عین الحیوٰۃ گم بہ دہانِ محمد است

اسی زمانے میں یعنی غدر کے بعد عیسائی مبلغین نے سیاسی اقتدار کے بل بوتے پر بہت بڑا فتنہ پیدا کر رکھا تھا، لیکن ان کی تردید میں ڈاکٹر وزیر خاں اکبرآبادی، مولانا رحمت اللہ کیرانوی، مولانا محمد قاسم نانوتوی، اور مولانا عنایت رسول چریا کوٹی وغیرہ نے بڑی ہمت سے کام لیا اور شروع کے دو بزرگوں نے فنڈر پادری کو شکست فاش دیکر عیسائیت کے دعوے داروں کو بہت نیچا دکھایا۔ تاہم وہ زمانہ ایسا تھا کہ مختلف پادریوں نے ہندوستان کی فضا کو بہت زیادہ مسموم بنا دیا تھا۔ ایک پادری (مرتد) عمادالدین پانی پتی نے ہدایت المسلمین[۵۱] کتاب مسلمانوں کے خلاف لکھی تھی اس کے جواب میں مولانا حالی نے سنہ ۱۲۸۴ھ (سنہ ۱۸۶۷ء)[۵۲] میں جہانگیرآباد کے قیام میں رسالہ "تریاقِ مسموم" لکھا۔

## سنہ ۱۸۶۷ء

اس زمانے میں حالی کے دل میں دینی حمیت اور مذہبی جوش بہت زیادہ تھا اور اسی زمانے کی یادگار وہ عربی قصیدہ بھی ہے جو انھوں نے

---

[۵۱] شیخ محمد اسمٰعیل نے اس کتاب کا نام تحقیق الایمان لکھا ہے (تذکرۂ حالی صفحہ ۱۱۹) یہ عمادالدین سنہ ۱۸۹۷ء تک مرتد رہا لیکن اس کا بھائی خیرالدین اور باپ سراج الدین تائب ہوگیا تھا (تذکرۂ حالی میں نامۂ حالی دیکھیں صفحہ ۲۵۳)۔

[۵۲] اسی سال شیفتہ کا دیوان پہلی بار مطبع رضوی دہلی سے شائع ہوا اس کا ایک نسخہ حبیب گنج میں موجود ہے لیکن دیوانِ شیفتہ (لاہور سنہ ۱۹۵۴ء) کے مقدمہ صفحہ ۴۳ میں ہے کہ پہلا ایڈیشن میرٹھ سے سنہ ۱۸۵۴ء میں نکلا تھا۔

مولانا شاہ عبدالغنی نقشبندی مجددی رح کی خدمت میں حج کے ایام میں مدینہ طیبہ بھیجا تھا ضمیمہ کلیات نظم حالی میں وہ اڑتالیس شعروں کا قصیدہ موجود ہے اور اس میں سال تصنیف ۱۲۸۳ھ (۱۸۶۷ء) بھی موجود ہے۔ قصیدہ کا مطلع یہ ہے:

هَوَى الْحُوْرِ بَلْوَى كُلِّ حِبْرٍ وَّنَادِبٍ
وَفِتْنَةُ قِسِّيْسٍ وَّزَلَّةُ رَاهِبٍ

اسی کے ساتھ ایک عربی خط بھی بھیجا گیا تھا۔ وہ بھی اسی مجموعے میں موجود ہے۔ پھر قصیدے کے محاسن کے متعلق جو خط بطور رسید کے آیا تھا اس کے شکریے میں مولانا نے دوسرا عربی خط لکھا تھا وہ بھی اسی مجموعے میں ہے۔

## ۱۸۶۸ء سنہ ۱۸۶۹ء

۱۸۶۸ء میں محکمہ تعلیم پنجاب کے ایک انعامی اعلان کے مطابق فارسی صرف و نحو پر مولانا نے ایک کتاب "اصولِ فارسی" لکھی تھی جو فلسکیپ سائز کے ۲۵۹ صفحات پر مشتمل تھی، ان کے صاحبزادے خواجہ سجاد حسین کے پاس محفوظ تھی (تذکرۂ حالی ص۱۳۱) لیکن وہ طبع نہیں ہوئی۔

اس کے بعد ہی یعنی ۱۲۸۵ھ (۱۸۶۹ء) میں "آہ غالب بمرد"[1] استاد کا غم ایک سعادت مند شاگرد کو کیوں کر خاموش رہنے دیتا؟ مولانا حالی رو پڑے اور ایسے روئے کہ دوسرے شعراء بھی اس رونے پر رشک کرتے

---

[1] یک شنبہ ۲ ذی قعدہ ۱۲۸۵ھ مطابق ۱۵ فروری ۱۸۶۹ء۔

[5] اس میں پانچ حصے ہیں یعنی علم صرف، علم نحو، علم معانی، علم بیان اور علم بدیع۔ دیکھیے "نقوش" لاہور، [illegible] نمبر ۱۹۵۴ء

حالی اس وقت دلی ہی میں تھے۔ جنازے میں شریک ہوئے اور شیفتہ[له] کی طرح خود بھی اشک بار رہے۔

غالب کے ساتھ حالی کو جو عقیدت تھی[له] اس کا اظہار حالی کے اس فارسی قطعے میں بھی ہے جو یادگارِ غالب میں موجود ہے۔ وہ اس طرح شروع ہوتا ہے:-

| | |
|---|---|
| نوائے کہ رونق پیشینیاں ہم بشکست | ز نظم و نثر تو کاندر زبان ما گفتی |
| چہ نغمہ ہا کہ بہ قانونِ ذوق سنجیدی | چہ بذلہ ہا کہ بانداز دلربا گفتی |
| رسید نشۂ عرفاں چو ذکر می راندی | شگفت خاطرِ یاراں گر از صبا گفتی |

اس طرح انیس اشعار ہیں۔ اس قطعے کے متعلق یادگارِ غالب میں لکھتے ہیں:-

"جس زمانے میں یہ واقعہ پیش آیا اس زمانے میں مجھ کو نواب محمد مصطفیٰ خاں مرحوم متخلص بہ شیفتہ و حسرتی رئیس جہانگیر آباد کے ہاں تعلق تھا اور ان دنوں میں وہ دلی آئے ہوئے تھے اور میں انہی کے مکان پر مقیم تھا۔ جب یہ قطعہ مرزا صاحب کی نظر سے گزرا تو انھوں نے چار بیت کا ایک نہایت لطیف قطعہ نواب مرحوم

---

له غالب نے کہا تھا:

وحشت و شیفتہ اب مرثیہ کہیں شاید | مر گیا غالب آشفتہ نوا، کہتے ہیں

له اس عقیدت کے باوجود ایک مرتبہ جب غالب نے نظیری کے ایک شعر کو ناقص المعیار قرار دیا تھا تو حالی نے ایک "عریضہ" میں اس شعر کی خوبیوں پر بحث کی تھی۔ یہ فارسی "عریضہ" ضمیمہ کلیات حالی میں موجود ہے۔

کے پاس لکھ کر بھیجا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ مرزا صاحب کے اس قطعے پر انہوں نے ایک اور قطعہ لکھ کر ان کی خدمت میں بھیجا جو ذیل میں لکھا جاتا ہے :-

تو اے کہ عذر فرستادۂ بسوئے ہمی ۔۔۔۔ سزد کہ جانِ گرامی بر آں نثار کنم

اس قطعے میں نو اشعار ہیں جو یادگار غالب اور ضمیمہ کلیات حالی میں بھی موجود ہیں۔ یہی وہ زمانہ تھا جب کہ مولانا حالی نے نواب شیفتہ جیسے سخن فہم و سخن سنج اور شیدائے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کی مصاحبت میں نہ صرف ادب و شعر میں پختگی حاصل کی تھی بلکہ دین کے لئے والہانہ تعلق بھی پیدا کیا تھا اور کم از کم اس بات میں تو کوئی شک نہیں کہ ان کے دینی جوہر کو مصطفوی تعلق اور شیفتگی کی وجہ سے جلا ضرور حاصل ہوئی تھی۔ چنانچہ عربی نظم و نثر، مولود شریف اور نعتیہ قصیدے سب اسی سلسلے کی مختلف کڑیاں ہیں اور اسی زمانے کی یادگار ہیں، لیکن اس قسم کے تمام ادبی جواہر ریزوں میں ایک خاص بات یہ ہے کہ وہ اپنی قدامت کے باوجود نہایت سلیس اور برجستہ ہیں اور ان کے "تکلف" میں بھی کوئی تصنع نہیں ہے۔

پھر ۱۸۶۸ء کے مشاغل کا علم تو نہیں ہے البتہ ۱۸۷۱ء میں "علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ" (صفحہ ۱۱۸) میں ان کا ایک مضمون[۱] "سید احمد خان اور ..." سرسید پر ایک مضمون —

[۱] سرسید کا رسالہ تہذیب الاخلاق یکم شوال ۱۲۸۷ھ (۲۴ دسمبر ۱۸۷۰ء) کو جاری ہو چکا تھا۔ سرسید اور حالی کی پہلی ملاقات غالباً ۱۸۶۶ء میں نواب شیفتہ کی رفاقت میں ہوئی تھی۔ شیفتہ نے ایک موقع پر غزل میں یہ شعر غالباً سرسید کے متعلق ہی لکھا تھا :-

ہے سخن نسبت مع اللہ ہے اسے ۔۔۔۔ قوم سے جس کو کہ نسبت ہو گئی

ان کے کام" شائع ہوا تھا۔ اس کے شروع میں وہ ایک جگہ لکھتے ہیں کہ

"اگرچہ میں نہ کبھی پہلے ان کا ہم زبان ہوا نہ اب ہوں اور امید کہ آگے کو بھی نہ ہوں گا، مگر اس میں شک نہیں کہ اس تحریر سے پہلے ان کے باب میں میری رائے کبھی تذبذب اور تردد سے خالی نہیں رہی۔ لیکن الحمدللہ کہ میرے تذبذب کا منشا کوئی داعیۂ نفسانی نہ تھا . . . . . ." [۱]

اور مضمون کے آخر میں لکھتے ہیں کہ:-

"میں نے یہ جو کچھ لکھا ہے اس سے مجھ کو مولوی سید احمد خاں کا خوش کرنا منظور نہیں، نہ ان کے مخالفوں سے بحث کرنی مقصود ہے۔ بلکہ اس کا منشا وہ ضرورت اور وہ مصلحت ہے جس کے سبب سے بھولے کو راہ بتائی جاتی ہے اور مریض کو دوائے تلخ کی ترغیب دی جاتی ہے۔"

چنانچہ دونوں بزرگوں کے خلوص نے ہم آہنگی پیدا کی اور قومی اصلاح اور ذہنی نشوونما کے لیے جو خدمات انھوں نے انجام دی ہیں اُن کے بارِ احسان سے قوم کبھی سبکدوش نہیں ہو سکتی۔

## ۱۸۷۲ء

پھر نواب شیفتہ کے انتقال کے بعد مولانا حالی، دہلی آئے۔ یہ وہ

[۱] مقالاتِ حالی۔ حصہ اول۔

زمانہ ہے کہ دلی کے نامور شعراء کا خاتمہ ہو چکا ہے۔ مومن، ذوق، آزردہ، غالب اور شیفتہ ایک کے بعد ایک رخصت ہو چکے ہیں اور میدان بالکل خالی ہے۔ انہی دنوں سیتارام کے بازار میں ایک مشاعرہ قرار پایا مصرع طرح پر تین غزلیں[1] بڑے دعوے سے لکھیں۔ جن لوگوں کی جا و بے جا تحسین و آفریں سے دماغ میں خلل آ گیا تھا اور جن کی داد کی توقع پر وہ غزلیں لکھیں تھیں وہ کسی وجہ سے باوجود اصرار کے مشاعرے میں نہ آئے ... (لوگوں کی بے التفاتی کی وجہ سے) اس قصیدے کی تحریر تمہید لکھی گئی تھی۔ مطلب یہ تھا کہ اگر لوگ ہماری قدر نہیں کرتے تو ہم آپ ہی اپنے منہ میاں مٹھو بنتے ہیں کیونکہ اس زمانے کے خیالات کے موافق اس بات کا یقین تھا کہ ... شاعری بھی منوانے سے مانی جاتی ہے لیکن جب تفاخر حد سے زیادہ بڑھ گیا تو دفعتہً اپنی غلطی پر متنبہ ہوا۔ لہٰذا قصیدے کا خاتمہ نعتیہ اشعار پر کیا گیا تاکہ فخر کے لیے ایک وجہ پیدا ہو جائے۔"[2]

مولانا حالی نے قصیدے کی ابتداء ضرور اس طرح کی ہے:

میں بھی ہوں حسنِ طبع پر مغرور　　مجھ سے اٹھیں گے اُنکے ناز ضرور

. . . . . . . . . . . . . . . .

خاکساری پہ میری کوئی نہ جائے　　میرے دل میں بھرا ہوا ہے غرور

لیکن اِن کے یہاں "غرور" نہیں ہے بلکہ محض بے نیازی ہے کیونکہ

---

[1] غالباً یہ تین غزلیں "تو نے" کی ردیف کی ہیں جو دیوان میں موجود ہیں۔

[2] دیوان حالی۔ حاشیہ جو اس قصیدے پر ہے۔

دل سے داد اپنی لے چکا ہوں بہت　　مجھ کو پروا نہیں کہ ہوں مشہور

یہ قصیدہ ۵۷ شعروں کا ہے لیکن باوجود قدامت کے حالی کی طرز اور حقیقی جذبات نگاری کے لئے حجت ہے اور خود انکساری کے لئے برہانِ قاطع :-

مجھ سے جو کام چاہیے لیجے　　جھوٹ ہو یا فریب ہو یا زور

حسد و بغض و غیبت و بہتان　　بخل و حرص و ہوا و فسق و فجور

ایک جو مجھ سے بن نہیں آتی　　ہے وہ خدمت کہ جس پہ ہوں مامور

. . . . . . . . . . . .　　. . . . . . . . . . . .

فی المثل ہے مری مسلمانی　　جیسے زنگی کا نام ہو کافور

. . . . . . . . . . . .　　. . . . . . . . . . . .

— لاہور کو روانگی ۔

اس کے بعد سنہ ۱۲۸۹ھ (سنہ ۱۸۷۲ء) میں حالی لاہور چلے گئے۔ لکھتے ہیں :-

"نواب شیفتہ کی وفات[1] کے بعد پنجاب گورنمنٹ بک ڈپو (لاہور) میں

---

[1] شیفتہ کا سالِ وفات مولانا حالی نے سورۂ دہر کی ایک آیت سے اخذ کیا ہے اور یہی آیت قبر پر کندہ ہے : "وجزاھم بما صبروا جنۃ وحریرا" اس کے عدد سنہ ۱۲۸۶ھ ہوتے ہیں۔ اور حالی کے بھائی خواجہ امداد حسین مظہر نے ان کی تاریخ اس طرح نکالی تھی (مقدمہ دیوانِ شیفتہ ۔ نظامی ایڈیشن) :-

از سرِ زاری ببایدگفت این　　رحمتِ حق بر محمد مصطفیٰ ۱۲۸۶ھ (مطابق سنہ ۱۸۶۹ء)

لیکن "ضمیمہ اردو کلیاتِ نظم حالی" (مطبوعہ دہلی سنہ ۱۳۳۲ھ) کے صفحہ ۹۹ میں دیوان حسرتی (شیفتہ) کی تقریظ کی سرخی یہ ہے "تقریظ دیوانِ فارسی حضرت حسرتی رحمۃ اللہ تعالیٰ کہ درسالِ ہزار و ہشتصد و ہفتاد و دو مسیحی در زمانِ حیاتِ مصنف مغفور نوشتہ بود"

(باقی حاشیہ بر صفحہ آئندہ)

ایک اسامی مجھ کو مل گئی جس میں مجھے یہ کام کرنا پڑتا تھا کہ جو ترجمے انگریزی سے اردو میں ہوتے تھے ان کی اردو عبارت درست کرنے کو مجھے ملتی تھی۔ تقریباً چار برس میں میں نے یہ کام لاہور میں رہ کر کیا۔ اس سے انگریزی لٹریچر کے ساتھ فی الجملہ مناسبت پیدا ہو گئی اور نامعلوم طور پر آہستہ آہستہ مشرقی اور خاص کر عام فارسی لٹریچر کی وقعت دل سے کم ہونے لگی"۔[۵۲]
اس اقتباس کا یہ آخری جملہ یاد رکھنے کے قابل ہے۔ اگر یہ صحیح ہے تو اس سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ حالی کا ادبی "احساس پستی" سرسید کی وجہ سے پیدا نہیں ہوا بلکہ از خود انفرادی طور پر پیدا ہوا اور اسی احساس نے

(بقیہ حاشیہ از صفحہ گذشتہ) یعنی ۱۸۶۲ء میں شیفتہ کو زندہ کہا ہے اور اسی مجموعے کی تمہید میں حالی نے لکھا ہے: "حسن اتفاق سے ۱۸۶۳ء میں میرا تعلق جناب غفران مآب نواب محمد مصطفیٰ خاں مرحوم ... سے ہو گیا اور اس تعلق کی وجہ سے تقریباً آٹھ نو برس ان کی خدمت میں رہنے کا اتفاق ہوا" یعنی وہی ۱۸۷۲ء تک۔ اس لیے خیال ہوتا ہے کہ شاید ۱۸۷۲ء کے اواسط میں (شیفتہ کے انتقال کے بعد) حالی لاہور گئے۔ رسالہ معارف (اعظم گڑھ ستمبر ۱۹۱۸ء) میں مولانا حالی کا جو خط شائع ہوا ہے اس میں بھی وہ اس عربی مادۂ تاریخ کی وضاحت نہیں فرما سکے۔
(حاشیہ صفحہ ہٰذا) [۵۱] حالی ۱۸۷۲ء میں لاہور گئے اور غالباً ۱۸۷۴ء کے آخر یا ۱۸۷۵ء کے شروع میں واپس دہلی آ گئے جیسا کہ آگے عرض کیا جائے گا۔ لاہور کی ملازمت کے لئے پیارے لال آشوب کی سفارش کو بھی دخل تھا۔
[۵۲] ترجمۂ حالی۔ محمد حسین آزاد نے بھی انجمن پنجاب کے ایک جلسے میں جو ماہ اگست ۱۸۷۴ء کو منعقد ہوا تھا ایک مضمون "نظم اور کلام موزوں کے باب میں خیالات" پڑھا تھا۔ اس میں شاعر اور شاعری کے متعلق بعض ایسے خیالات کا اظہار کیا تھا جن کا تعلق حدید رجحانات سے کسی حد تک ہو سکتا ہے۔

عبرت اور غیرت دلا کر حالی کو سرسید کا ہم نوا بنا دیا۔ تاہم یہ بھی ایک کھلی ہوئی حقیقت ہے کہ عین اسی وقت سرسید بھی اردو ادب کے متعلق اسی قسم کے خیالات پیش کر رہے تھے۔ رسالۂ تہذیب الاخلاق بابت یکم محرم ۱۲۸۹ھ (مطابق ۱۱ر مارچ ۱۸۷۲ء) میں سرسید لکھتے ہیں :-

"علم ادب و انشاء کی خوبی صرف لفظوں کے جمع کرنے اور ہم وزن اور قریب التلفظ کلموں کے تک ملانے اور دور دراز کار خیالات بیان کرنے اور مبالغہ آمیز باتوں کے لکھنے پر منحصر ہے۔ یہاں تک کہ دوستانہ خط و کتابت اور چھوٹے چھوٹے روزمرہ کے رقعوں میں بھی یہ سب برائیاں بھری ہوئی ہیں . . . . . . فن شاعری جیسا کہ ہمارے زمانے میں خراب اور ناقص ہے اس سے زیادہ کوئی چیز بری نہ ہوگی۔ مضمون تو بجز عاشقانہ کے اور کچھ نہیں ہے۔ وہ بھی نیک جذباتِ انسانی کو ظاہر نہیں کرتا بلکہ اُن بد جذبات کی طرف اشارہ کرتا ہے جو ضد حقیقی تہذیب و اخلاق کے ہیں۔ خیال بندی کا طریقہ اور تشبیہ و استعارہ کا قاعدہ ایسا خراب و ناقص پڑ گیا ہے جس سے تعجب تو طبیعت پر آتا ہے مگر اس کا اثر مطلق دل میں یا خصلت میں یا اس انسانی جذبے میں جس سے وہ متعلق ہے کچھ بھی نہیں ہوتا۔ شاعروں کو یہ خیال ہی نہیں ہے کہ فطرتی جذبات اور ان کی قدرتی تحریک اور ان کی جبلّی حالت کا کسی پیرایہ یا کنایہ، اشارہ یا تشبیہ و استعارہ میں

بیان کرنا کیا کچھ دل پر اثر کرتا ہے۔" سلہ

سرسید کی اس تحریر سے بہت ممکن ہے کہ حالی نے اثر قبول کیا ہو لیکن یہ بھی اپنی جگہ ایک حقیقت ہے کہ لاہور کے قیام کی بدولت "نامعلوم طور پر آہستہ آہستہ مشرقی اور خاص کر عام فارسی لٹریچر کی وقعت (حالی کے) دل سے کم ہونے لگی تھی" اور انگریزی لٹریچر کے ساتھ مناسبت پیدا ہونے کی وجہ سے یہیں سے ان کے دل میں یہ جذبہ ضرور پیدا ہوا ہوگا کہ اردو ادب کی نہ صرف اصلاح کی جائے بلکہ اس کی ترقی کے لئے نئی راہیں کھولی جائیں۔

اوپر مولانا حالی کی تحریر کا ایک اقتباس آچکا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ شیفتہ کے انتقال کے بعد ۱۸۷۲ء میں مولانا لاہور چلے گئے تھے۔ دیوان میں ایک غزل ہے جس کا مطلع یہ ہے :-

نہ واں پرسش نہ یاں تابِ سخن ہے　　محبت ہے کہ دل میں موج زن ہے

اس کے حاشیے پر مولانا لکھتے ہیں " یہ غزل تقریباً ۱۲۸۹ھ (۱۸۷۲ء) میں اس وقت لکھی گئی تھی جب کہ اول ہی اول بہ تقریب ملازمت دلی چھوڑ کر لاہور جانا پڑا تھا۔ اس وقت اول تو دلی سے جدا ہونا ہی شاق گذرا تھا۔ دوسرے لاہور میں کسی سے جان پہچان نہ تھی۔ وہاں پہنچتے ہی

---

سلہ اسی مضمون (تہذیب الاخلاق یکم محرم ۱۲۸۹ھ) میں سرسید نے علم ادب وانشاء کی خرابیوں کا پس منظر بھی پیش کیا ہے اور یہ بتایا ہے کہ ان خرابیوں کی ذمہ داری زیادہ تر قوم کی دینی اور اخلاقی پستی پر ہے۔

عربی کلام اور دوسری تصانیف

نہایت سخت وبا آئی اور وبائے ہیضہ کے بعد مدت تک چیچک اور بخار کا زور و شور رہا۔ آخر کار راقم بھی سخت بیمار ہوگیا۔[لہ] اس تنہائی اور سراسیمگی غم واندوہ کی حالت میں یہ شعر لکھے تھے۔" اس غزل کے چند اشعار ملاحظہ ہوں :-

کروں تجھ سے بیاں کچھ دردِ غربت — مگر جوشِ سخن مہرِ دہن ہے
رہے لاہور میں آکر سو جانے — یہی دنیا ہے جو دار المحن ہے
نہیں آتی کہیں یاں بوئے یوسف — مگر جو گھر ہے وہ بیت الحزن ہے
یہاں بیگانگی ہے اس قدر عام — کہ بلبل ناشناسائے چمن ہے
. . . . . . . . . . . . — . . . . . . . . . . . .
بھلا حالی اور الفت سے ہو خالی — یہ سب تم صاحبوں کا حسنِ ظن ہے

ایک اور غزل لاہور کے ابتدائی قیام کی یہ ہے :-

دھوم تھی اپنی پارسائی کی — کی بھی اور کس سے آشنائی کی

مولانا کے عربی کلام میں تو اشعار عربی میں بھی ملتے ہیں جو انھوں نے اسی زمانے میں لاہور سے دہلی کے احباب کو بھیجے تھے اور ان کے فراق میں تھے۔ وہ اس طرح شروع ہوتے ہیں :-

---

لہ اسی سلسلے کے دو عربی خط بھی ہیں جو حالی نے مرزا اشرف بیگ دہلوی کو بھیجے تھے اور بیماری کی حالت میں منشی محمد اکرام اللہ خاں کی شادی پر بھی سولہ اشعار کی عربی نظم دہلی بھیجی تھی۔ وہ بھی ضمیمۂ کلیاتِ حالی میں موجود ہے اور اس طرح شروع ہوتی ہے۔

بِنَفْسِیْ مَا بِہٖ جَاءَ الْبَشِیْرُ — وَمَا اَفْدِیْ بِہٖ شَیْءٌ یَسِیْرُ

هَلْ مَنْ يُبَلِّغُ عَنْ مَحْصُورٍ لَاهُورٍ
عَنْ مُبْتَلًى فِيهِ بَعْدَ الْكَوْرِ بِالْحَوْرِ

یہ اشعار اور ان کے علاوہ اسی قیام لاہور کے زمانے کے دوسرے[1] عربی اشعار سب اُسی سلسلے سے متعلق ہیں جن کا آغاز ۱۲۸۳ھ (۱۸۶۷ء) سے ہوا تھا جب کہ مولانا شاہ عبدالغنی رح (المتوفی ۱۲۹۶ھ) کی مدح میں قصیدۂ بائیہ لکھا تھا۔ ان سب اشعار سے نہ صرف عربی شاعری میں مہارت کا اندازہ ہوتا ہے بلکہ ان میں اہلِ عرب کا "سوزِ دروں" بھی موجود ہے اور بلا مبالغہ کہا جا سکتا ہے کہ اگر مولانا حالی مستقل طور پر عربی میں شاعری کرتے تو وہ اس زبان کے بڑے کامیاب شاعر ثابت ہوتے۔ شاہ صاحب موصوف کی مدح میں جو قصیدہ ہے اس میں سے تو بالکل صحرائے عرب کی "بو" آتی ہے۔ بڑی دلکش تمہید اور نہایت لطیف گریز ہے، لیکن اس کے بعد جو اشعار لاہور میں لکھے ہیں وہ غالباً بیماری کی وجہ سے تعداد میں کم ہیں اور ان میں وہ "ربط" نہیں ہے جو اس قصیدے کی جان ہے۔ تاہم ان اشعار میں بھی اہلِ عرب کا مخصوص انداز موجود ہے دیارِ سلمیٰ کی یاد، حادثاتِ دہر پر بے چینی کا اظہار، پیامی کی تلاش اور غم میں گھل جانے کا ذکر عجیب دلکش طریقے پر ہے، لیکن اس شعر میں عربی طرز کا "عیب" نہیں ہے:-

إِنِّي أَرَانِي وَقَدْ أُنْضِيتُ مِنْ نَصَبٍ ... بِحَيْثُ لَمْ أَبْقَ أَنْ أَمْتَازَ عَنْ غَيْرِي

---

[1] ان عربی اشعار اور دوسری تحریروں کا ذکر آگے آئے گا۔

بہر حال جیسا کہ خود حالی کی ایک تحریر (مذکورۂ بالا) سے معلوم ہوا ہے وہ ۱۲۸۹ھ مطابق ۱۸۷۲ء میں لاہور آئے تھے اور دہیں طبقات الارض کے فن میں ایک عربی کتاب کا اردو ترجمہ کیا تھا، لیکن پروفیسر حامد حسن قادری نے داستان تاریخ اردو (صفحہ ۵۸۶) میں اس کتاب کا نام طباق الارض لکھا ہے اور اس کے ذیل میں یوں بھی لکھا ہے کہ "فرنچ زبان کی تصنیف علم الارض (جیالوجی) کا عربی زبان سے اردو ترجمہ پنجاب یونیورسٹی نے ۱۸۶۸ء میں چھاپا لیکن اب نہیں ملتا۔" غالباً پروفیسر صاحب نے شیخ محمد اسمٰعیل صاحب کے تذکرۂ حالی (صفحہ ۱۲۰) سے اس کتاب کا سال طباعت نقل کیا ہے لیکن شیخ موصوف نے خود بھی "غالباً ۱۸۶۸ء" لکھا ہے۔ حالانکہ مولانا حالی نے جس طرح لاہور آنے کا سال ۱۸۷۲ء لکھا ہے اسی طرح یہ بھی دوسری جگہ لکھا ہے کہ یہ ترجمہ لاہور ہی میں کیا تھا۔ چنانچہ "ترجمۂ حالی" میں صاف طور پر لکھتے ہیں:-

"علم طبقات الارض پر ایک کتاب کا ترجمہ۔۔۔ لاہور میں ایک عربی کتاب کا جو جیولوجی میں تھی اور جو فرنچ سے عربی میں کسی مصری فاضل نے ترجمہ کی تھی، اردو میں ترجمہ کیا اور اس کا کاپی رائٹ (حق تصنیف) بغیر کسی معاوضے کے پنجاب یونیورسٹی کو دیا۔ چنانچہ ڈاکٹر لائٹنر[۵۱] کے زمانے میں اس کو یونیورسٹی نے چھاپ کر

---

[۵۱] ڈاکٹر جی ڈبلیو لائٹنر ۱۸۶۵ء کے شروع سے گورنمنٹ کالج لاہور کے پرنسپل اور انجمن پنجاب کے صدر مسلسل پانچ سال تک رہے۔ یونیورسٹی کمیٹی کے سکریٹری اور پنجاب یونیورسٹی کے سب سے پہلے رجسٹرار بھی تھے۔

شائع کر دیا تھا۔۔۔۔"

اس عبارت سے ظاہر ہوتا ہے کہ مولانا جب لاہور آ چکے تھے (یعنی ۱۸۷۲ء) اسوقت ترجمہ کیا تھا۔

اسی زمانے میں انھوں نے فارسی زبان کے قواعد پر ایک کتاب "اصول فارسی" لکھی تھی جو غالباً کبھی شائع نہیں ہوئی۔ بعض تذکروں سے "تاریخ محمدی پر منصفانہ رائے" (ایک عیسائی کی کتاب پر تنقید) اور شواہد الالہام بھی اسی عہد کی تصنیف معلوم ہوتی ہے۔[1][2]

۱۸۷۲ء میں مولانا نے ایک نظم "جواں مردی کا کام" ستر اشعار کی لکھی تھی۔ یہ بچوں کے لئے تھی اور ایک انگریزی حکایت سے ماخوذ تھی وہ اس طرح شروع ہوتی ہے:-

تھا کسی ملک میں اک دولتمند　　　حق نے تین اسکو دیئے تھے فرزند

دولت مند نے اپنے تینوں بیٹوں کو پورا مال تقسیم کر دیا، لیکن ایک گراں مایہ جواہر دینے کے لیے یہ شرط مقرر کی کہ وہ اسی کو دیا جائے گا جس نے کوئی "کارِ نمایاں" کیا ہو۔ بڑے بیٹے نے ایک امانت کو واپس کر دینے کا قصہ سنایا۔ منجھلے بیٹے نے ایک بچے کو ڈوبنے سے بچایا تھا اس کا ماجرا سنایا

---

[1] اس کا سال تصنیف بھی حامد حسن قادری صاحب نے (داستان تاریخ اردو ص ۵۸۶) ۱۸۶۸ء لکھا ہے جو تذکرۂ حالی (ص ۱۳۱) سے نقل کیا ہوگا۔

[2] پادری عماد الدین ہی نے تاریخ محمدی بھی لکھی تھی۔ اس پر حالی نے تبصرہ کیا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق مسٹر پول اور غیر متعصب مغربی مصنفین کی آراء کا مقابلہ کیا ہے۔

اور چھوٹے بیٹے نے ایک جانی دشمن کی جان بچانے کا ذکر کیا۔ باپ نے چھوٹے بیٹے کے کام کو "جواں مردی کا کام" قرار دیا اور وہ جواہر اسی کو دیا۔

بہرحال لاہور کے قیام میں مولانا حالی نے بہت سے کام کیے ۳۵ سال کی عمر ہو چکی تھی۔ ذہنی پختگی کے ساتھ ساتھ علمی اور عملی پختگی اچھی خاصی ہو چکی تھی۔ عربی، فارسی اور اردو نظم و نثر میں نہ صرف مشق بلکہ استادانہ مہارت پیدا ہو چکی تھی۔ قومی اور ملکی سیاست کو بالغانہ نظر سے دیکھ سکتے تھے اور اپنے اور پرائے کی پوری طرح تمیز کر سکتے تھے اسی زمانے میں وہ ادب کے لیے نئی شاہراہ کھولنے کو تیار ہوئے چنانچہ مجموعۂ نظم حالی پر جو ۱۸۹۰ء کا لکھا ہوا دیباچہ ملتا ہے اس کی ابتدائی عبارت یہ ہے:۔

## ۱۸۷۴ء

"۱۸۷۴ء میں جبکہ راقم پنجاب گورنمنٹ بک ڈپو سے متعلق اور لاہور میں مقیم تھا، مولوی محمد حسین آزاد (المتوفی ۱۹۱۰ء) کی تحریک[۱]

[۱] اس جملے سے پنڈت کیفی نے یہ غلط نتیجہ نکالا ہے (منشورات "نئی شاعری کا پہلا مشاعرہ") کہ "خواجہ (حالی) مرحوم اس واقعے کا اقبال کرتے ہیں کہ انجمن پنجاب کا مشاعرہ ان کے لاہور آنے سے پہلے قائم ہو چکا تھا"۔ خود مولانا حالی کی ایک تحریر میں ہم اوپر دیکھ چکے ہیں کہ وہ لاہور میں ۱۸۷۲ء میں آ چکے تھے اور اوپر کے جملے میں وہ صرف اتنا کہہ رہے ہیں کہ ۱۸۷۴ء میں جبکہ میں لاہور میں تھا تو آزاد نے ایک مشاعرہ قائم کیا تھا۔

اور کرنل ہالرائیڈ ڈائرکٹر سررشتہ تعلیم پنجاب کی تائید سے انجمن پنجاب نے ایک مشاعرہ قائم کیا تھا جو کہ مہینے میں ایک بار انجمن کے مکان میں منعقد ہوتا تھا۔ اس مشاعرے کا مقصد یہ تھا کہ ایشیائی شاعری جو کہ در وبست عشق اور مبالغے کی جاگیر ہو گئی ہے اس کو جہاں تک ممکن ہو وسعت دی جائے اور اس کی بنیاد حقائق اور واقعات پر رکھی جائے۔"

آگے چل کر اسی دیباچے میں لکھتے ہیں کہ :۔

"بہت سے موزوں طبع اور بعضے کہنہ مشق بھی جن پر قدیم شاعری کا رنگ چڑھ چکا تھا، اس مشاعرے میں[51] شریک ہونے لگے۔ اگرچہ یہ صحبت مدت تک جمی رہی مگر راقم صرف چار جلسوں میں شریک ہونے پایا تھا کہ بہ سبب ناموافقت آب و ہوا[52] لاہور سے

---

[51] حامد حسن قادری صاحب اس پہلے مشاعرے (مناظمے) کی تاریخ اپنی کتاب (صفحہ ۱۶۴) میں ۸ مئی ۱۸۷۴ء لکھتے ہیں اور یہ کہ وہ گیارہ مہینے جاری رہا، لیکن پنڈت کیفی، منشورات کے گیارہویں مضمون میں ۳۰ جون ۱۸۷۴ء لکھتے ہیں اور یہ کہ اس میں نو شعراء نے شرکت کی۔ حالی کا نام ان میں نہیں ہے۔ وہ نو شعراء یہ تھے :
انور حسین ہما، اشرف بیگ اشرف، الٰہی بخش رفیق، محمد حسین آزاد، محمد مقرب علی، ولی دہلوی قادر بخش، عطاء اللہ، علاؤالدین محمد۔ اورینٹل کالج میگزین (فروری۔مئی ۱۹۳۴ء) میں انجمن پنجاب کا حال بڑی تفصیل سے ملتا ہے۔

[52] اس زمانے میں وبائی بیماری تپ ولرزہ وغیرہ کا دور دورہ دہلی کے اطراف میں بھی تھا۔ میرٹھ کے لارنس گزٹ کا وہ اقتباس ملاحظہ ہو جو "منشورات" (پنڈت کیفی) کے گیارہویں مضمون میں ہے۔

تبدیل ہوکر دلّی چلا آیا۔ مجھ کو مغربی شاعری کے اصول سے نہ
اس وقت کچھ آگاہی تھی اور نہ اب ہے۔ نیز میرے نزدیک
مغربی شاعری کا پورا پورا تتبع ایک ایسی زبان میں جیسی کہ
اردو ہے ہو بھی نہیں سکتا ...... چار نظمیاں ......
(۱) برکھارت، (۲) نشاطِ امید، (۳) حب الوطن اور (۴) مناظرۂ
رحم وانصاف اسی مشاعرے کی نظمیں ہیں۔"

اسی دیباچے میں ان نظموں میں "نئی طرز" کی بنیاد رکھنے کے متعلق کہتے ہیں کہ ان صاحبوں کے سامنے جو مغربی شاعری کی ماہیت سے واقف ہیں اعتراف کرتا ہوں کہ طرزِ جدید کا حق ادا کرنا میری طاقت سے باہر تھا۔ البتہ میں نے اردو زبان میں نئی طرز کی ایک ادھوری اور ناپائیدار بنیاد ڈالی ہے۔" چنانچہ حقیقت یہ ہے کہ آزاد کے مقابلے میں حالی نے جس نئی طرز کی بنیاد ڈالی ہے وہ بہت پائیدار ثابت ہوئی اور جدید شاعری کی تعمیر اسی بنیاد پر ہوئی۔

برکھارت
برکھارت، ایک سو بینتالیس اشعار کی نظم ہے جس میں پہلے تو بارش نہ ہونے کی وجہ سے جن مصائب کا سامنا کرنا پڑتا ہے ان کا ذکر ہے۔ پھر ایسی تکلیفوں کے بعد بارش ہونے پر جو کیفیات پیدا ہوتی ہیں ان کا بیان ہے اور شکر گذاری ہے۔ اس کے بعد باغوں میں جھولوں کا پڑنا اور پرکیف مناظر کا حال ہے۔ پھر اپنے حسب حال بھی کچھ اشعار ہیں۔ ابتدا اس طرح ہوتی ہے:۔

گرمی کی تپش بجھانے والی سردی کا پیام لانے والی
قدرت کے عجائبات کی کان عارف کیلئے کتاب عرفان
وہ شاخ و درخت کی جوانی وہ مور و ملخ کی زندگانی
وہ سارے برس کی جان برسات وہ کون؟ خدا کی شان برسات
آئی ہے بہت دعاؤں کے بعد اور سیکڑوں التجاؤں کے بعد

اور حقیقت نگاری کے ساتھ تشبیہات و استعارات جس روانی اور برجستگی کے ساتھ ہیں ان کی مثالیں بہت کم دوسری جگہ نظر آتی ہے:۔

برسات کا بج رہا ہے ڈنکا اک شور ہے آسماں پہ برپا
ہے ابر کی فوج آگے آگے اور پیچھے ہیں دل کے دل ہوا کے
ہیں رنگ برنگ کے رسالے گورے ہیں کہیں کہیں ہیں کالے
ہے چرخ پہ چھاؤنی سی چھاتی اک آتی ہے فوج، ایک جاتی
جاتے ہیں مہم پہ کرنے جانے ہمراہ ہیں لاکھوں توپخانے
توپوں کی ہے جبکہ باڑ چلتی چھاتی ہے زمین کی دہلتی
مینہ کا ہے زمین پر دڑیڑا گرمی کا ڈبو دیا ہے بیڑا

اسی نظم میں حالی نے اپنے امراض و عوارض کے متعلق بھی ذکر کیا ہے جو غربت میں زیادہ تکلیف دہ ہوتے ہیں:۔

بیزار اک اپنے جان و تن سے بچھڑا ہوا صحبت وطن سے
غربت کی صعوبتوں کا مارا چلنے کا نہیں ہے جسکو یارا
غمخوار ہے کوئی اور نہ دلجو اک باغ میں ہے پڑا لب جو

ہیں دھیان میں کلفتیں سفر کی — آپے کی خبر ہے اور نہ گھر کی

نشاطِ امید

اس کے بعد ہی نظم "نشاطِ امید" لکھی۔ اس میں بانوے شعر ہیں اور اس طرح شروع ہوتی ہے :۔

اے مری امید مری جاں نواز — اے مری دلسوز مری کارساز
میری سپر اور مرے دل کی پناہ — درد و مصیبت میں مری تکیہ گاہ
عشق میں اور رنج میں میری شفیق — کوہ میں اور دشت میں میری رفیق

اس میں سرسید کی طرح "امید کی خوشی" بیان کی گئی ہے اور بہت ممکن ہے کہ سرسید کے اس مضمون کو دیکھ کر حالی کو ترغیب ہوئی ہو۔

حبِ وطن

پھر نظم "حب وطن" بھی اسی سال لکھی گئی اس میں ۲۱۵ شعر ہیں اور وہ اس طرح شروع ہوتی ہے :۔

اے سپہرِ بریں کے سیارو — اے فضائے زمیں کے گلزارو
اے پہاڑوں کی دلفریب فضا — اے لبِ جو کی ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا
اے عنادل کے نغمۂ سحری — اے شبِ ماہتاب تاروں بھری
اے نسیم بہار کے جھوکو — دہرِ ناپائیدار کے دھوکو
تم ہر اک حال میں ہو یوں تو عزیز
تھے وطن میں مگر کچھ اور ہی چیز

اس نظم میں مختلف لوگوں اور قوموں کی وطنی محبت کا ذکر ہے کہ شُدروں نے غلامی اختیار کرلی، لیکن وطن نہ چھوڑا۔ پیغمبروں کی بھی اسی محبت کا ذکر ہے۔ چنانچہ ملک کی مختلف جماعتوں کو متحد

کرنے کے لیے کوشش کی ہے اور ایسے زمانے میں جبکہ انگریز سب سے بڑا حریف تھا اور جس جلسے میں یہ نظم پڑھی جانے والی تھی وہاں سبھی گروہوں اور جماعتوں کے لوگ تھے اس لیے نفسیات کا تقاضا ہے کہ شاعر اسی قسم کے شعر لکھے :-

تم اگر چاہتے ہو ملک کی خیر ۔۔۔ نہ کسی ہم وطن کو سمجھو غیر
ہو مسلمان اس میں یا ہندو ۔۔۔ بودھ مذہب ہو یا کہ ہو برہمو
جعفری ہووے یا کہ ہو حنفی ۔۔۔ جین مت ہووے یا ہو بیشنوی
سب کو میٹھی نگاہ سے دیکھو ۔۔۔ سمجھو آنکھوں کی پتلیاں سب کو
ملک ہیں اتفاق سے آزاد ۔۔۔ شہر ہیں اتفاق سے آباد

پھر اسی سال یعنی ۱۸۷۴ء میں "مناظرۂ رحم و انصاف" نظم بھی لکھی یہ بھی انجمن پنجاب کے لئے لکھی تھی۔ اس میں ایک سو انیس شعر ہیں۔ وہ اس طرح شروع ہوتی ہے :-

ایک دن رحم نے انصاف سے جا کر پوچھا
کیا سبب ہے کہ ترا نام ہے دنیا میں بڑا
نیک نامی سے تری سخت تحیّر ہے ہمیں
ہاں سنیں ہم بھی کہ ہے کون سی خوبی تجھ میں
دوستی سے تجھے کچھ دوستوں کی کام نہیں
آنکھ میں تیری مروّت کا کہیں نام نہیں
اپنے بیگانے ہیں سب تیری نظر میں یکساں
دوست کو فائدہ ہے تجھ سے نہ دشمن کو زیاں

۱۔ مناظرۂ رحم و انصاف

پنجاب کی مثنویوں نے تو ہمارے دلوں کے حال کو بدل دیا ہے۔ ان کی مثنوی حب الوطن اور مثنوی مناظرہ رحم و انصاف جو پنجابی اخبار میں چھپی ہے درحقیقت ہمارے علم ادب میں ایک کارنامہ ہے۔ ان کی سادگی الفاظ، صفائی بیان، عمدگی خیال ہمارے دلوں کو بے اختیار کھینچتی ہے۔ وہ مثنویاں آب زلال سے زیادہ خوشگوار ہیں۔ بیان میں، زبان میں، آمد میں، الفاظ کی ترکیب میں سادگی و صفائی میں کیسی عمدہ ہیں کہ دل میں بیٹھی جاتی ہیں۔ ہاں یہ بات سچ ہے کہ ہمارے ان باعث افتخار شاعروں کو ابھی نیچر کے میدان میں پہنچنے کے لیے آگے قدم اٹھانا ہے اور اپنے اشعار کو نیچرل پوئٹری کے ہم سر کرنے میں بہت کچھ کرنا ہے مگر ان مثنویوں کے دیکھنے سے اتنا خیال ضرور پیدا ہوتا ہے کہ خیالات میں کچھ تبدیلی ہوئی ہے اور اس کا بھی تصور ہو سکتا ہے کہ اگر ہماری قوم اس عمدہ مضمون نیچر کی طرف متوجہ رہے اور ملٹن اور شیکسپیئر کے خیالات کی طرف توجہ فرمائے اور مضامین عشقیہ اور مضامین خیالیہ اور مضامین بیان واقع اور مضامین نیچر میں جو تفرقہ ہے اس کو دل میں بٹھا لے تو ان بزرگوں کے سبب ہماری قوم کی لٹریچر کیسی عمدہ ہو جاوے گی اور وہ دن ضرور آویگا کہ ہم بھی اپنی قوم کے کسی نہ کسی شاعر پر ایسا ہی فخر کریں گے جیسے کہ یورپ کے لوگ ملٹن اور شیکسپیئر پر ناز کرتے ہیں۔۔۔"

حالی نے اپنی قوتِ متخیلہ سے "مناظرۂ رحم و انصاف" کے لیے
نئے نئے اسباب و علل جمع کیے ہیں اور اس تمثیلی ڈرامے کے لیے بہت
دلکش اسٹیج تیار کیا ہے۔ یہ وہی زمانہ ہے جب کہ محمد حسین آزاد اپنے رمزیہ
اور تمثیلی مضامین "نیرنگ خیال" بھی لکھنے والے تھے اور کرنل ہالرائڈ کی
تحریک و تجویز پر "معقولات کی تصویریں محسوسات کی شکلوں میں کھینچنے
والے تھے۔ آزاد کے یہ مضامین ۱۸۸۰ء میں شائع ہوئے تھے اور حالی اپنا "مناظرہ"
جو فارسی شعراء کی تقلید میں ہے ۱۸۷۴ء میں پیش کر چکے تھے۔

قیام لاہور کی یادگار اور بھی کئی چیزیں ہیں۔ ایک تو وہ گیارہ اشعار
کی عربی نظم ہے جو پنجاب کے قائم مقام ڈائرکٹر سررشتۂ تعلیم، کارڈری صاحب
کی شان میں لکھی تھی اور وہ اس طرح شروع ہوتی ہے:

لنا اسیائین عند خصلتہ تکون بنان نلتجی بالقاصد

اس کے علاوہ مجالس النساء کی تصنیف بھی ہے۔ خود حالی اپنے ترجمہ
میں لکھتے ہیں کہ

مجالس النساء

"لاہور ہی میں ایک کتاب عورتوں کی تعلیم کے لیے قصے کے

---

سلہ غالباً اسی زمانے میں دس اشعار کی وہ عربی نظم بھی لکھی جو مرزا اشرف بیگ
دہلوی کی فرمائش پر مرزا ثریا جاہ ابن مرزا الٰہی بخش کی شادی کے متعلق ہے۔ وہ بھی
ضمیمۂ کلیات حالی (صفحہ ۱۲۳) میں موجود ہے اور کارڈری صاحب والی عربی نظم کے
بعد درج ہے۔ یہ کارڈری اسوقت لاہور میں قائم مقام ناظم تعلیمات تھے اور بعد
میں حیدر آباد دکن میں ریذیڈنٹ مقرر ہوئے۔ گلستان سعدی کی دو حکایتوں کا عربی
ترجمہ بھی غالباً اسی زمانے کی یادگار ہے۔

پیرایے میں موسوم بہ مجالس النساء لکھی تھی۔ جس پر کرنیل ہالرائیڈ[۵۱] نے ایک ایجوکیشنل دربار میں (یعنی ۱۸۷۵ء میں جب پرنس آف ویلز آئے تھے) مجھے لارڈ نارتھ بروک (وائسرائے ۱۸۷۲ء تا ۱۸۷۶ء) کے ہاتھ سے چار سو روپے کا انعام دلوایا تھا اور جو اودھ اور پنجاب کے مدارس نسواں میں مدت تک جاری رہی ۔ ۔ ۔ ۔ "

ممکن ہے کہ اس انعام میں کارڈری صاحب کی سفارش کو بھی دخل رہا ہو۔ تاہم اس میں کوئی شک نہیں کہ لاہور میں حالی کو تعلیم کے مقاصد کے لیے ضرور مستند سمجھا جاتا تھا۔ اس کے ثبوت کے لیے تعلیمات کے ڈائرکٹر کے اس خط کو نہ بھولنا چاہیے جس کے جواب میں حالی نے مڈل اسکولوں کے فارسی نصاب پر بحث کی ہے اور جو مکاتیب حالی (مطبوعہ لاہور ۱۹۵۰ء صفحہ ۲۰) میں شامل ہے۔

اسی زمانے میں رام پور کے نواب کلب علی خاں (المتوفی ۱۳۰۴ھ ۱۸۸۷ء) کی مدح میں ایک اردو قصیدہ لکھا تھا۔ اس کے حاشیے پر مولانا لکھتے ہیں:- — تذکرۂ رامپور اردو قصیدہ —

"یہ قصیدہ ۱۲۹۱ھ (یعنی ۱۸۷۴ء) میں اس وقت لکھا گیا تھا جب کہ نواب ممدوح علی گڈھ کے مدرسۃ العلوم کا پیٹرن ہونا منظور کر چکے تھے اور بارہ سو روپے سال کی جاگیر ہمیشہ کے لیے مدرسے کے اخراجات کے واسطے اور کئی ہزار روپیہ نقد بطور چندہ

---

۵۱ ہالرائڈ کی مدح میں چھ اشعار کا ایک فارسی قطعہ ضمیمہ کلیات میں ملتا ہے۔

دے چکے تھے۔ مگر مصلحتاً ان کی خدمت میں بھیجا نہیں گیا اور اسی
لیے ناتمام رہا۔ اس کے اول اور آخر کے کچھ اشعار ضائع
بھی ہوگئے ہیں۔"

یہ قصیدہ اسی طرح ملتا ہے:۔

ظلِ حق کلبِ علی خاں جس کے بذل و جود پر
ہندسے لے تا عرب ہیں خاصی و عامی گوا
صاحبِ علم و عمل اور تابعِ احکامِ دیں
زائرِ قبرِ نبیؐ اور حاجیٔ بیت الہدیٰ
شاعری میں فرد، موسیقی میں فارابی عصر
صوت روح افزا و صورت آیۂ صنع خدا
دولتِ برطانیہ پر اس کی فرزندی کا حق
دولتِ عثمانیہ کو اس سے پیوند و لا
اس کی ہیبت سے لرزتے ہیں مقرب اور جلیس
اور مروت پر ہیں نازاں مجرم و اہلِ خطا

یہ ۲۹ شعروں کا قصیدہ ہے اور کول (علی گڑھ) کے پیٹرن (مربی) ہونے کے متعلق کہ:

گول میں پودا لگا ہے جو پئے تہذیب قوم
آب یاری سے ہے تیری ہی اُسے نشو و نما

مولانا حالی نے اس زمانے میں یہ قصیدہ شاید اس وجہ سے پیش نہیں کیا کہ:۔

دولتِ عثمانیہ کو اس سے پیوند و لا

اس قصیدے کی خصوصیت یہ ہے کہ حالی نے بے جا تعریفوں کی بجائے حقیقی اور اصلی خوبیوں[1] کو بیان کرنے کی کوشش کی ہے اور یہ کوشش قصیدے کے حق میں بے حد اہم ہے۔ کاش یہ چیز اردو ادب میں قائم ہو جاتی اور اس کے بعد عمل ہونے لگتا تو قصیدے جیسی صنفِ سخن کو زوال کبھی نہ ہوتا

لاہور سے واپسی

اس کے بعد مولانا حالی لاہور سے دہلی آ گئے[2]۔ ترجمۂ حالی میں لکھتے ہیں کہ

"اس کے بعد (یعنی ۱۸۷۴ء والے چار مناظموں کے بعد) لاہور سے دہلی میں اینگلو عربک اسکول کی مدرسی پر بدل آیا۔ یہاں آ کر اول میں نے ایک آدھ نظم بطور خود اسی طرز کی جس کی تحریک لاہور میں ہوئی تھی، لکھی۔ پھر سرسید احمد خاں مرحوم نے ترغیب دلائی کہ مسلمانوں کی موجودہ پستی و تنزل کی حالت اگر نظم میں بیان کی جائے تو مفید ہوگی۔ چنانچہ میں نے مسدس مدوجزر اسلام اور اس کے بعد اور نظمیں جو چھپ چھپ کر بار بار شائع ہو چکی ہیں لکھیں۔"

قومی شاعری

مسدس مدوجزر اسلام تو ۱۸۷۹ء میں لکھا گیا، لیکن اس سے قبل دہلی میں

---

[1] ۱۸۷۷ء میں نواب کلب علی خاں کی مدح میں ایک فارسی قصیدہ بھی اسی جذبے کے تحت لکھا ہے کہ اس میں "بقدرِ امکان مبالغے سے احتراز کیا جائے۔"

[2] غالباً وہ ۱۸۷۴ء کے آخر میں دہلی آ گئے تھے کیونکہ انجمن پنجاب کے پہلے مشاعرے (۳۰ جون ۱۸۷۴ء) کے سلسلے میں لکھتے ہیں کہ راقم صرف چار جلسوں میں شریک ہونے پایا تھا کہ ..... لاہور سے تبدیل ہو کر دلی چلا آیا۔"

بیٹھ کر حالی نے اور بھی بہت سا کام کر لیا تھا۔ چنانچہ دہلی پہنچتے ہی ۱۲۹۲ھ (۱۸۷۵ء) میں انھوں نے علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ کے علاوہ رسالہ تہذیب الاخلاق کے لیے بھی لکھنا شروع کر دیا۔ گزٹ میں تو انھوں نے پہلے بھی لکھا تھا لیکن اب اس میں تقریظیں بھی لکھنی شروع کیں اور تہذیب الاخلاق میں مستقل طور پر خامہ فرسائی جاری کر دی، لیکن حالی کی زندگی کا یہ سال اس لیے بھی اہمیت رکھتا ہے کہ ان کی قومی شاعری کی بنیاد اسی سال پڑی۔ اس طرح کہ ۲۴ مئی ۱۸۷۵ء کو جب ملکہ وکٹوریہ کی سالگرہ کا دن تھا علی گڑھ کے مدرسے کی رسم افتتاح عمل میں آئی اور یکم جون ۱۸۷۵ء سے جماعت بندی ہو کر تعلیم شروع ہو گئی۔ رسم افتتاح کے موقع پر حالی نے دہلی سے جو نظم "مبارکباد" سرسید کی خدمت میں بھیجی تھی اس کے چند اشعار یہ ہیں:-

مژدہ کہ وقف جہاں گنج سعادت ہے آج　　فتنۂ ایام سے سب کو فراغت ہے آج
آج کی اک اک گھڑی سالے برس کا ہے مول　　ملک کی مخدومہ کا روز ولادت ہے آج
پودا لگا ؤ گے جو ہووے گا وہ بارور　　مینہ کی طرح ہر طرف بارش برکت ہے آج
مدرسۂ علم و دیں کرتے ہیں قائم ثقات　　مزرعۂ قوم پر بارش رحمت ہے آج
رہو مبارک سدا ساعت مسعود یہ　　بر محل میں ہوتی وصول یار کی محنت ہے آج
دولت برطانیہ روز فزوں ہو جیو　　قوم کو یہ دن نصیب جس کی بدولت ہے آج

غالباً حالی کی قومی شاعری کی بنیاد اسی نظم سے پڑتی ہے گو کہ نثر میں وہ اس سے بہت پہلے قومی موضوعات پر لکھ چکے تھے۔

(۲) مضامین — سنہ ۱۲۹۲ھ (سنہ ۱۸۷۵ء) کے لکھے ہوئے دو مضمون مقالاتِ حالی حصہ اول میں ملتے ہیں جو رسالہ تہذیب الاخلاق میں شائع ہوئے تھے۔ پہلا مضمون یکم شوال والے نمبر میں شائع ہوا تھا۔ اس کا موضوع "دینی کی ضرورت پر ایک وجدانی شہادت" ہے۔ اس سلسلے میں "مبدا و معاد" کے علم پر بحث کرکے علم کلام کے اس ضروری مسئلے کی تشریح کی ہے اور چھوٹی چھوٹی باتوں سے نتائج اخذ کیے ہیں۔ اشیا اور ان کے حقائق کے چہروں سے پردے ہٹائے ہیں اور گمراہیوں کی قلعی کھولی ہے۔ لیکن اس مضمون میں بھی اہلِ یورپ کی "برتری" کا اظہار بالواسطہ کیا ہے، مثلاً ایک جگہ ضمناً فرماتے ہیں کہ "جس طرح اس زمانے میں اہلِ یورپ اپنے تئیں پورا شایستہ اور اپنے سوا تمام عالم کو وحشی یا نیم وحشی خیال کرتے ہیں۔ اسی طرح (قدیم) اہلِ مصر غیر قوموں اور غیر ملکوں کو وحشی کہا کرتے تھے۔" یہ وہ زمانہ تھا جب کہ سرسید کی طرح حالی بھی ہماری قوم کو غفلت سے چونکا کر اہلِ یورپ کے علوم و فنون کے لیے ترغیب دلا رہے تھے اور ایک روشن مستقبل کے لیے تیار کرنا چاہتے تھے۔ چنانچہ اسی سال یکم ذی الحجہ سنہ ۱۲۹۲ھ کے رسالے میں ایک مضمون "جب زمانہ بدلے تم بھی بدل جاؤ" اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔ مضمون کے موضوع سے صاف ظاہر ہے کہ مولانا حالی نے قوم کو خام خیالی اور گمراہ کن "تقلید" سے بچانے کی کوشش کی ہے اور انھوں نے "در مع الدہر کیف ما دار" یا ع

زمانہ با تو نہ سازد تو با زمانہ بساز

سے یہ معنی لیے ہیں کہ مبارک انسان وہ ہیں جنھوں نے "گرمی میں گرمی کا سامان کیا اور جاڑے میں جاڑے کی تیاری کی۔ دن کو دن کی طرح بسر کیا اور رات کو رات کی طرح کاٹا۔" مضمون کے آخر میں حالی نے جو دعا کی ہے اس سے مضمون کا خلاصہ بلکہ حالی کی نیک نیتی بھی معلوم ہو جاتی ہے۔ فرماتے ہیں کہ "بارخدایا! ہماری قوم کو تقلید[1] بے جا اور وضعداری بے سر و پا سے نجات دے اور اُن کو دینی و دنیوی ترقیات پر آمادہ کر۔ اُن کا ادب اُن کو قدماء سے آگے نہیں بڑھنے دیتا اور ان کی وضعداری پستی سے بلندی کی طرف نہیں جانے دیتی۔ ۔ ۔"

اسی سال علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ (۱۸۷۵ء) میں مولانا حالی کے دو تبصرے شائع ہوئے تھے جو مقالات حالی حصہ دوم میں تقریظات کے ذیل میں درج ہیں، لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ دونوں "تقریظیں" تقریظیں نہیں ہیں بلکہ حالی کی ابتدائی تنقیدیں ہیں اور یہیں سے وہ "علی نقاد" کی حیثیت سے جلوہ گر ہوتے ہیں۔ یہ سال ان کی زندگی میں بڑی اہمیت رکھتا ہے اور یوں بھی وہ اسی سال سے سرسید کے مشن کے لیے مستقل طور پر آمادہ نظر آتے ہیں حالانکہ اس سے پہلے یعنی ۱۸۷۱ء میں وہ سرسید کے صرف

---

[1] اقبال بھی یہی کہتے ہیں:-

اگر تقلید بودے شیوۂ نیک     پیمبر ہم رہِ اجداد رفتے     (پیام مشرق)

"تقلید" کے معنی اقبال کے یہاں قریب قریب وہی ہیں جو حالی نے لیے ہیں اور اسی کو زمانہ تقلید سے محفوظ رکھنے کے لیے اقبال نے حالی سے کچھ ہٹ کر فرمایا ہے:

زمانہ با تو نہ سازد تو با زمانہ ستیز

قدردان تھے جیسا کہ ان کے مضمون "سید احمد خاں اور ان کے کام" (علیگڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ ۱۸۷۱ء) سے معلوم ہوتا ہے۔

۱۸۷۵ء میں حالی کی جو دو تنقیدیں شائع ہوئیں ان کا پس منظر وہی انگریزی ادب ہے جس کا بالواسطہ مطالعہ قیام لاہور کے دوران میں وہ کر چکے تھے۔ ورنہ ۱۸۷۲ء میں تو انھوں نے محض "تقریظ" لکھی تھی، یعنی نواب شیفتہ کے دیوان کی "مدح سرائی" جو اس طرح شروع ہوتی ہے:

. . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . .

"الا اے ہوشمند فرزانہ دریں روزگار کہ جنس بالا دست سخن از متاع حسن نوخطاں ناروا تر، ودم گیرائے اہل سخن چوں نفس سرد واعظاں بے اثر افتادہ است زنہار گمان نہ بری کہ اندازۂ قدر گفتار را نقصان فرا گرفتہ است و سرمایۂ لفظ و معنی بہ زیان رفتہ"

یہ بالکل ظہوری کے طرز کی تقریظ ہے جس پر غالب بھی شیفتہ تھے، لیکن جب انگریزی ادب کا (بالواسطہ) مطالعہ کیا تو اس کے ساتھ "فی الجملہ مناسبت پیدا ہو گئی اور نامعلوم طور پر آہستہ آہستہ مشرقی اور خاص کر عام فارسی لٹریچر کی وقعت دل سے کم ہونے لگی"۔ بہر حال اس پس منظر پر نظر رکھتے ہوئے یہ اندازہ آسانی سے کیا جا سکتا ہے کہ حالی نے اب "تقریظ" نہ لکھی ہوگی بلکہ کتاب کے صحیح محاسن پر تفصیل سے نہ سہی لیکن

اجمالاً ضرورت بحث کی ہوگی۔ چنانچہ خان بہادر شمس العلما مولانا ذکاءاللہ مرحوم کی تاریخ ہندوستان جو سولہ جلدوں میں ہے، اس کے حصہ دوم پر مولانا حالی نے اچھی خاصی بحث کی ہے۔ شروع میں مصنف اور کتاب کی قدر و قیمت بیان کی ہے۔ پھر جدید مغربی مستشرقین کی وسعت نظر کا حال آتا ہے اور قدیم تاریخوں کی "ہزاروں نکمی اور فضول" باتوں سے اس کتاب کو بالکل پاک وصاف کہا ہے۔ مولانا یہ بھی لکھتے ہیں کہ

"مشرقی تاریخوں میں یہ پہلی ہی کتاب ہے جس میں یورپ کے روشن ضمیر مؤرخوں کا پورا پورا تتبع کیا گیا ہے۔ ہر ایک سلطنت کا اثر جو ملک پر یا ملک کا اثر جو سلطنت پر ہوا، اس کا بیان، ہر ایک سلطنت کے زوال یا ترقی کے اسباب، ہر ایک بادشاہ کی خصلتیں اور اس کا چلن وروبیہ، ہر موقع پر بہ حسب ضرورت رائے لگانی اور اس میں تعصب اور طرف داری کو دخل نہ ہو اس کتاب کی ان خصوصیات میں سے ہے جن کی چھینٹ تک ہمارے ملک کی تاریخی کتابوں پر نہیں پڑتی . . . . "

اس تبصرے میں حالی جگہ جگہ مصنف کی صداقت اور اعلیٰ قابلیت کا اعتراف کرتے ہوئے عام ہندوستانی تاریخوں کے عیوب بھی گناتے جاتے ہیں اور پوری کتاب کا تجزیہ کرکے اس کے محاسن بھی بیان کرتے ہیں۔

اس تبصرے میں بھی حالی اہل یورپ سے صحیح معنی میں مرعوب نظر آتے ہیں، لکھتے ہیں کہ :-

"ہم کو یاد رکھنا چاہیے کہ ہندوستان کی تاریخ اب ہندوستانیوں
ہاتھ میں نہیں آئی کہ جس کو وہ چاہیں آسمان پر چڑھائیں اور
جس کو چاہیں تحت الثریٰ تک پہنچا دیں۔ اب اس تاریخ کی
مالک وہ قوم ہے جس کے آگے بغیر حجت و دلیل کے کسی کی تعریف
یا تنقیص پیش نہیں چل سکتی۔"

حالی کے اس قول میں جس حد تک صداقت موجود ہے اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا لیکن اہل یورپ نے "حجت و دلیل" کے ساتھ ساتھ جس فتنہ پردازی کے لیے ہندوستان کی تاریخ مرتب کی ہے اس سے بھی کون انکار کر سکتا ہے؟

اسی سال حالی نے عرب سرائے کی علمی سوسائٹی کی فرمائش پر ٹیونس کے وزیر خیر الدین کی عربی "تاریخ" "اقوام المسالک" پر (جو یورپ کے متعلق ہے) تبصرہ کیا تھا لیکن مولانا حالی نے صرف اردو ترجمہ دیکھا تھا انھوں نے پہلے کتاب کی ظاہری تفصیل دی ہے۔ پھر اس کے مقدمے کی تعریف کی ہے جس کا ایک ایک جملہ بقول ان کے "ناصح مشفق اور ہادی برحق کا کام دیتا ہے" کیونکہ "اس میں نہایت خوبی کے ساتھ یہ بات ثابت کی گئی ہے کہ جب کسی غیر مذہب قوم میں کوئی اچھی خصلت یا مفید بات پائی جائے اور لسان شرعی اس کی تقبیح سے ساکت ہو تو ہم کو صرف اس خیال سے کہ ہمارے غیر مذہب والوں میں یہ بات پائی جاتی ہے اس کے اخذ کرنے میں ہرگز تامل کرنا نہیں چاہیے"۔ اس کے بعد اس مقدمے میں

خودمختاری اور شخصی حکومت کے برے نتائج اور جمہوری اور محدود الاختیار سلطنتوں کی خرابیاں بیان کی گئی ہیں۔ حالی نے مصنف کے ان تمام خیالات کو سراہا ہے اور اسی سلسلے میں لکھا ہے کہ

"ہمارے ہم وطنوں نے آنکھ کھول کر ایک آزاد گورنمنٹ کے سوا کچھ نہیں دیکھا اور شخصی حکومت کے جور نہیں اٹھائے، اس لیے امید کی جاتی ہے کہ وہ اس مضمون کو دیکھ کر انگریزی گورنمنٹ کی قدر کماحقہ پہچانیں گے اور جو دولت (یعنی آزادی) خدا تعالیٰ نے ان کو بن مانگے دے رکھی ہے اس کا شکریہ تہ دل سے ادا کریں گے۔"

غرض کہ اس مقدمے سے حالی کو سرسید والے مشن کے لیے تائید حاصل ہوئی اور خیالات کی ہم آہنگی نے خود حالی کے اندازِ بیان کو تقویت بخشی۔

خیر الدین کی اصل کتاب دو حصوں پر مشتمل تھی۔ مولانا حالی نے اس کے مختلف موضوعات کی فہرست دے کر ان کی افادیت پر بحث کی ہے آخر میں نواب ضیاء الدین احمد خاں کا شکریہ ادا کیا ہے جنھوں نے یہ کتاب ہدیۂ مجلس خزینۃ البضاعت کو عنایت کی تھی اور اس مجلس کے سکریٹری یعنی سید احمد خاں کا شکریہ بھی ادا کیا ہے جنھوں نے اس کتاب کی افادیت کی خاطر اپنے اخبار کے ذریعے "قوم کے دلوں کو اس کے مطالعے یا اشاعت کی طرف مائل کیا۔" بعد میں خلیفہ سید محمد حسن خاں (وزیر اعظم ریاست پٹیالہ) کا شکریہ بھی ہے جنھوں نے اس کتاب کا اردو ترجمہ مولوی محمد اسمٰعیل سے کرایا تھا۔

حالی نے اپنے تبصرے کے آخری حصے میں مولوی محمد اسمٰعیل کے ترجمہ پر بھی تبصرہ کیا ہے یعنی جہاں تک ترجمہ کی خوبیاں یا خامیاں ہیں ان کو بیان کیا ہے اور اعتراف کیا ہے کہ "زمانۂ حال کی عربی کا ترجمہ کرنا ایک ایسا دشوار کام ہے جس سے عہدہ برآ ہونا محال ہوتا ہے، علی الخصوص جب کہ زمانۂ حال کی عربی میں کوئی ایسی کتاب لکھی جائے جو سرتا پا مغربی خیالات سے بھری ہو۔ (اس) عربی میں ہزاروں لغات مولدہ ایسے شامل ہو گئے ہیں جن کا صحاح و قاموس و صراح میں کہیں پتا نہیں۔" ترجمے کی خامیوں کے متعلق صرف اتنا کہا ہے کہ "آدمیوں اور مقامات اور جزائر وغیرہ کے بیشتر نام جو اس ترجمے میں لیے گئے ہیں وہ (تعریب کی وجہ سے) ناظرین کو نہایت تشویش میں ڈالتے ہیں۔" سوائے اس جملے کے حالی نے کوئی اور بات ترجمے کے متعلق نہیں لکھی اور ضرورت بھی نہیں تھی، لیکن حالی کی "تنقید" کی ابتدا ضرور یہیں سے ہوتی ہے جب کہ انھوں نے کتاب کے حسن و قبح دونوں پہلوؤں پر نظر ڈالی تھی۔

## ۱۸۷۶ء

اب مولانا حالی قریب چالیس سال کے ہو چکے تھے، سنجیدگی تو پہلے ہی سے تھی اب اور پختگی ہو گئی تھی۔ لوگوں کو ان کی اعلیٰ قابلیت اور صلاحیت کا اعتراف تھا۔ دہلی میں ۲۱ اپریل ۱۸۷۶ء میں "دہلی سوسائٹی" کے ایک عظیم الشان جلسے میں حالی کا اک لکچر "ہمدردی" پر ہوا تھا جو بہت مقبول ہوا۔

یہ مضمون "ہمدردی" کے فلسفے پر ہے اور مختلف مثالوں سے اس کی تشریح ہے بمصلحتِ وقت کی بناپر انگریزی حکومت کی بالواسطہ اور بلا واسطہ تعریف کی گئی ہے۔ مثلاً :-

"ہم کو بھی ہماری گورنمنٹ طرح طرح سے ہمدردی کی تعلیم دے رہی ہے۔ قومی ہمدردی کا بڑا سرچشمہ، سررشتۂ تعلیم ہے۔ کیوں کہ اس کے سبب سے بے شمار لڑکوں کو ایک معقول مدت تک باہم میل جول رکھنا پڑتا ہے . . . . . اس کے سوا گورنمنٹ کا یہ اصول کہ جو چندہ علوم یا فنون کی تعلیم کے لیے رعایا کی طرف سے فراہم ہو اسی کی برابر گورنمنٹ کی جانب سے امداد کی جائے، ہم کو زبردستی اس بات کی طرف کھینچتا ہے کہ تھوڑے بہت ہاتھ پاؤں ہلا کر گرانٹ اِن ایڈ کا استحقاق حاصل کریں اور اپنے ملک میں علم کی روشنی پھیلائیں۔ میونسپل کمیٹیاں جو سرکار نے جا بجا شہروں اور قصبوں میں قائم کی ہیں . . . . . یہ بھی ہمدردی کے اچھے نمونے ہیں۔ علمی یا قومی سوسائٹیاں جن کی بنیاد صرف انگلش گورنمنٹ کے پرتو سے ہندوستان میں پڑی ہیں، اگر ان میں کچھ جان ہو اور فقط دھوکے کی ٹٹیاں نہ ہوں تو وہ سرچیون چشمے ہیں جن سے تمام ملک سیراب ہو سکتا ہے . . . . . ایک اعلیٰ درجے کی شائستہ قوم جو ہماری خوش قسمتی سے ہم پر حکمراں ہے اس کا چال چلن، اس کے اخلاق، اس کا طریقِ معاشرت، اس کے

علوم وفنون، اس کی دانشمندی، اس کی تہذیب، اس کے نئے نئے ایجادات، جو ہر وقت ہماری آنکھوں کے سامنے موجود ہیں، جب ان باتوں کو اپنے ملک کی موجودہ صورت کے ساتھ مقابلہ کریں تو ضرور ہے کہ ہم کو اپنے ہم وطنوں کی نہایت وحشیانہ حالت پر افسوس آئے اور ہمدردی کا جوش ہمارے دلوں میں موجزن ہو۔"

حالی کے یہ الفاظ بظاہر انگریزی حکومت کی خوشامد ہی ہیں لیکن جو اوصاف انھوں نے اس قوم کے گنائے ہیں کیا ان کی حقیقت میں بھی کوئی شک ہے؟ اور کیا اُتنے اور ان جیسے اوصاف ہماری قوم میں اب بھی موجود ہیں؟ افسوس تو اس بات کا ہے کہ ہم نے اپنی خوبیاں بھی چھوڑ دیں اور انگریزوں کے اوصاف سے بھی قطع تعلق رکھا (حالانکہ کسی قوم یا ملک کی خوبیاں اختیار کرنے کی ممانعت بھی نہیں ہے بلکہ شریعت سے ترغیب ثابت ہے)۔ ہم نے اتنا ضرور کیا کہ انگریزوں کی برائیاں اور بے حیائیاں ضرور اختیار کر لیں کیونکہ ان کے اختیار کرنے میں آسانی بھی تھی اور کسی خونِ دل و جگر کے سرمایے کی ضرورت بھی نہیں تھی۔ حالی نے پھر بھی حق گوئی سے کام لے کر اس مضمون میں کہا ہے کہ

"انگریزی رائیں غلط نہیں تو اکثر ان میں سے ایسی ہیں جو بالفعل عام رایوں اور عام خواہشوں کے برخلاف معلوم ہوتی ہیں اور اسی سبب سے جن لوگوں کی بہبودی کے لیے وہ کی جاتی ہیں اکثر

وہی اُن میں رخنہ انداز ہوتے ہیں اور تقریباً تمام قوم اُن میں مدد دینے سے انکار کرتی ہے۔" حالؔی نے اس کے لیے حل بھی بتائے ہیں۔

## ۱۸۷۷ء

سرسید کی مدح میں قصیدہ۔

۱۸۷۷ء میں علی گڑھ کالج کی بنیاد پڑی تھی۔ سرسید سے حالؔی کو عقیدت پیدا ہو چکی تھی اور وہ ان کے جوشِ عمل سے بہت متاثر تھے۔ اس لیے اُن کی مدح میں ایک قصیدہ اسی زمانے میں شروع کیا تھا جب کہ کالج کی بنیاد رکھی گئی تھی لیکن وہ ناتمام ہی رہا۔ اس قصیدۂ ناتمام (مرقومہ ۱۲۹۴ھ مطابق ۱۸۷۷ء) کے حاشیے پر مولانا لکھتے ہیں کہ

"قصیدہ اس وقت لکھنا شروع کیا تھا جب کہ مدرسۃ العلوم کا بنیادی پتھر لارڈ لٹن اپنے ہاتھ سے رکھ چکے تھے اور سرسید کے کام تعجب کی نگاہ سے دیکھے جانے لگے تھے، مگر بہ سبب مکروہاتِ دنیوی کے پورا نہ ہو سکا۔"

یہ "ناتمام" قصیدہ صرف تیرہ اشعار پر مشتمل ہے اور اس طرح شروع ہوتا ہے:

جو حال آج اپنا اور اپنی بزم کا ہے — نہاں نہیں ہے یارو سب پر کھلا ہوا ہے
خود سانپ ورنہ یاں سے کب کا نکل گیا ہے — ہے اک لکیر باقی جس پر فقیر ہیں ہم
دنیوں میں دین بیضا حق نے تمہیں دیا ہے — اس پر بھی اے عزیزو ہے جائے فخر تم کو

سرسید کے حقیقی اوصاف نہایت مختصر اور جامع الفاظ میں حالؔی نے اس طرح بیان کیے ہیں:۔

اس دورِ آخری میں جب یوں بگڑ چلے تم | اک ہاشمی تمہارا مصلح کھڑا کیا ہے
سرسبز چاہتا ہے جو قوم کو جہاں میں | فتووں سے قوم کے گو کافر ٹھہر چکا ہے
وقت اپنا، کام اپنا، جان اپنی، مال اپنا | یاروں پہ جس نے سب کچھ قربان کر دیا ہے
وار اس پہ قوم کے ہیں وہ قوم کی سپر ہے | قوم اس سے بدگماں ہے وہ قوم پر فدا ہے

یہ قصیدہ ۱۸۷۷ء[1] کا ہے اس میں بھی حالی نے صرف حقیقی اوصاف بیان کیے ہیں اور صنف قصیدہ کو بے جا مبالغوں سے پاک رکھا ہے۔ اس چیز کی بنیاد وہ ۱۸۷۶ء میں ڈال چکے تھے جب کہ نواب کلب علی خاں مرحوم کی مدح میں اردو قصیدہ لکھا تھا۔ اب اس سال یعنی ۱۸۷۷ء میں انھوں نے نواب موصوف کی مدح میں ایک فارسی قصیدہ بھی لکھا تھا جو انہی اوصاف کا حامل ہے۔ وہ اس قصیدے کے متعلق خود لکھتے ہیں کہ

فارسی قصیدہ

"اس قصیدے کی تمہید اس وقت لکھی گئی تھی جب کہ شاعرانہ خیالات میں پہلے ہی پہل انقلاب پیدا ہوا تھا اور مبالغے سے نفرت ہونے لگی تھی۔ انہی دنوں میں پہلا دربار قیصری منعقد ہونے والا تھا جو ۱۸۷۷ء میں بمقام دہلی وقوع میں آیا۔ جی میں آیا کہ اس تمہید کے بعد کسی ایسے قصیدے کی بنیاد ڈالی جائے جس میں بہ قدر امکان مبالغے سے احتراز کیا جائے۔ چونکہ حضور نواب صاحب ممدوح سے فی الجملہ تعارف تھا اور انھوں نے سرسید کی امداد میں سب سے پہلے

[1] ۱۲۹۳ھ (مطابق ۱۸۷۶ء) اور ۱۲۹۴ھ (مطابق ۱۸۷۷ء) کے لکھے ہوئے بعض تاریخی قطعات، ضمیمۂ کلیات اردو۔ ص ۴۹ - ۵۱ وغیرہ میں موجود ہیں۔

سبقت کی تھی اور دربار میں ان کے شریک ہونے کی قوی امید تھی ۔
اس لیے انہی کو اس قصیدے کا ممدوح قرار دیا گیا۔"

مولانا حالی گویا فارسی قصیدے میں بھی صرف حقیقی اوصاف لکھنے کی بنیاد ڈالنا چاہتے تھے حالانکہ وہ اردو قصیدے میں حقیقی اوصاف لکھنا شروع کر چکے تھے اور مبالغے سے پرہیز کرنے لگے تھے یہ فارسی قصیدہ اس طرح شروع ہوتا ہے :۔

سحر گہ پردہ بگرفتند چوں از زشت و از زیبا — پۓ دل گفتم کہ ایں نعمت آمد برتر از نعما
بگفتا نعمتے در قدر از ہم بیش و کم نبود — زسانی عین رحمت داں اگر جرعہ و گر مینا
دلے فرماں دہ بیدار دل زیں اصل مستثنیٰ است — کہ چوں او نعمتے نتواں نشاں داد از پۓ دنیا

یعنی صرف دو شعر کے بعد ہی گریز شروع کر دیا ہے اور یہ گریز بظاہر ایک عام "بیدار دل حکمراں" کے متعلق ہے کہ اس میں کیا کیا اوصاف ہوا کرتے ہیں، لیکن حقیقت یہ ہے کہ عام اوصاف ایک خاص ممدوح یعنی نواب کلب علی خاں کے بارے میں ہیں۔ بہرحال گریز کے بعد ۲۳ شعر ایسے، بیدار دل حکمراں کے اوصاف میں ہیں اس کے بعد لکھتے ہیں کہ

اگر خواہی جہاں دارے چنیں بیدار دل بینی — بیا در خیمہ گاہ دیں پناہ خسرو والا

گویا حالی نے گریز در گریز قائم کیا ہے۔ اس کے بعد نواب کلب علی خاں کے اوصاف کے متعلق کچھ اور اشعار ہیں اور مصطفےٰ آباد (رام پور) کے اہلِ کمال کے اوصاف بیان کیے ہیں۔ پھر ایک فرضی شخص سے خطاب ہے جو درباری رئیسوں اور سرکاری مہمانوں کے خیموں کو دیکھ کر واپس آ رہا ہے۔

سختی اور تشدد کو خوب (نمک) چھڑک چھڑک کر جلوہ گر کرتے ہیں۔ مسٹر اسٹوک ایک انگریز مصنف نے دربار قیصری منعقدہ ۱۸۷۵ء (پہلی جنوری ۱۸۷۷ء ؟) کے موقع پر ایک انگریزی نظم لکھی تھی، جس کے تین حصے تھے۔ پہلے حصے میں ہندوستان اور مسلمان بادشاہوں اور انگریزی سلطنت کی ابتدا اور ترقی کا ذکر ہے۔ دوسرے اور تیسرے حصے میں ان ہندوستانی رؤسا اور والیان ریاست کا تذکرہ ہے جو دربار قیصری میں شریک ہوئے تھے۔ پہلے حصے میں مصنف نے بعض مسلمان بادشاہوں پر نکتہ چینی کی ہے . . . اسی طرح ایک اور انگریز نے محمود (غزنوی) کے متعلق کچھ اشعار نظم کئے ہیں (جن میں اس کے ظلم اور غارت گری کا حال ہے) . . لیکن ہم پوچھتے ہیں کہ آیا دنیا میں کوئی ایسی قوم ہے جو اس دھبے سے پاک ہو؟ یورپ کی تاریخ سے ظاہر ہے کہ وہاں کی شائستہ قومیں جو آج اپنے سوا تمام دنیا کی قوموں کو وحشی یا نیم وحشی کا خطاب دیتی ہیں محمود کے زمانے میں بلکہ اس کے بعد کئی صدیوں تک ایشیا سے بمراتب زیادہ وحشت و خونریزی و بے رحمی میں مبتلا تھیں۔"

اس کے بعد مولانا نے یورپ وغیرہ کی مختلف قوموں کے وحشیانہ سلوک کا ذکر کیا ہے اور آخر میں ایک جگہ اس طرح چٹکی لی ہے کہ " . . . . اگر کہیں آزادی تجارت میں کوئی مزاحمت پیش آتی ہے اور بغیر جبر و تعدی

کے کام نہیں چلتا تو اعلیٰ سے اعلیٰ درجے کی شائستہ قوم بھی سب کچھ کرنے کو موجود ہو جاتی ہے اور کہا جاتا ہے کہ آزادی تجارت کی مزاحمت رفع کرنی عین انصاف ہے۔ حالانکہ آج تک پولیٹکل اکانومی نے اس بات کا تصفیہ نہیں کیا کہ فری ٹریڈ کا قاعدہ مطلقاً قرینِ انصاف ہے یا خاص خاص صورتوں میں خلاف انصاف بھی ہو سکتا ہے۔ انگلینڈ کا فائدہ فری ٹریڈ میں ہے اس لئے وہ اسی کو عین انصاف سمجھتا ہے۔" سلہ

مسٹر اسٹوک نے دربار قیصری کے انعقاد پر جو انگریزی نظم لکھی تھی اس کا فارسی ترجمہ (دلی کے کمشنر کرنل ڈیوس کے توسط سے) بعض لوگوں سے کرایا تھا اور انگلستان میں اسے چھپوایا تھا۔ کرنل ڈیوس نے مولانا حالی سے اس کا اردو ترجمہ کرنے کی فرمائش کی تھی، لیکن کچھ دن کے بعد فارسی کے لیے فرمائش کی۔ مولانا اس وقت علیل تھے اس لیے فارسی میں ترجمہ تو نہیں کر سکے، البتہ اس نظم کے پہلے حصے کا جو اردو ترجمہ کیا تھا اس کو "ترکیب بند" کی شکل میں "زمزمۂ قیصری" کے نام سے ۱۸۷۷ء میں پیش کیا تھا۔ اس حصے میں جیسا کہ اوپر مذکور ہوا، ہندوستان اور یہاں کے مسلمان بادشاہوں اور انگریزی سلطنت کی نشو و نما کا ذکر ہے۔ یہ ترکیب بند اس طرح شروع ہوتا ہے۔

اے حصارِ عافیت، اے کشورِ ہندوستاں
زیب دیتا ہے اگر کہیے تجھے سارا جہاں

اس میں ۳۶ بند ہیں اور بڑی احتیاط کے ساتھ ترجمہ کیا ہے یعنی

---

سلہ مقالاتِ حالی حصہ اول "مدعیانِ تہذیب کی بداعمالیاں"۔

جہاں کوئی لفظ بڑھایا ہے یا نظم کے کسی بند میں فن کے لحاظ سے کوئی شعر اضافہ کرنا پڑا ہے تو اسے قوسین میں لکھ دیا ہے۔ اکبر کا ذکر بالکل اسی انداز سے ہے جس طرح انگریزوں کے عہد حکومت میں ہم نے تاریخ میں پڑھا تھا۔ یعنی

اے جلال الدین ہے تو ہی وہ شاہ نامدار ۔۔۔ صلح کل جس کی زمانے میں رہے گی یادگار
بس کہ آزادی بنی نوع بشر کو تو نے دی ۔۔۔ رائے پر ہر شخص کی ٹھہرا عقیدت کا مدار
فہم سے بندوں کے بالاتر تھے جو اسرار دیں ۔۔۔ بحث کرنے کا ملا بندوں کو ان میں اختیار
حوصلہ نکلا ترا شاہانِ پیشیں سے وسیع ۔۔۔ تجھ سے القاب شہنشاہی نے پایا اعتبار
پر تری اولاد نے کی پیروی تیری نہ حیف ۔۔۔ ہو گیا ان کا تعصب خود گلے کا ان کے ہار
ثمرہ آخر مل گیا ان کے تعصب کا انھیں ۔۔۔ کر گیا رحلت جہاں سے جلد اُن کا اقتدار

خار و خس کے ڈھیر ہیں کھنڈروں میں اُن کے آج واں
دولتِ روئے زمیں کل جلوہ آرا تھی جہاں

حالی کو آج لوگ انگریزوں کا خوشامدی کہتے ہیں لیکن اگر ہم اس نظم کے مختلف حواشی دیکھیں اور خود اپنے گریبان میں منہ ڈال کر دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ (قولاً نہ سہی، لیکن عملاً) ہم ان سے زیادہ خوشامدی ہیں۔ اس نظم میں شروع سے آخر تک تشریحی فوائد اور تنقیدی حواشی ہیں جو دیکھنے سے تعلق رکھتے ہیں اور وہ نہ صرف حالی کی حق گوئی پر بلکہ علمی وسیع النظری پر بھی دلالت کرتے ہیں۔

## ۱۸۷۹ء

اس کے بعد ۱۲۹۶ھ (مطابق ۱۸۷۹ء) شروع ہوتا ہے۔ یہ سال مولانا حالی کی علمی مصروفیات کے لحاظ سے سب سے زیادہ اہم ہے کیونکہ جتنا کام انھوں نے اس سال کیا تھا اتنا کبھی نہیں کیا۔ ذہنی، مذہبی، علمی، سیاسی اور مختلف قسم کی قومی خدمات اسی سال انجام دیں اور اسی سال اپنی لافانی یادگار "مسدس" بھی قوم کے لیے پیش کی۔ اس سال چار مضمون (الدین یسر۔ بدگمانی۔ تدبیر اور مزاج) انھوں نے رسالہ تہذیب الاخلاق میں شائع کرائے اور ایک مضمون "مدرسۃ العلوم (علی گڑھ)" پر علیگڑھ انسٹیٹیوٹ گزٹ میں اسی سال شائع ہوا۔ پہلا مضمون "الدین یسر" بہت طویل ہے۔ اس کا خلاصہ اتنا ہے کہ "یہ دین انسان کی آزادی کو قائم رکھتا ہے اور اس کو کسی دشوار بات کے کرنے یا ماننے پر مجبور نہیں کرتا۔ چنانچہ مولانا حالی نے پہلے قرآن اور احادیث سے اپنے دعوے کی تائید کی ہے پھر یہ لکھا ہے کہ

مضامین تہذیب الاخلاق

"اس دین میں" کوئی چیز انسان کی واجبی اُمنگ اور خوشی اور آزادی کو روکنے والی نہ تھی لیکن بعد کے لوگوں نے اس پر مختلف حاشیے چڑھائے۔ پہلا حاشیہ یہ تھا کہ جو باتیں محض اصلاح معاش کے لیے بتائی گئی تھیں اور جن کا مدار صرف مصالح دنیوی پر تھا وہ بھی ضروریات دین میں سے سمجھی جانے لگیں۔ دوسرا حاشیہ یہ

چڑھایا گیا کہ اعمال بدنی اور احکام ظاہری کیلیے سخت پابندی کا حکم لگادیا، چنانچہ عاجز بندوں کو ایسا شکنجے میں کھینچا کہ ان میں دنیا کے بڑے بڑے کام کرنے کا دم باقی نہیں رہا، تیسرا حاشیہ یہ چڑھا کہ بعض واعظوں اور خود غرضوں نے اعمالِ ظاہری کی ترغیب یا کسی مذہب کی تائید یا تعصب کے جوش میں کسی دنیوی غرض کے پورا کرنے کے لیے سیکڑوں اور ہزاروں حدیثیں وضع کر لیں، چوتھا حاشیہ یہ چڑھا کہ مفسرین نے اپنی تفسیروں میں ہزاروں موضوع اور ضعیف و منکر حدیثیں بھر دیں اور یہ قابل نفرین کام انھوں نے مختلف طریقوں سے کیا[1] پانچویں حاشیے کے متعلق حالی نے لکھا ہے کہ مذہبی تعلیمات کو لوگوں نے محض حسنِ عقیدت یا وجدانی شہادت سے قبول کیا تھا اس لیے فلسفیوں کے ان مقالات سے وہ بہت متاثر ہوئے جو دین کے مقابلے میں بظاہر زیادہ مدلل معلوم ہوتے تھے چنانچہ متکلمین کے تفلسف اور حکیمانہ تدقیقات سے . . . . . پانچواں حاشیہ چڑھا اور وہ بھی دین کا اصل جزو قرار دیا گیا۔ چھٹا حاشیہ، بدعات اور رسوم و تقلید کا تھا جو دین سے بھی زیادہ عزیز ہو گیا یہاں مولانا حالی نے بالکل سرسید کے انداز میں

---

[1] اسی موضوع پر نواب محسن الملک نے بھی رسالہ تہذیب الاخلاق میں حالی سے پہلے لکھا تھا۔ اور سرسید نے بھی یکم محرم ۱۲۸۹ھ (مارچ ۱۸۷۲ء) کے رسالہ میں لکھا تھا۔

دکھتی رگ کو چھیڑا ہے اور بدعات کے معائب کو سب
فضول اور لغو کہا ہے۔ اس مضمون میں بھی حالی نے
کی ایک صفت حق پسندی کی تعریف کی ہے کہ انہ
ہمارے معائب والے اسلام کو اسلام نہیں کہا
نے اپنی نہایت گہری نگاہ سے اس تمام کوڑے
کر کے ٹھیٹ اسلام کا کھوج لگایا ہے اور صر
رائیں لکھی ہیں۔"

اس کے بعد مضمون "بدگمانی" ہے جو اسی سال
پس منظر سر سید اور ان کے رفقائے کار کے متعلق بدگ
کا طومار ہے۔ کیونکہ اسی زمانے میں وہ بہت زیادہ
نے سر سید کی حمایت میں تمام پیش آئے ہوئے حالات
تبصرہ کیا ہے اور ان کی بے لوث خدمات کا بالوا
تو خیال ہے کہ انھوں نے اس مضمون میں اجمال اور
جو کچھ سر سید کے متعلق کہا ہے اس کی تفصیل بعد میں
نظر آتی ہے۔ اور قوم کی زبوں حالی کا جو دکھڑا حالی نے
رویا ہے وہی اس کے بعد والے مضمون "تدبیر" میں بھی
مضمون میں انھوں نے قرآن اور حدیث کے متعدد حوا
کے لیے ترغیب دلائی ہے اور بڑی منطقیانہ بحث
کامیابی کے لیے (۱) محنت (۲) علم اور (۳) ہنر کو ضر

حیات جاوید کا ایک اجمالی خاکہ

اس کے ضمن میں اوہام پرستی کے خطروں سے بھی آگاہ کیا ہے اور قومی فلاح و بہبودی کے لیے مشورے دیے ہیں۔ اس کے بعد والے مضمون میں "مزاح" پر بحث ہے۔ ابتدائے اسلام سے لے کر نواب سعادت علی خاں اور محمد شاہ کے زمانے تک مختلف قسم کے مزاح کا مختصر تذکرہ ہے جس سے حالی کی وسیع النظری کا پتا چلتا ہے۔ اسی کے ساتھ قوم کے پست اخلاق کی وجہ سے مزاح کے پست معیار ہو جانے کا ذکر بھی آتا ہے۔ ہنسنے ہنسانے کے علاوہ دل دکھانے اور بے حیائی کی باتوں کو جس طرح "مزاح" کے تحت، محمود و مقبول سمجھا جاتا ہے اس پر بھی بحث آتی ہے۔ اور "پنچ اخباروں"[1] کی "ظرافت" کی حقیقت بھی بیان کی جاتی ہے۔ آخر میں سرسید کی طرف اس طرح اشارہ کرتے ہیں کہ "ہماری قوم کے بعض رفارمر جو کبھی کبھی مزاح کے پیرایے میں کوئی مضمون لکھتے ہیں، گو وہ بالفعل ناعاقبت اندیشوں کو ناگوار گزرتے ہیں لیکن بہت جلد وہ زمانہ آنے والا ہے کہ ان کی نہایت تعظیم کی جائے گی اور ان کے دل دوز فقرے اور دل شکن طعنے شفیق استاد کی زدوکوب سے زیادہ قدر کے لائق سمجھے جائیں گے۔"

اسی سال یعنی ۱۸۷۹ء میں مولانا حالی پہلی بار علی گڑھ گئے اور مدرسۃ العلوم اور اس کے حامیوں کو دیکھا۔ ان سب کو دیکھ کر وہ جن تاثرات کو لے کر دہلی واپس ہوئے تھے ان کا اظہار ایک مضمون "مدرسۃ العلوم مسلمانان علی گڑھ"

[1] یہ انگریزی "پنچ" اخباروں کے متعلق کہا گیا ہے۔ اس کے بعد سے لکھنؤ کا "اودھ پنچ" ۱۸۷۷ء سے ۱۹۱۲ء تک جاری رہا۔

بنی تھا ورنہ کسے کیا پڑی تھی کہ ایسی دردسری اٹھاتا؟ مولانا حالی نے تو یہاں تک کہہ دیا ہے کہ:-

"ہندوستان میں جہاں تک ہم کو معلوم ہے کوئی عام تدبیر مسلمانوں کی دینی اور دنیوی بہبودی کی اُس وقت سے جب کہ حجاج (سنہ ۴۴ھ میں) اور محمد بن قاسم (سنہ ۹۳ھ میں) نے اس ملک میں قدم رکھا آج تک (سوائے اس کے) نہیں کی گئی۔"

ان خیالات سے اندازہ ہوتا ہے کہ مولانا حالی نے اس سال نہ صرف ادب کے لیے بلکہ قومی فلاح و بہبودی کے لیے مسلسل مضامین لکھے کیونکہ "سر سید تحریک" کی تائید میں گو کہ انھوں نے ۱۸۷۱ء سے لکھنا شروع کر دیا تھا لیکن اس سال انھوں نے اپنی آنکھوں سے اس تحریک کی عملی تصویر بھی دیکھ لی تھی۔ چنانچہ سر سید کی ملاقات جادو کا اثر کر گئی اور حالی نے اپنی ادبی زندگی کا سب سے بڑا کارنامہ اسی سال اسی پیر مرد کی تحریک پر قوم اور ملک کے سامنے پیش کیا اور نثر کے علاوہ نظم کو بھی اس نے قومی جذبے سے نوازا۔

مسدس

سنہ ۱۸۷۹ء[1] میں مسدس شائع ہوا۔ اُس وقت سے لیکر اس وقت تک اس پر بہت کچھ لکھا جا چکا ہے اور شاید اردو کی رہتی دنیا تک اس کے متعلق

---

[1] اسی سال حالی نے باشندگانِ دہلی کی طرف سے وائسرائے کے نام ایک "ایڈریس" بھی لکھا تھا جو مقالاتِ حالی حصہ دوم میں موجود ہے اور جو افغانستان کی جنگ میں انگریزوں کی فتح کی تہنیت پر ہے۔

ہمیشہ لکھا جائے گا۔ اس لیے سرسید کا وہ یادگار خط یہاں نقل کرنا بہتر ہوگا جس میں اس مسدس پر مختصر لیکن جامع تبصرہ ہے۔ سرسید کو جب مسدس کے نسخے ملے تو لکھتے ہیں :-

"جناب مخدوم و مکرم من۔ عنایت نامجات مع پانچ جلد مسدس پہنچے جس وقت کتاب ہاتھ میں آئی جب تک ختم نہ ہوئی ہاتھ سے نہ چھوڑی اور جب ختم ہوئی تو افسوس ہوا کہ کیوں ختم ہوگئی۔ اگر اس مسدس کی بدولت فن شاعری کی تاریخ جدید قرار دی جاوے تو بالکل بجا ہے۔ کس صفائی اور خوبی اور روانی سے یہ نظم تحریر ہوئی ہے' بیان سے باہر ہے۔ تعجب ہوتا ہے کہ ایسا واقعی مضمون جو مبالغہ' جھوٹ' تشبیہات دور از کار سے جو بائیہ ناز شعراء و شاعری ہے' بالکل مبرا ہے' کیونکر ایسی خوبی و خوش بیانی اور موثر طریقے پر ادا ہوا ہے۔ متعدد بند اس میں ایسے ہیں جو بے چشم نم پڑھے نہیں جا سکتے۔ حق ہے' جو دل سے نکلتی ہے دل میں بیٹھتی ہے۔ نثر بھی نہایت عمدہ و نئی ڈھنگ کی ہے۔ پرانی شاعری کا خاکہ نہایت لطف سے اُڑایا ہے یا ادا کیا ہے۔ . . . . جو اشارہ اس نثر میں ہے اس کا شکر کرتا ہوں اور آپ کی محبت کا اثر سمجھتا ہوں۔ اگر پرانی شاعری کی کچھ بُو اس میں پائی جاتی ہے تو صرف انہی الفاظ میں ہے جن میں میری طرف اشارہ ہے۔ بیشک میں اس کا محرک ہوں اور اس کو میں اپنے اُن اعمال حسنہ میں سے سمجھتا ہوں کہ

جب خدا پوچھے گا کہ تو کیا لایا؟ میں کہوں گا کہ حالی سے مسدس لکھوا لایا ہوں اور کچھ نہیں۔ خدا آپ کو جزائے خیر دے اور قوم کو اس سے فائدہ بخشے۔ مسجدوں کے اماموں کو چاہیے کہ نمازوں میں اور خطبوں میں اس کے بند پڑھا کریں۔ . . . . آپ کے اس خیال کا کہ حق تصنیف مدرسۃ العلوم کو دیا جاوے اور رجسٹری کروا دی جاوے، میں دل سے شکر کرتا ہوں مگر میں نہیں چاہتا کہ اس مسدس کو جو قوم کے حال کا آئینہ اور جواں کی تاریخ کا مرثیہ ہے کسی قید سے مقید کیا جاوے جس قدر چھپے اور جس قدر وہ مشہور ہو اور لڑکے ڈنڈوں پر گایا کریں اور رنڈیاں مجلسوں میں سارنگی پر گاویں، قوال درگاہوں میں گاویں، حال لانے والے اس سچے حال پر حال لاویں، اسی قدر مجھ کو زیادہ خوشی ہوگی۔ میرا تو دل چاہتا ہے کہ دہلی میں ایک مجلس کروں جس میں تمام اشراف ہوں اور رنڈیاں نچواؤں۔ مگر وہ رنڈیاں یہی مسدس گاتی ہوں میں اس کل مسدس کو تہذیب الاخلاق میں چھاپوں گا۔ میرے ان استفسار کا جواب جن پر نشان سرخ کر دیا ہے، بہت جلد مرحمت ہو۔ والسلام۔ آپ کا احسان مند تابعدار۔

سید احمد[۱]

شملہ پارک ہوٹل ۱۰ جون ۱۸۷۹ء

---

[۱] سرسید کا یہ خط علی گڑھ میگزین (جنوری ۱۹۳۹ء) میں بھی ہے۔

مسدس جیسے عظیم الشان کارنامے کے متعلق جتنا لکھا جائے کم ہے اور حقیقت یہ ہے کہ انیسویں صدی عیسوی میں مشرق میں اس پایے کی کوئی نظم نہیں لکھی گئی۔ اس میں حسن و عشق کے معرکے یا تشبیہات و استعارات کی بوقلمونی وغیرہ کچھ نہیں ہے "از دل خیزد و بر دل ریزد" ہی اس کی سب سے بڑی خوبی ہے اس لیے فصاحت و بلاغت کے ظاہری خد و خال نہ ہونے کے باوجود وہ بہت فصیح اور نہایت بلیغ ہے اور حالی کو حیاتِ جاوید بخشنے کے لئے کافی ہے۔ [۱]

اسی مسدس مد و جزر اسلام کے سلسلے کی دوسری کڑی ایک "ترکیب بند" ہے جو دوسرے سال یعنی ۱۸۸۰ء میں "مدرسۃ العلوم مسلمانان، واقع علی گڑھ" کے متعلق لکھا ہے۔ [۲] اس میں چار چار شعر کے گیارہ بند ہیں یعنی کل ۵۵ شعر ہیں اور نہایت سلیس زبان میں علی گڑھ کے اوصاف اور مقاصد بیان کیے۔ اس کی ابتدا انتہائی سلاست اور برجستگی کے ساتھ ہوئی ہے۔

---

[۱] مسدس کے بعض مأخذوں کی نشان دہی، مقالاتِ شیرانی (کتاب منزل، لاہور) میں ہے۔ مسدس کا پشتو ترجمہ غلام محمد خاں نے کیا تھا جن کا ذکر کئی جگہ مکتوباتِ حالی میں آیا ہے۔ مسدس میں کئی بند شاعری کی عام خرابیوں سے متعلق ہیں اور مقدمۂ شعر و شاعری کے سلسلے میں اہمیت رکھتے ہیں۔ مسدس کا دوسرا ایڈیشن ۱۸۸۰ء میں شائع ہوا۔ پہلا اور دوسرا ایڈیشن بغیر ضمیمہ کے تھا تیسرا ایڈیشن جو ۱۸۸۶ء میں شائع ہوا اس میں کہیں کہیں تصرف بھی کیا تھا اور اسی میں پہلی بار ضمیمہ شامل کیا تھا (تذکرۂ حالی از شیخ محمد اسمٰعیل صفحہ ۹۷)۔

[۲] غالباً یہ ترکیب بند مولانا نے علی گڑھ ہی میں پیش کیا تھا یعنی جب کہ وہ علی گڑھ دوسری بار تشریف لے گئے تھے۔

جھٹ پٹے کے وقت گھر سے ایک مٹی کا دیا ایک بڑھیا نے سرِ رہ لا کے روشن کر دیا
تاکہ رہ گیر اور پردیسی کہیں ٹھوکر نہ کھائیں راہ سے آسان گذر جائے ہر اک چھوٹا بڑا
یہ دیا بہتر ہے ان جھاڑوں سے اور اس لیمپ سے روشنی محلوں کے اندر ہی رہی جن کی سدا
گر نکل کر اک ذرا محلوں سے باہر دیکھیے ہے اندھیرا گھپ در و دیوار پر چھایا ہوا

سرخ رو آفاق میں وہ رہ نما مینار ہیں
روشنی سے جن کی ملاحوں کے بیڑے پار ہیں

اس ابتدائی بند میں سرسید اور ان کے مدرسۃ العلوم کی اصل قدر و قیمت بیان کی ہے اور وقت کی سب سے بڑی ضرورت یعنی تعلیم پر آ کے بھی بحث کی ہے۔ دوسرا بند اس طرح ہے:-

ہم نے اُن عالی بناؤں سے کیا اکثر سوال آشکارا جن سے اُن کے بانیوں کا ہے جلال
شان و شوکت کی تمہاری دھوم ہے آفاق میں دور سے آ کے تم کو دیکھتے ہیں باکمال
قوم کو اس شان و شوکت سے تمہاری کیا ملا؟ دو جواب اس کا اگر رکھتے ہو یارائے مقال
سرنگوں ہو کر وہ سب بولیں زبانِ حال سے ہو سکا ہم سے نہ کچھ الانفعال الانفعال

بانیوں نے تھا بنایا اس لیے گویا ہمیں
ہم کو جب دیکھیں خلف، اسلام کو رو یا کریں

اس بند کو دیکھ کر سرسید کی وہ تقریر یاد آ جاتی ہے جو انھوں نے دسمبر ۱۸۷۳ء میں (جب کہ حالی بھی تھے) لاہور کے شالامار باغ میں کی تھی جس کے تختِ شاہجہانی پر سرسید کے ایک ساتھی چڑھ گئے تھے اور سرسید متاثر ہو کر یوں گویا ہوئے تھے کہ:-

"اے دوستو! تم جانتے ہو کہ اس وقت تم کہاں کھڑے ہو۔ یہ وہ مقام ہے کہ جس کے آس پاس دور دور تک پرندہ بھی پر نہیں مار سکتا تھا۔ اور اب تم دیکھو کہ وہ کس حالت میں ہے۔ مگر اب تم سمجھو کہ یہ حالت اس کی کیوں ہو گئی ہے۔ صرف اس لیے کہ یہ کام ایک بادشاہ کا ذاتی کام تھا اور اس کی ذاتی غرض، ذاتی آرام کے لیے بنایا گیا تھا۔ اگر یہ قومی کام ہوتا اور تمام قوم کے عام فائدے کے لیے بنایا گیا ہوتا تو کبھی ایسی ذلت کو نہ پہنچتا۔ بلکہ جتنا زمانہ اس پر گذرتا جاتا اس کی عزت بڑھتی جاتی۔"

اسی تقریر کا پرتو تیسرے بند میں موجود ہے فرماتے ہیں:۔

شوق سے اس نے بنایا مقبرہ اک شاندار — اور چھوڑا اس نے ایک ایوانِ عالی یادگار
ایک نے دنیا کے پودے باغ میں اپنے لگائے — ایک نے چھوڑے دفینے سیم وزر کے بے شمار
اک محبِ قوم نے اپنے مبارک ہاتھ سے — قوم کی تعلیم کی بنیاد ڈالی استوار
ہو گی عالم میں کہو، سرسبز یہ پچھلی مراد — یا وہ اگلوں کی امیدیں لائیں گی کچھ برگ و بار

چوتھے بند کے دو شعر بھی اہم ہیں:۔

دُور سے امید نے جھلکی سی اک دکھلائی ہے — ایک کشتی ڈوبتے بیڑے کو لینے آئی ہے
قوم کے پیر و جواں سب ہو گئے تھے مردہ دل — دردمندی جوش میں چند اہلِ دل کو لائی ہے

بہت ممکن ہے کہ اسی ڈوبتی کشتی کی تشبیہ سے سرسید نے وہ تصویر نواب مختار الملک مرحوم کے لیے بنوائی ہو جس کا ذکر حیاتِ جاوید میں آتا ہے کہ سرسید، سمندر کے کنارے درخت سے کمر لگائے فکرمند کھڑے ہیں، سمندر

میں طوفان آرہا ہے۔ جہاز کا مستول ٹوٹ گیا ہے اور مسافر ڈوب رہے ہیں۔ اتنے میں ایک کشتی بچانے کے لئے جہاز کی طرف پہنچ گئی۔ اسکی جھنڈی کے پھریرے میں انگریزی حروف میں "ایک لاکھ روپیہ" لکھا ہوا تھا۔ سرسید نے اُسے ناکافی کہا۔ تو فرشتہ آسمان سے اترا اور اس نے نواب مختارالملک کی طرف اشارہ کیا۔

بہرحال قوم کی حالت اور سرسید کی خدمات کے متعلق اس ترکیب بند میں ذکر ہے اور نہایت موثر انداز میں جذبات نگاری کی داد دی ہے۔ آخری دو بند اسی مدرستہ العلوم کی دعا سے متعلق ہیں۔

آخر میں اس طرح کہتے ہیں:۔

خیر کی امید رکھنی ہے عبث اس قوم سے — آپ کو جس نے کیا ہو اپنے ہاتھوں سے تباہ
چارہ آخر کچھ نہیں حالی بجز صبر و سکون — کر دعا بُ اِهْدِ قَوْمِیْ اِنَّهُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ

## ۱۸۸۰ء

قوم کے متعلق بالکل یہی نظریہ اسی سال وہ اپنے مضمون "کیا مسلمان ترقی کر سکتے ہیں؟" (تہذیب الاخلاق ۱۲۹۷ھ مطابق ۱۸۸۰ء) میں بھی بیان کرتے ہیں:۔

مسلمانوں کی ترقی پر مضمون۔

"جو قوم ترقی کے بعد تنزل کے درجے پر پہنچ جاتی ہے وہ ایک ایسی ابتر حالت میں ہوتی ہے کہ اس کے دوبارہ ترقی کرنے سے اکثر لوگ مایوس ہو جاتے ہیں، یا یوں کہو کہ اس کی قابلیت کا جوہر نظروں سے

چھپ جاتا ہے، یہاں تک کہ اگر وہ گروہ ترقی کا ارادہ کرتی ہے تو اس کی سعی ایک حرکت مذبوحی سمجھی جاتی ہے اور اگر وہ سنبھلنا چاہتی ہے تو اس پر سنبھالے کا گمان کیا جاتا ہے۔ یہی حال آج کل ہماری قوم کا ہے۔"

اسی مضمون میں حالی نے آگے چل کر بعض ایسے لوگوں کے خیالات کا جائزہ بھی لیا ہے جو اُس وقت یوں بھی کہتے تھے کہ

"مسلمانوں کی مذہبی تعلیم ہی دنیوی ترقی کے لیے مانع ہے۔ پس تاوقتیکہ مسلمان مذہب سے دست بردار نہ ہوں دنیوی ترقی نہیں کر سکتے۔"

مولانا حالی نے اس نظریے کی تردید کی ہے اور کہا ہے کہ دنیا میں کبھی کوئی قوم ایسی نہیں ہوئی جس کے مذہب نے اس کی ترقی میں رکاوٹ پیش کی ہو۔ چنانچہ سب سے زیادہ ترقی یافتہ قوم عیسائی کی مذہبی تاریخ کے شواہد پیش کرکے یہ بتایا ہے کہ

"جس وقت یورپ میں علم و حکمت کا ستارہ چمکا اور مذہبی خیالات اس کی روشنی میں مضمحل ہونے لگے، اسوقت مذہبی پیشواؤں اور خود گورنمنٹ کی طرف سے کونسی مزاحمت تھی جو نہیں ہوئی۔"

اس کے بعد مولانا حالی نے لوگوں کے اس قول کی تردید بھی کی ہے کہ "ایک بار تنزل کے بعد دوبارہ ترقی نہیں ہو سکتی۔"

ان کے علاوہ اُس زمانے میں دو اور نظریے تھے۔ ایک یہ کہ موجودہ تعلیمی

کوششوں کا نتیجہ کچھ نہ نکلے گا، لہٰذا کوشش بے سود ہے۔ دوسرا نظریہ یوں بھی تھا کہ جو قومیں پہلے سے ترقی کر رہی ہیں اُن کے برابر ایک ایسی قوم کی ترقی ہرگز نہیں ہو سکتی جس کو سب سے پیچھے ترقی کا خیال پیدا ہوا۔ مولانا حالی نے ان تمام خیالات کی تردید کی ہے اور تاریخی اور منطقی دلائل سے ثابت کیا ہے کہ زوال یافتہ قومیں بھی ترقی کر سکتی ہیں لیکن مایوس نہ ہونا چاہیئے۔ آخر میں انھوں نے امید دلائی ہے اور اس شعر پر مضمون ختم کیا ہے :-

بجز امید کہ ایمانِ عشق کیشان است — کسے نہ داد تسلی دلِ زلیخا را

مولانا دہلی کے اینگلو عربک ہائی اسکول میں مدرس تھے ہی۔ وہ اس[1] سال یعنی ۱۸۸۰ء کے موسم گرما کی تعطیل میں یعنی ماہ اگست (رمضان ۱۲۹۶ھ) میں ایک سفر کے لیئے روانہ ہوئے اور علی گڑھ، فیروز آباد (ضلع آگرہ)، اٹاوہ، مین پوری، کان پور، ہمیر پور، الور وغیرہ کی سیر کی۔ علی گڑھ میں پانچ روز قیام کیا اور وہاں کے حالات اپنی آنکھوں سے تیسری بار دیکھے۔ بانیٔ مدرسہ کے متعلق جو کچھ انھوں نے لکھا ہے اس سے عوام کے عجیب و غریب خیالات کا اندازہ بھی لگایا جا سکتا ہے۔ حالی لکھتے ہیں کہ

"یہ بات تحقیق ہو گئی ہے کہ بانیٔ مدرسۃ العلوم کے مذہبی اعتقادات اور رایوں کو مدرسۃ العلوم کی تعلیم میں کچھ دخل نہیں ہے۔ (۲) اس امر کا یہاں تک خیال رکھا جاتا ہے کہ رسالہ تہذیب الاخلاق

---

[1] غزل کا ایک شعر ہے :-

کہیں افطار کا حیلہ تو نہ ہو یہ حالی — آپ اکثر رمضاں ہی میں سفر کرتے ہیں

تہذیب الاخلاق اور قوم ۔ ۱

جو مطبع علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ سے چھپ کر شائع ہوتا ہے
اس کی کاپی مفت یا بہ قیمت کسی طالب علم کو نہیں دی جاتی
(۳) طلبائے مدرسہ کے افعال و اخلاق کی نگرانی پر یہاں
وہ لوگ مامور ہیں جو جمہور اہل اسلام کے طریقے سے سرِ مو
تجاوز کرنے کو بھی کفر جانتے تھے۔ (۴) علی گڑھ میں ہم بعض ایسے
دوستوں سے بھی ملے جو چند سال اس مدرسے کو دار الکفر سمجھتے
تھے لیکن اب حد سے زیادہ اس کے مداح اور ثنا خواں ہیں ؛
اور اپنے بچوں کو وہاں تعلیم کے لیے بھیجتے ہیں۔ (۵) مدرسے میں
دو چار کے سوا جو کہ مریض تھے ہم نے سب مسلمان طالب علموں
کو روزہ دار پایا۔"

یہ پانچ باتیں ایسی ہیں جن سے اس زمانے کے ان مسلمانوں کے شکوک رفع کرنے کی کوشش کی ہے جو سرسید کے تمام کاموں کے متعلق بدگمان تھے اور انھیں نہ صرف مدرسۃ العلوم سے بلکہ رسالۂ تہذیب اخلاق سے بھی نفرت پیدا ہو گئی تھی۔ کیونکہ اس وقت تک (۱۸۸۰ء تک) سرسید بہت سی ایسی کتابیں لکھ چکے تھے جن کی بنا پر قوم کو ان سے بدگمانی پیدا ہو چکی تھی۔ مثلاً تحقیق لفظِ نصاریٰ۔ تبئین الکلام۔ احکام طعام با اہل کتاب تفسیر القرآن وغیرہ وغیرہ۔

اسی سال محمد حسین آزاد کی کتاب "نیرنگ خیال (حصہ اول)" شائع ہو کر آئی۔ اس پر حالی نے بسیط تقریظ لکھی جو ان کی "تنقیدات" میں شامل ہے

نیرنگ خیال
۱۸۸۰ء

اس تقریظ کے شروع میں انھوں نے مغربی خیالات کو ضرور سراہا ہے اور فرسودہ مضامین سے پرہیز کرنے کے لئے نصیحت بھی کی ہے لیکن ایک اور بات بڑے پتے کی یہ کہی ہے کہ "میرے نزدیک جب تک ہمارے اہلِ وطن مغربی علوم اور مغربی لٹریچر اپنی دیسی زبان میں نہ سیکھیں گے کبھی ان کے خیالات میں شگفتگی اور بالیدگی پیدا نہیں ہو سکتی۔" انھوں نے یہ بھی کہا کہ انگریزی زبان کے انجھاؤ ایسے ہیں کہ طالب علم لغات اور محاورات کی تفتیش ہی میں مستغرق رہتا ہے اور کوئی ایسی تصنیف یا تالیف پیش نہیں کرتا جو اس کی عالی دماغی یا وسعتِ خیال پر گواہی دیتی ہو۔ چنانچہ مغربی خیالات کی جھلک تک نیرنگِ خیال سے قبل نظر نہیں آتی اور یہی ایک ایسی کتاب ہے جس سے علم انشا کی ترقی کا ایک نیا راستہ نکلا ہے۔

مولانا حالی نے اس کتاب کے صرف پہلے دو مضمونوں کا خلاصہ دیا ہے اور اس کے بعد یہ لکھا ہے کہ

"اسی اسلوب پر اور تمام مضامین لکھے ہیں جن کے دیکھنے اور غور کرنے سے مغربی شاعرانہ خیالات کی بلندی اور وسعت کا اندازہ ہو سکتا ہے۔"

اس کے بعد کتاب پر نکتہ چینی کی گنجائش ضرور ظاہر کی ہے اور یہ بھی فرمایا ہے کہ

"ایک ایسے ملک میں جہاں ترقی، ابتدائی حالت میں ہو، سنئے اسلوب کی کتابوں کا کم عیب ہونا بھی بے عیب ہونے کے برابر ہے شاید ایک زمانہ ایسا بھی آئے جس میں زمانۂ حال کی عمدہ تصانیف پر

جہاں تک ممکن تھا نہایت تفصیل سے لکھے ہیں . . . ان کے وقائع ایسے لکھے ہیں جن سے ان کی سیرت اور اخلاق پر استدلال ہو سکے . . . کلام اور شاعری پر نکتہ چینی بھی کی ہے اور جابجا اپنی رائے بھی ظاہر کی ہے۔ مگر ادب اور تہذیب کو کہیں ہاتھ سے جانے نہیں دیا . . . . وہ تاریخ اردو کے مضمون میں پارسیوں، ہندوؤں اور بودھ مت والوں کا نام ایسے ادب سے لیتا ہے کہ ہمارے بھائی مسلمان اپنے مسلمان بھائیوں کا نام بھی ایسے ادب سے نہیں لے سکتے . . . . پہلا مضمون جو زبان اردو سے متعلق ہے اس نے انگریزی مورخوں کی کتابوں سے نہایت کوشش کے ساتھ چھان بین کرکے مدد لی ہے اور پچھلا بڑا حصہ جو کہ اردو، بھاشا، عربی اور فارسی زبانوں سے متعلق ہے وہ خاص کر مصنف کی بے انتہا اور بے بہا کوشش کا نتیجہ ہے . . . ظاہر ہے کہ اگر مصنف سے اس باب میں کوئی ضروری بات فروگذاشت ہوگئی ہو تو اس پر کچھ اعتراض نہیں ہو سکتا . . . لیکن ہم افسوس کے طور پر لکھتے ہیں کہ اردو زبان کی ترقی کے بیان میں پرچۂ تہذیب الاخلاق کا کچھ ذکر نہیں کیا گیا۔ اگر انصاف سے دیکھا جائے تو اس پرچے نے اردو زبان کو چند روز میں اس درجے تک پہنچا دیا ہے جو کم از کم پچاس برس کے بعد اس کو حاصل ہوتا . . . . مذہب، اخلاق، معاشرت

اور نثر پر جو اعلیٰ درجے کے مضامین اس پرچے میں لکھے گئے ہیں انھوں نے ثابت کر دیا ہے کہ اردو زبان کسی مطالب کے ادا کرنے سے قاصر نہیں ہے۔ بلند خیالات کو سیدھے سادے لفظوں میں مؤثر طریقے پر بیان کرنا اسی پرچے نے لوگوں کو سکھایا ہے . .

. . . اردو نظم کی تاریخ . . . . میں نیچرل شاعری کا ذکر جس کی بنیاد خود مصنف نے انجمن پنجاب میں ڈالی تھی، قلم انداز کیا گیا ہے۔ لیکن اس باب میں مصنف کی طرف سے یہ عذر ہو سکتا ہے کہ اس طرز کی شاعری ابھی ایسی حالت میں ہے کہ اس کا عدم اور وجود برابر ہے . . . . اس مضمون کے اخیر میں مصنف نے میر انیس اور مرزا دبیر کو خاتمۂ شعرائے اردو لکھا ہے . . . . .

بلکہ میر انیس کا رتبہ ہمارے نزدیک اس سے بھی بہت بڑھ کر ہے۔ ہماری رائے میں اردو شاعری کا پورا پورا اطلاق اگر ہو سکتا ہے تو میر انیس ہی پر ہو سکتا ہے . . . . نظم اردو میں نیچرل شاعری کا پتا اگر ملتا ہے تو میر انیس ہی کے کلام میں ملتا ہے . . . .

. . اگرچہ بعض طبقات میں ایک آدھ ایسے شاعر کا حال قلم انداز کیا گیا ہے جو اپنے طبقے میں مستند سمجھا جاتا تھا جیسے طبقۂ پنجم میں مومن خاں مومن یا میر نظام الدین خاں ممنون۔ لیکن اس کا یہ عذر ہو سکتا ہے کہ مصنف نے کہیں یہ دعویٰ نہیں کیا کہ کسی دور کا کوئی مستند شاعر فرو گذاشت نہیں کیا جائے گا۔

. . . شعراء کے ذکر میں مصنف نے اس بات کا التزام کیا ہے کہ ابتدا سے اخیر تک ہر ایک دور میں جو جو الفاظ متروک اور ان کی جگہ جو جو الفاظ مستعمل ہوتے گئے وہ بھی . . . . ذکر کیے جائیں . . . . پھر جہاں جہاں معاصرین کو ایک دوسرے سے توارد ہوا ہے، وہ اشعار بھی نقل کیے ہیں تاکہ معلوم ہو کہ ہر ایک کا طرز بیان ایک ہی مطلب کے ادا کرنے میں کیسا تھا . . . . ہر ایک شاعر کی سالم غزلیں لکھ دی ہیں تاکہ ناظرین اس کے عام خیالات کا اندازہ کر سکیں . . . . . ہر موقع پر بہت دلچسپ نقلیں اور لطیفے ایزاد کیے ہیں . . . . معلوم ہوتا ہے کہ اس (مصنف) نے ابتدائے سن تمیز سے ایک ایسی جامع کتاب لکھنے کا ارادہ کیا ہوگا اور وقتاً فوقتاً جہاں جو سرمایہ ملا اس کو احتیاط سے ساتھ ضبط کیا ہوگا، ورنہ ایسے تفصیلی حالات جو کتابوں میں درج نہ ہوں اور صرف افواہ خلائق پر جاری ہوں کسی طرح ترتیب کے ساتھ جمع نہیں ہو سکتے ہیں[1] . . . . اکثر مقامات پر (سلطنت مغلیہ کے عبرت انگیز زوال کے) حالات پڑھ کر بے اختیار جی بھر آتا ہے اور . . . بے انتہا عبرت ہوتی ہے . . .

---

[1] چونکہ سکتا سیجا ہیں ہر منیجر کو شعرائے سلف پر لکچر دینا ہوتا تھا اسی لئے دلچسپی پیدا کرنے کی خاطر فرضی باتیں بھی شامل کرلی ہونگی۔ کیونکہ لکچرار کیلیے یہ شرط ضروری تھی کہ وہ مضمون علمی بعبارت دلچسپ اردو میں لکھے اور پڑھ کر انجمن میں سنایا کرے۔"
(اورینٹل کالج میگزین۔ مئی سنہ ۱۹۴۲ء صفحہ ۵۵)

اگرچہ مصنف نے اپنی کتاب میں کہیں اس بات کی تصریح نہیں کی کہ اردو شاعری نے ہماری معاشرت، ہمارے اخلاق اور ہمارے خیالات پر کیا اثر کیا۔ لیکن اس نے شعراء کا حال ایسا واشگاف لکھا ہے کہ ہر صاحب رائے اس کو دیکھ کر اس باب میں اپنی رائے قائم کر سکتا ہے۔۔۔۔۔"

اس کے بعد مولانا حالی نے محمد حسین آزاد کی ایک اور فروگذاشت کی طرف بڑے لطیف انداز میں اشارہ کیا ہے وہ اس طرح کہ آزاد نے شعراء کے باہمی رشک و حسد کے اسباب بیان نہیں کیئے تھے ان کو حالی نے تفصیل کے ساتھ بیان کیا ہے اور مذاق جمہور کی پستی پر بحث کی ہے جس کی وجہ سے میر کو بھی ایسی شاعری کرنی پڑی کہ "ان کا ایک شعر پڑھ کر بے اختیار منہ سے درد نکلتا ہے اور دوسرا شعر پڑھ کر نہایت شرم آتی ہے۔"[1] اسی مذاق جمہور کے خلاف:

شہر میں کھولی ہے حالی نے دکاں سب سے الگ

اوپر کے طویل اقتباسات محض اس لیے پیش کرنے پڑے کہ حالی کی سب سے طویل تنقید کا اندازہ ہو سکے۔ اِن سے یہ پتا چل سکتا ہے کہ

---

[1] جس زمانے میں آب حیات لکھی جا رہی تھی اور اس کے اجزاء چھپنے شروع ہوئے تھے، محمد حسین آزاد نے غالب کے "کون جیتا ہے تری زلف کے سر ہونے تک"۔ کے معنی حالی سے پوچھے تھے۔ مکاتیب حالی (لاہور صفحہ ۱) آزاد کے نام ایک خط میں حالی نے غالب کی بعض اخیر زمانے کی غزلوں کی نشان دہی بھی کی ہے اور ایک خط میں (صفحہ ۱۵-۱۶) قواعد کے بعض مسائل پر بحث کی ہے۔۔۔

انھوں نے کس غائر نظر سے کتاب کا مطالعہ کیا تھا، محاسن پر بھی نظر ڈالی تھی اور معائب کا جائزہ بھی لیا تھا۔ لیکن معائب کی طرف بڑے لطیف انداز میں اشارہ کیا ہے اور اکثر و بیشتر ان کی اچھی توجیہ کردی ہے جو حالی کے عالی ظرف اور شرافتِ نفس کی دلیل ہے۔

## ۱۸۸۲ء

اس کے علاوہ ۱۸۸۱ء میں ان کی کوئی ادبی یادگار نہیں ملتی۔ لیکن ۱۸۸۲ء میں انھوں نے بہت سی چیزیں لکھیں۔ اردو نثر و نظم کے علاوہ فارسی ادب سے بھی نہ صرف دلچسپی کا اظہار کیا بلکہ اس کا عمیق مطالعہ کیا۔ اردو میں ایک نظم "تعصب و انصاف" ۲۰۴ اشعار کی لکھی۔ وہ اس طرح شروع ہوتی ہے:-

نظم "تعصب و انصاف"

یاد ہے ہم کو وہ عالم اپنا — جب کہ ہم آپ تھے اپنے پہ فدا
اپنی جو بات تھی خوش آتی تھی — اپنی ایک ایک ادا بھاتی تھی
اپنی ہر آن پہ ہم مرتے تھے — اپنی رعنائی کا دم بھرتے تھے
اپنے انداز کے سودائی تھے — اپنے جلوے کے تماشائی تھے
کان کو اپنی ہی بھاتی تھی الاپ — سر دھنا کرتے تھے ہم آپ ہی آپ
آپ خوبی پہ تھے اپنی مفتوں — خود ہی لیلیٰ تھے اور خود مجنوں

اس طرح قوم کی حالت بیان کی ہے اور کہا ہے کہ ہم کو جو کچھ

معلوم تھا اسی کو ہم سب قوموں سے زیادہ سمجھتے تھے اور ہر نئی چیز کو مردود قرار دیتے تھے۔ لیکن جوں ہی اس عصبیت اور جہالت کا احساس ہوا تو معلوم ہوا کہ وہ لوگ (سرسید اور ان کے رفقاء) جن کو ہم کافر اور انگریز پرست سمجھتے تھے وہی دراصل ہمارے محسن ہیں:

پردہ جب تک رہا آنکھوں پہ پڑا — حسن پر اپنے گماں تھے کیا کیا
منہ جب آئینے میں دیکھا جا کر — ہم کو اک شکل مہیب آئی نظر
ہوا حیرت سے دگرگوں احوال — ڈر گئے دیکھ کے اپنے خط و خال

⁂

جس کے طعنوں کی تھی ہم پر بھرمار — اُن کے ہم دل سے ہوئے شکر گزار
ہم نے جانا کہ یہی ہیں دل سوز — چل رہے تیر ہیں جن کے دل دوز

⁂

ان کے طعنوں نے جگایا ہم کو — زہر نے ان کے جِلایا ہم کو

---

سلہ سرسید نے یہی بات رسالہ تہذیب الاخلاق میں (۱۲۹۱ھ ۱۸۷۴ء کے آخر میں) لکھی تھی کہ "وہ عید کا مبارک دن یعنی یکم شوال ۱۲۸۷ھ (۲۴ دسمبر ۱۸۷۰ء) جب کہ ہمارا پہلا پرچہ نکلا، امید ہے کہ ہماری قوم کی تاریخ میں کبھی بھولا نہ جائے گا ہماری قوم کی بد اقبالی جو کچھ تھی وہ یہی تھی کہ کچھ نہ تھے اور جانتے تھے کہ سب کچھ ہیں۔"
حالی کی اس نظم "تعصب و انصاف" کے اکثر خیالات سرسید کے مضامین "تعصب" اور "مقاصدِ تہذیب الاخلاق" سے ماخوذ ہیں۔ سرسید نے مؤخر الذکر مضمون میں شاعری اور انشا پردازی کے ان عیوب کا ذکر کیا ہے جن پر حالی نے مقدمہ شعر و شاعری میں تفصیل سے بحث کی ہے۔

یار و اغیار کے عیب اور ہُنر  آشکارا ہوئے ایک اک ہم پر

پھر بعض فقرا، علما، اغنیا، حکما اور قوم کے لوگوں کی ریاکاری اور خام کاری کا ذکر ہے اور ان اشعار پر اس نظم کو ختم کیا ہے :-

حالت القصہ جو دیکھی اپنی  کوئی کل پائی نہ سیدھی اپنی
سارے آدے کو ٹٹولا جا کر  کوئی برتن نہ سڈول آیا نظر
پایا اک دین کا محکم قانون  وہ بھی یاروں کی بدولت مطعون
دیکھی آنکھوں سے جو یہ حالت زار  جی بھر آیا نہ رہا صبر و قرار
گو نہ تھا تلخ نوائی کا محل  آہیں دو چار گئیں دل سے نکل
تلخ گزرے جو کسی کو یہ صدا  حق میں تلخی کے سوا اور ہے کیا

حالی کے یہاں سلاست اور روانی تو شروع ہی سے تھی، یہاں اس ہنر میں کمال پیدا ہو گیا ہے اور انھوں نے سہل ممتنع کی بے شمار مثالیں اپنے اشعار سے پیش کی ہیں۔ اس کے علاوہ نفس مضمون وہی ہے جس کے متعلق وہ ۱۸۷۵ء سے لکھ رہے تھے۔ اسی زمانے میں مقدمۂ شعر و شاعری والے مطالب کی ترتیب کا ارادہ بھی ہو رہا تھا جلال الدین سیوطیؒ کی کتاب "المزہر" جو اصول علم لغت کے متعلق ہے مولانا بڑے اشتیاق سے (کم از کم) "آٹھ دس روز کے لیے" دیکھنا چاہتے تھے۔ اس سلسلے میں حافظ سعد اکبر عثمانی (بانی مدرسۂ اسلامیہ پانی پت۔ المتوفی ۱۹۳۰ء) کو لکھتے ہیں (مکتوبات حالی، اول صفحہ ۱۴۱) کہ

"مجھ کو قاضی صاحب مرحوم کے کتب خانے میں سے ایک کتاب

مقدمۂ شعر و شاعری کیلئے ابتدائی کاوش۔

مطلوب ہے جس کا نام مُزہر ہے۔ مصر کی چھپی ہوئی ہے اور اصولِ علمِ لغت میں جلال الدین سیوطیؒ نے لکھی ہے۔ اس کی ضخامت شرحِ وقایہ سے کچھ زیادہ ہوگی۔ مجھ کو اس کی نہایت ضرورت ہے۔ میں کہتا ہوں کہ میرے گھر میں جتنی کتابیں موجود ہیں وہ سب نواب (مفضل احمد خاں) صاحب اس کی ضمانت اور کفالت میں لے لیویں اور آٹھ دس روز کے واسطے وہ کتاب دیدیں۔ میں ایک لمبا چوڑا مضمون مسلمانوں کی شاعری پر لکھنا چاہتا ہوں جس میں زمانۂ جاہلیت سے لیکر آج تک ان کی شاعری کی حقیقت لکھی جائے گی اور عربی، فارسی اور اردو تینوں زبانوں کی شاعری پر بحث کی جائیگی مقصود اس سے یہ ہے کہ اردو شاعری جو نہایت خراب اور مضر ہوگئی ہے اس کی اصلاح کے طریقے بتائے جائیں اور یہ ظاہر کیا جائے کہ شاعری اگر عمدہ اصول پر مبنی ہو تو کس قدر قوم اور وطن کو فائدہ پہنچا سکتی ہے۔ اس نیاز نامے کا جواب جلد مرحمت ہو۔ زیادہ نیاز۔

خاکسار۔ الطاف حسین۔ از دہلی۔ ۹ر جنوری ۱۸۸۲ء"

لیکن جیسا کہ بعد میں عرض کیا جائے گا، سیوطی کی المزہر سے حالی کو خاص فائدہ حاصل نہیں ہوا اور وہ اس کے ماخذ کتاب العمدہ کی طرف رجوع ہوئے تاہم اردو شاعری کی ان خرابیوں کے متعلق وہ مسدس (۱۸۷۹ء) میں اور آبِ حیات (۱۸۸۰ء) کے تبصرے کے سلسلے میں بھی بحث کر چکے تھے یعنی ۱۸۷۹ء تک ان کے

رجحانات ترتیب پا چکے تھے اور اس سے بہت پہلے لاہور کے قیام میں ہماری شاعری کی وقعت اُن کے دل سے کم ہونے لگی تھی۔" قوم اور وطن کے فائدے کے لیے حالی نے اپنی ہر چیز وقف کردی تھی اور یہی جذبہ ان کے ہر کام میں کارفرما تھا۔ اس سال کی نظم "تعصب و انصاف" میں بھی یہ جذبہ بہت زیادہ نمایاں تھا جیسا کہ ہم اوپر دیکھ چکے ہیں۔ بہرحال مقدمے کی ترتیب کا خیال مولانا حالی کے ذہن میں اس سال سے شروع ہوا گو کہ اس پر انھوں نے دس سال کے بعد ۱۸۹۲ء میں قلم اٹھایا۔ اس کی تفصیل بعد میں آئے گی۔

اسی سال علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں ایک تنقید "منطق استقرائی" پر لکھی تھی جو مولوی محمد حسین ایم اے کی تالیف تھی۔ یہ ضلع رہتک کے رہنے والے تھے اور اہلِ پنجاب میں پہلے شخص تھے جنھوں نے ایم اے پاس کیا تھا۔ اورینٹل کالج لاہور میں فلسفہ اور ریاضی پڑھاتے تھے اور "اخبار انجمن پنجاب" کے ایڈیٹر بھی تھے۔ انھوں نے منطق قیاسی کے خلاف منطق استقرائی پر بیکن کی "نووم آرگینم" کی طرح بحث کی ہے اور اردو زبان میں بالکل نئی چیز پیش کی ہے۔ یہ دراصل کسی انگریزی کتاب کا اردو ترجمہ تھا لیکن محض لفظی ترجمے پر اکتفا نہیں کیا گیا بلکہ دوسری کتابوں سے بھی استفادہ کیا گیا تھا۔ مولانا حالی نے اعتراف کیا ہے کہ "علمی مسائل کا بیان اس سے زیادہ سہل اور آسان ہونا نہایت دشوار ہے۔" اصطلاحات کے وضع کرنے کے سلسلے میں مولانا ایک اہم نکتے کا ذکر کرتے ہیں کہ "مشرقی زبانوں میں صرف دو زبانیں

اصطلاحات کسی زبان سے اخذ کی جائیں۔

ایسی معلوم ہوتی ہیں جن سے غرض پوری ہوسکتی ہے۔ ایک سنسکرت اور دوسری عربی۔ لیکن سنسکرت کا جاری ہونا عرب، شام، ایران، ترکستان اور افغانستان وغیرہ میں قریب محال کے ہے اور نیز علوم جدیدہ کی نئی اصطلاحیں بالفعل سنسکرت میں موجود نہیں۔ البتہ عربی زبان ایسی ہے جس کی اصطلاحیں ایشیا کے اکثر حصوں میں جاری ہو سکتی ہیں اور نیز علوم جدیدہ کی بے شمار اصطلاحیں عربی میں وضع ہو چکی ہیں۔" اس کے علاوہ کوئی اور خاص چیز اس تنقید میں نہیں ملتی۔

اسی سال مولانا حالی نے "سفرنامۂ حکیم ناصر خسرو" پر دیباچہ اور حکیم کے سوانح بڑی تحقیق کے ساتھ فارسی زبان میں لکھے۔ یہ مضمون بہت طویل ہے اور بڑی محنت سے تیار کیا ہے اور اس وقت تک جتنے مشہور تذکرے یا کتابیں اس موضوع پر مل سکتے تھے ان سے استفادہ کیا ہے۔ مثلاً تاریخ گزیدہ مجمع الفصحا، روضۃ الصفا، حبیب السیر، دبستان المذاہب، تذکرۂ دولت شاہ، آثار البلاد، آتش کدہ، مظہر العجائب، مفتاح التواریخ، تقویم التواریخ وغیرہ۔ ان کے علاوہ فرانسیسی فاضل چارلس شیفر کے مضمون سے بھی استفادہ کرنے کی کوشش کی ہے۔ ان کتابوں کے مطالعے سے مولانا حالی نے آج سے ستّر سال قبل جو کچھ لکھا تھا وہ بہت غنیمت ہے، کیونکہ اس زمانے میں اتنی کتابیں اور ماخذ جو اب دستیاب ہیں موجود نہ تھے اور انھیں صرف سفرنامہ ہی پر اکتفا کرنا پڑا تھا اور بجز اس کے ناصر خسرو کی کوئی اور تصنیف نہ مل سکی تھی۔ [1]

---

[1] حاشیہ بر صفحۂ آئندہ)

## ۱۸۸۳ء

مثنوی کلمۃ الحق

پھر سنہ ۱۸۸۳ء میں کئی چیزیں یادگار ملتی ہیں۔ مثنوی کلمۃ الحق[۱] راست گوئی کے متعلق لکھی ہے۔ اس میں ایک سو بیس اشعار ہیں۔ ابتدا اس طرح ہوتی ہے:۔

اے راست گوئی کیا قہر ہے تو — اے حق کی تلخی کیا زہر ہے تو
شے کوئی تجھ سے کڑوی نہ ہوگی — حنظل میں ایسی تلخی نہ ہوگی
ہے ناگواری پہچان تیری — اَلْحَقُّ مُرٌّ ہے شان تیری
یاروں کو کرتی اغیار تو ہے — چلواتی گھر گھر تلوار تو ہے
رشتے ہزاروں تو نے تڑائے — باپوں سے بیٹے تو نے چھڑائے

یہ مثنوی اسی طرز کی ہے جس کی بنا سنہ ۱۸۷۴ء میں پڑ چکی تھی۔ اس میں پہلے مختلف واقعات کے متعلق اشارات ہیں کہ سچ بولنے والوں پر کیا کیا مصیبتیں آئیں۔ پھر اس کے محاسن بیان کیے ہیں اور بڑے لطیف انداز میں فرماتے ہیں:۔

---

(حاشیہ صفحہ گذشتہ) مولوی عبدالرزاق صاحب کانپوری نے اس سفرنامہ کا اردو ترجمہ مع مفید حواشی اور محققانہ سوانح کے، انجمن ترقی اردو کی طرف سے سنہ ۱۹۳۴ء میں شائع کرایا ہے۔ اور مولانا حالی نے اصل سفرنامہ مع حالات (مطبع اخبار "خیرخواہ" دہلی سنہ ۱۳۰۰ھ مطابق سنہ ۱۸۸۳ء میں شائع کرایا تھا۔

(حاشیہ صفحہ ہذا) [۱] سرسید نے سنہ ۱۸۴۹ء میں اسی نام کی ایک کتاب پیری مریدی کے مروجہ طریقے کے خلاف لکھی تھی۔

اے راست گوئی تو ہے وہ افسوں | منکر بھی دل سے ہیں جس پہ مفتوں
تلخی میں تیری طرفہ مزا ہے | ہر دل میں چبھتی تیری ادا ہے
تو نے جہاں دی آواز جا کر | لاکھوں سر اٹھے تیری صدا پر
ہوتی ہے دھیمی آواز تیری | بڑھتی ہے کم کم آواز تیری
پھر دوڑتی ہے یوں مرد و زن میں | جس طرح آتش لگتی ہے بن میں
بنتے ہیں دشمن، انصار تیرے | ہوتے ہیں قیدی، احرار تیرے

آخر میں حالی نے "راست گوئی" کے ساتھ راست گوئی کا حق ادا کر دیا ہے۔ لکھتے ہیں:-

اے کلمۂ حق! اے سرِّ یزداں | جس وقت ہو تو پردے سے عریاں
ہوں تیرے حیس دم انصار تھوڑے | دشمن بہت ہوں اور یار تھوڑے
عالم ہو تیرا جب ناشناسا | حالی کو رکھیو اپنا شناسا

مناظرۂ واعظ و شاعر۔

اس کے بعد ہی "مناظرۂ واعظ و شاعر" ہے جو اسی سال (۱۸۸۳ء) میں لکھا گیا۔ اس کی ابتدا بالکل ذوق کے اس قصیدے کی طرح ہے جو اس انداز سے شروع ہوتا ہے:-

شب کو میں اپنے سر بستر خواب راحت | نشۂ علم میں سرمست غرور و نخوت

اور حالی نے اس طرح شروع کیا ہے:-

کل جو میں نے بسترِ راحت پہ جا کے دم لیا | دل کو اک وقفہ غم دنیا سے فرصت کا ملا
کی تصور نے وہیں اک بزم رنگیں آشکار | مجلس ارباب معنی جسکو کہنا ہے بجا
گرم تھا واں ہر طرف ہنگامۂ بحث و نظر | سرخ رو گلگونۂ حجت سے تھا ہر مدعا

یہ مناظرہ شعرائے فارسی کے انداز میں ہے۔ مولوی، فلسفی، صوفی اور واعظ کی ایک خیالی محفل سجائی گئی ہے جہاں شاعر بھی ہے اور وہ اپنی تعلی کر رہا ہے۔ یہاں مولانا حالی نے بالواسطہ شاعر اور واعظ کی زبان سے وہ تمام عیوب شاعری بیان کر دیے ہیں جن کی بنیاد پر انھوں نے بعد میں مقدمہ شعر و شاعری کی تعمیر کھڑی کی تھی اور یہ "مناظرہ" اسی وجہ سے بہت اہم ہے۔ واعظ کے عیوب جو شاعر کی زبانی بیان کیے گئے ہیں وہ خصوصاً اُسی زمانے کی غمازی کرتے ہیں جبکہ یہ "مناظرہ" لکھا گیا تھا۔ شاعر اور واعظ جہاں ایک صف میں کھڑے ہوتے ہیں اس موقع کے چند اشعار شاعر کی زبان سے سنیے :-

اپنے اپنے کام اور پیشے میں ہم ہوں یا کہ تم
کرتے ہیں، ہونا ہے جو کچھ مصلحت کا مقتضا

وعظ میں دیتے ہو آخر داستاں کی چاٹ تم
راستی سے کام جب چلتا نہیں تسخیر کا

مدح میں ہم بھی یونہی کرتے ہیں رنگ آمیزیاں
جب تنِ ممدوح پر کھلتی نہیں سادی قبا

اس کے بعد مولانا حالی نے ہارتے ہوئے واعظ کی نفسیات کا بہت دلچسپ چربہ اتارا ہے اور اپنے شاعرانہ کمال کی داد دی ہے :-

جھینپ اور دھکنی، سخن ورنے یہ کی تقریر جب
اور لگے سب مسکرانے دیکھ کر یہ ماجرا

دل میں واعظ نے پڑھی لاحول اور سمجھا کہ میں
چھیڑ کر اک بے ادب کو مفت میں رسوا ہوا
پر بظاہر داغ یہ دامن سے دھونے کے لیے
ہنس کے اک سنجیدگی سے اور متانت سے کہا
ہو چکیں باتیں ہنسی کی اب کرو کچھ اور ذکر
ہزل واستہزا زیادہ حد سے ہوتا ہے بُرا
کچھ فکر شعر کا ہوتا ہے اب بھی اتفاق؟
آپ نے دیوان مرتب کیوں نہیں اب تک کیا
ہیں ہنسی کی اور باتیں کیجیے انصاف اگر
ہے غزل میں آپ کی دیوانِ حافظ کا مزا
عرض کی شاعر نے "حضرت کا یہ سب حُسنِ ظن
ورنہ میں کیا اور مرا مجموعۂ اشعار کیا
قبلہ اب وہ دن گئے جب شاعروں کی قدر تھی
شاعری اور نکتہ پردازی میں ہے اب کیا دھرا
شعر اگر کہیے تو روٹی جا کے کس گھر کھائیے
سیکڑوں پھرتے ہیں شاعر تنگ دست اور بے نوا!
اب تو یہ کہتا ہوں شعر و شاعری کو چھوڑ کر
وعظ میں شاگرد ہو جاؤں کسی استاد کا
اس گئے گذرے زمانے میں بھی یہ فنِّ شریف

کیمیا ہے، کیمیا ہے، کیمیا ہے، کیمیا
آپ لوگوں کی تو اس میں ریس کرنی ہے محال
پر ہمیں بھی سیکھنے سے کچھ نہ کچھ آجائے گا
روز اک سونے کی چڑیا گر نہ ہاتھ آئی نہ آئے
ہم گنہگاروں کا پیٹ ایسا نہیں ہے کچھ بڑا

منتہی العروض پر تبصرہ —

اسی سال مولانا کا ایک تبصرہ مولوی سید محمود کے اردو رسالہ منتہی العروض کے متعلق اسی رسالے کے ساتھ شائع ہوا تھا۔ اس میں فن عروض کے متعلق پہلے نثر میں بحث ہے اور وہ "بوجہ استیفا" اور "ضبط کے ساتھ" ہے پھر مثنوی میں بھی عروضی مباحث آسان طریقے پر بیان کیے ہیں اور طلبہ کے لیے بڑی سہولت پیدا کر دی ہے۔ یہ چند سطروں کی تقریظ" اپنی نکھری ہوئی شکل میں ہے اور لفاظی کی چمن بندی سے بالکل پاک ہے اور یہی اس تقریظ کی سب سے بڑی خوبی ہے۔

مسئلہ حجاب زناں —

اسی سال یعنی ۱۳۰۰ھ مطابق ۱۸۸۳ء میں مولانا حالی نے ایک مضمون "مسئلہ حجاب زناں" اپنے وطن پانی پت کے شرفا کے لیے لکھا تھا لیکن اس وقت شائع نہیں ہوا۔ اس مضمون میں انھوں نے بے پردگی کو معیوب قرار دیا ہے۔ قلعۂ دہلی کے اندر اسی بے پردگی کو مختلف اندرونی خرابیوں کا موجب کہا ہے۔ قصبات کو شہروں سے بہتر قرار دیا ہے کیونکہ وہ مذموم اور قبیح باتیں جو شہروں میں پائی جاتی ہیں وہ وہاں نہیں ہوتیں۔ اسی لیے مولانا نے پانی پت چھوڑ کر دہلی کو اپنا وطن نہیں بنایا۔ حالانکہ میں

کچھ اوپر تیس برس سے شہر دہلی میں آمد و رفت رکھتا ہوں اور کم سے کم پندرہ سولہ برس اسی شہر میں میرا قیام رہا ہے۔[51]" دینی اور عقلی دلائل کے بعد مضمون کے آخر میں فرماتے ہیں کہ

"پردے کے محکم اور مضبوط قاعدے کو ہاتھ سے نہ چھوڑو کہ اس اخیر زمانے میں صرف یہی ایک چیز باقی رہ گئی ہے جس کی بدولت ہم تمام دنیا کی قوموں پر فخر کر سکتے ہیں اور صرف یہی ایک چیز ایسی ہے جس سے قوم میں غیرت اور حمیت باقی رہ سکتی ہے۔"

اس مضمون سے بھی اندازہ ہو جاتا ہے کہ مولانا حالی، انگریزوں کی ہر چیز کو قبول نہیں کر لیتے تھے بلکہ ان کا عمل اس پر تھا کہ۔ خذ ما صفا دع ما کدر۔

## ۱۸۸۴ء

اس کے بعد غالباً ۱۸۸۴ء[52] میں "مناجات بیوہ" لکھی گئی جو اپنی نوعیت کی لاجواب نظم ہے اور حقیقت یہ ہے کہ کم از کم اردو شاعری میں اس کی نظیر نہیں ملتی۔ حالی نے بیوہ کے دکھ درد کو اسی کی زبان سے ایسے پُر درد انداز میں بیان کیا ہے کہ پتھر کا دل بھی پگھل جاتا ہے۔ اس نظم کی سلاست مناجات بیوہ۔

---

۵۱ مقالات حالی حصہ اول، مضمون نمبر ۳۱۔ کچھ اوپر تیس سال سے شہر دہلی میں آمد و رفت تھی یعنی وہی ۱۸۵۴ء جس کا ذکر اس مضمون کے شروع میں ہے۔

۵۲ اس نظم کا صحیح سال تصنیف نہیں مل سکا۔ کراچی کے کتب خانے اپنی بے بضاعتی کے لیے مشہور ہیں۔ حامد حسن قادری نے ۱۸۸۶ء لکھا ہے۔ شیخ محمد اسمٰعیل پانی پتی نے تذکرۂ حالی (صفحہ ۹۹) میں ۱۸۸۶ء یا ۱۸۸۷ء لکھا ہے۔

روانی، سوز وگداز اور درد واثر، اپنی نوعیت میں یکتا ہے۔ دنیا کی بے ثباتی سے متعلق جو مسلّمہ نظریہ ہے۔ دیکھیے کس انداز میں پیش کیا ہے:۔

ریت کی سی دیوار ہے دنیا — اوچھے کا سا پیار ہے دنیا
بجلی کی سی چمک ہے اس کی — پل دو پل کی جھمک ہے اسکی
پانی کا سا ہے یہ پچارا — جگنو کا سا ہے چمکارا
ساتھ سہاگ اور سوگ ہے یاں کا — ناؤ کا سا سنجوگ ہے یاں کا
ہار کبھی اور جیت کبھی ہے — اس نگری کی ریت یہی ہے

ان اشعار کو آسانی کے ساتھ ہندی رسم الخط میں شائع کیا جاسکتا ہے اور خالص ہندی بھی کہا جاسکتا ہے۔ گویا حالی کی یہ پہلی کوشش ہے کہ ملک کی مشترکہ زبان کس انداز سے لکھی جاسکتی ہے۔ اور دیکھیے:۔

ملک کی مشترکہ زبان کا نمونہ۔

شرماتے پہلے بازی ہاری — بیاہ ہوا اور رہی کنواری
سیلانی جب باغ میں آئے — پھول ابھی تھے کھلنے نہ پائے
پھول کھلے جس وقت چمن میں — جا سوئے سیلانی بن میں
پیت نہ تھی جب پایا پیتم — جب ہوئی پیت گنوایا پیتم
خیر سے بچپن کا ہے رنڈاپا — دور پڑا ہے ابھی بڑھاپا
عمر ہے منزل تک پہنچانی — کاٹنی ہے بھرپور جوانی
شام کے مردے کا ہے یہ رونا — ساری رات نہیں ہے سونا

تھی نہ کمی کچھ تیرے گھر میں — نون کو ترسی میں سانبھر میں

راجا کے گھر چلی ہوں بھوکی — سدا برت سے چلی ہوں بھوکی
رہی اکیلی بھری سبھا میں — پیاسی رہی بھری گنگا میں

اس نظم کی تعریف اس سے زیادہ کیا ہو سکتی ہے کہ "اسکو پڑھتے وقت اکثر شوہردار عورتیں کہتی ہیں کہ کاش ہم بیوہ ہوتے تو اس سے زیادہ لطف اندوز ہوتے" [1]

اس کے بعد ۱۳۰۲ھ (مطابق ۱۸۸۵ء، ۱۸۸۶ء) کا لکھا ہوا ایک مرثیہ ملتا ہے جو قطعے کی شکل میں ہے اور ان کے بڑے بھائی خواجہ امداد حسین مظہر کی وفات پر ہے۔ اس قطعے میں کل بیس شعر ہیں لیکن وہ اپنی سلاست اور روانی کے علاوہ قلبی واردات کے لحاظ سے بھی بہت عمدہ یادگار قرار پائیں گے۔ اس قطعے کی ابتدا بھی نئے انداز سے کی ہے۔ فرماتے ہیں:-

بھائی کی وفات پر

کل سوگ میں بھائی کے اُسے دیکھ کے چپ چاپ
حالی سے کہا ہم نے کہ اے بحرِ معانی
خاموش کبھی ہم نے تجھے یوں نہیں دیکھا
کیا ہو گئی وہ تیری طبیعت کی روانی!

٭

ہنستا ہے، نہ روتا ہے، نہ بذلہ ہے، نہ نوحہ
کچھ کہہ تو سہی دل میں یہ کیا تو نے ہے ٹھانی

٭

---

[1] بحوالہ "سکینا۔ اس نظم کے سلسلے کی دوسری نظم "چپ کی داد" ہے۔

اک آہ بھری سن کے یہ حالی نے کہ جس سے
دل ہل گئے اور سب کے لہو ہوگئے پانی
فرمایا کہ موجوں سے بھنور کے نہیں آگاہ
ساحل پہ ہیں جو راہ سپر قاصی و دانی
حالی ہی کو معلوم ہے حالی کی حقیقت
مشکل ہے کسک دل کی عزیزوں کو دکھانی
آئے ہیں سدا بھائیوں سے بھائی بچھڑتے
موت ایک کے آگے ہے ضرور ایک کو آنی
پر بھائی ہو جس شخص کا حالی کا سا بھائی
غم بھائی کا، مرجانے کی ہے اس کے نشانی
جس بھائی نے بیٹوں کی طرح بھائی کو پالا
سوکھی ہوئی کھیتی میں دیا باپ کے پانی
جس بھائی کے آغوش میں ہوش اس نے سنبھالا
جس بھائی کے سایے میں کٹی اس کی جوانی
شفقت نے دیا جس کی بھلا مہر پدر کو
دی آنے کبھی دل پہ نہ بھائی کے گرانی
جیتا بھی رہا بھائی گر اس بھائی کے پیچھے
لذت نہیں جینے سے نصیب اس کو اٹھانی
دل مردہ ہو حالی کی طرح جس کا عزیزو
کیا ڈھونڈتے ہو اس کی طبیعت میں روانی

حقیقت یہ ہے کہ ایسے بڑے بھائی[1] کا غم ایسا ہی ہوتا ہے اور اس روح فرسا قلق سے اسی طرح زبان بند ہو جاتی ہے اور بلا مبالغہ کہا جا سکتا ہے کہ حالی کے اس پر درد اور سادہ مرثیے پر بہت سے پر شکوہ رسمیہ مرثیے قربان کیے جا سکتے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ مولانا حالی اپنے بڑے بھائی کی علالت پھر وفات کی وجہ سے عرصے تک آزردہ خاطر رہے۔ کیونکہ ۱۸۸۵ء میں اُن کا کوئی اور علمی کارنامہ نظر نہیں آتا۔ ۱۳۰۳ھ میں ان کے بڑے بھائی صاحب کا انتقال ہوا لیکن چونکہ صحیح تاریخِ وفات کا علم نہیں ہے اور یہ ہجری سال ماہ اکتوبر ۱۸۸۵ء سے شروع ہو کر ستمبر ۱۸۸۶ء میں ختم ہوتا ہے۔ اس لئے خیال ہوتا ہے کہ مولانا حالی نے ۱۸۸۵ء میں بھی کچھ نہیں لکھا۔

## ۱۸۸۶ء

۱۸۸۶ء کے اوائل میں (جیسا کہ ہم آگے بیان کریں گے) سیرت نگاری پر مولانا حالی کی سب سے پہلی کتاب حیاتِ سعدی شائع ہوئی، لیکن اس کے سال تصنیف کے متعلق بہت اختلاف ہے[2] حیاتِ سعدی کے

۱ حیاتِ سعدی ۱

---

[1] دیوانِ حالی کے آخر میں حالی کے بڑے بھائی کے لکھے ہوئے چند قطعات تاریخ بھی درج ہیں۔ ایک تاریخ خود ان کی وفات کے متعلق بھی ہے جو اُن کے صاحبزادے حافظ اخلاق حسین نے نکالی تھی۔ لیکن مظہر کی وفات کی صحیح تاریخ اس میں بھی نہیں ہے۔ شاید قبر کے کتبے میں ہو گی جو دہلی میں خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ کے مزار کے قریب ہے۔

[2] "ترجمۂ حالی" میں مولانا نے اس کتاب کا سال تصنیف نہیں دیا۔ ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب نے رسالہ جامعہ (دہلی، اکتوبر ۱۹۳۵ء صفحہ ۹۰۷) میں ۱۸۸۱ء لکھا ہے (باقی بر صفحہ آئندہ)

دیباچے میں مولانا لکھتے ہیں کہ

"ہم نے سب سے اول شیخ (سعدی) کا حال اس لیے لکھا ہے کہ ہندوستان میں اس سے زیادہ کوئی مسلمان مصنف مقبول اور مشہور نہیں ہے اور خاص کر فارسی زبان کے شعرا میں میرے نزدیک کوئی شاعر اس کے رتبے کو نہیں پہنچا۔ لیکن اگر زمانے نے فرصت دی تو ہمارا ارادہ ہے کہ اور بھی چند مشہور اور ذی وقعت مصنفوں کی سوانح عمری اور ان کی تصنیفات کا بیان جدا جدا لکھیں گے۔"

اس قول سے صاف ظاہر ہے کہ سوانح نگاری میں مولانا حالی نے سب سے پہلے سعدی ہی کو پسند کیا تھا۔ اس کتاب کو انھوں نے دو حصوں میں تقسیم کیا ہے۔ پہلا حصہ شیخ سعدی کے سوانح کے متعلق ہے اور اس کے لیے انھوں نے مشہور کتابوں میں سے نفحات الانس، جواہر الاسرار، تاریخ جہاں کشا، تاریخ وصاف، مجالس المومنین، تذکرہ سودا، تذکرۂ قاسم، علی بن احمد جامع کلیات سعدی کا دیباچہ، سر گور اوسلی کا تذکرہ اور عام تذکروں وغیرہ سے استفادہ کیا ہے اور زیادہ تر کلیات کی داخلی شہادت کو قاعدے کے مطابق ترجیح دی ہے۔ دوسرے حصے میں کلام پر تبصرہ ہے۔ اس میں گلستاں اور بوستاں کے ترجموں وغیرہ کا جہاں ذکر ہے وہاں کلارک کے بوستاں والے

(بقیہ از صفحہ گذشتہ) پروفیسر حامد حسن قادری نے داستان تاریخ اردو کے صفحہ ۵۸۶ میں ۱۸۸۲ء اور صفحہ ۵۹۰ میں ۱۸۸۳ء لکھا ہے۔ شیخ محمد اسمٰعیل پانی پتی نے تذکرۂ حالی صفحہ ۱۱۱ میں لکھا ہے کہ "یہ کتاب غالباً مولانا نے ۱۸۸۲ء میں شائع کی تھی۔"

انگریزی ترجمے کا ذکر بھی ہے جو ۱۸۷۹ء میں ہوا تھا۔ اسی کے آگے مولانا لکھتے ہیں کہ

"ہمارے دوست پنڈت مہر چند داس مہاجن اگروال جینی مذہب، متوطن قصبہ سونی پت، ضلع دہلی نے حال ہی میں ساری گلستاں کا ترجمہ نظم کا نظم میں اور نثر کا نثر میں نہایت کوشش کے ساتھ کیا ہے جو ۱۸۸۵ء میں چھپ کر شائع ہو گیا۔"

اس عبارت سے صاف طور پر واضح ہو جاتا ہے کہ حیاتِ سعدی ۱۸۸۸ء کے بعد شائع ہوئی، لیکن معلوم ہوتا ہے کہ اس عبارت کا اضافہ حیاتِ سعدی کے دوسرے ایڈیشن[1] میں ہوا ہے اور یہ کتاب پہلی بار ۱۸۸۶ء کے اوائل میں ضرور شائع ہو چکی تھی۔ کیونکہ مولانا شبلی نے ۱۶ مارچ ۱۸۸۶ء کے ایک خط میں اس کا ذکر کیا ہے کہ ابھی "حال میں" آئی ہے اور وہ "نہایت دل چسپ محققانہ" اور "بے مثل" ہے۔ وہ خط مولوی محمد سمیع صاحب کے نام ہے اور اس طرح ہے:-

"عزیز من، ایک کتاب حال میں مولوی حالی صاحب نے لکھی ہے اور مجھ کو تحفتاً بھیجی ہے۔ یہ شیخ سعدی کی نہایت دل چسپ محققانہ سوانح عمری ہے۔ میں نے بے اختیار اس کو تمہارے لیے پسند کیا اور مولوی حالی صاحب کو لکھ دیا ہے کہ وہ تمہارے نام بھیج دیں دیکھو، کہیں واپس نہ جائے۔ قیمت ایک روپیہ چار آنہ ہے۔ واقعی

---

[1] مکاتیب حالی (۱۹۵۰ء ص ۴۵) میں حیات سعدی کی ترمیم کا ذکر ہے۔

بے مثل ہے اور تم کو اپنے پاس رکھنا نہایت ضروری ہے۔ باقی خیریت
اس کتاب کے اور بھی خریدار پیدا کرنے چاہئیں۔

والسلام۔ شبلی نعمانی۔ ۱۰ مارچ ۱۸۸۶ء [1]

حیاتِ سعدی کو مولانا شبلی دل سے پسند کرتے تھے۔ جنوری ۱۹۱۱ء میں مدیر "زمانہ" (کانپور) کو ایک استفسار کے جواب میں لکھتے ہیں کہ

"اردو میں حیاتِ سعدی، آبِ حیات، بعض تصانیف سرسید، توبۃ النصوح
دیوانِ غالبؔ، دیوانِ میرؔ کو میں دل سے پسند کرتا ہوں۔" [2]

بہر حال حیاتِ سعدی اردو سیرت نگاری میں سب سے پہلی کامیاب کتاب ہے اور اسی کے انداز پر خود مولانا حالی کی اور مولانا شبلی وغیرہ کی

---

[1] مکاتیبِ شبلی۔ حصہ اول صفحہ ۷۵۔

[2] مکاتیبِ شبلی۔ حصہ دوم صفحہ ۲۳۵۔ لیکن مولانا عبدالحق صاحب نے "چند ہم عصر" میں حالی کے ذکر میں لکھا ہے کہ محمد حسین آزاد کی طرح مولانا شبلی نے مولانا حالی کی کسی کتاب کے متعلق کچھ نہیں لکھا۔ مولانا شبلی نے مذکورۂ بالا تحسینی کلمات کے علاوہ حیاتِ سعدی کے متعلق شعر العجم حصہ دوم میں سعدی کے ذیل میں لکھا ہے کہ

"مولوی الطاف حسین صاحب حالی نے حیاتِ سعدی میں سعدی کے حالات اور شاعری پر جو کچھ لکھ دیا ہے اس کے بعد کچھ لکھنا بے فائدہ ہے، لیکن بعض تعلیم یافتہ دوستوں نے حد سے زیادہ اصرار کیا اور آخر مجبوراً لکھنا پڑا۔"

یہ شبلی کا انکسار ہے ورنہ حقیقت یہ ہے کہ انھوں نے حالی سے زیادہ بہتر سعدی کے متعلق لکھا ہے۔

سیرت والی کتابیں تیار ہوئیں۔ یعنی کتاب کے دو حصے ہوتے ہیں۔ پہلے حصے میں محققانہ سوانح اور دوسرے حصے میں "ہیرو" کی خدمات پر بحث ہوتی ہے۔

## سنہ ۱۸۸۷ء

مسدس ننگِ خدمت

سنہ ۱۸۸۷ء میں بھی حالی کی مصروفیات بڑھی ہوئی تھیں۔ مسدس موسوم بہ "ننگِ خدمت" اسی سال لکھا تھا۔ اس میں ۵۵ بند ہیں اور قوم کی غفلت کا مرثیہ ہے کہ

حق نے شایستہ ہر باب بنایا تھا ہمیں — ایک ہی امر میں پھنسنا نہ سکھایا تھا ہمیں
رستہ ہر کوچہ و منزل کا بتایا تھا ہمیں — زینہ ہر بام پہ چڑھنے کا دکھایا تھا ہمیں
ایسا کچھ بادۂ غفلت نے کیا متوالا
طوق خدمت کا لیا اور گلے میں ڈالا

درِ مخلوق کو ہم ملجا و ماویٰ سمجھے — طاعتِ خلق کو اعزاز کا تمغا سمجھے
پیشہ و حرفہ کو اجلاف کا شیوہ سمجھے — ننگِ خدمت کو شرافت کا تقاضا سمجھے
عیب گننے لگے نجاری و حدادی کو
بیچنے پھرنے لگے جوہرِ آزادی کو

یہ دو بند پورے مسدس کا خلاصہ ہیں۔ بقیہ بند مختلف تشریحات سے متعلق سمجھنے چاہییں۔ تجارت کی خوبیوں اور نوکری کی برائیوں کو جس طرح سمجھایا گیا ہے اس کی مثالیں اردو شاعری میں شاذ و نادر ہیں۔ آخر میں حالی نے عجز و انکسار سے اپنے کلام کو "بے اثر" کہہ کر بڑا انمو

پیدا کر دیا ہے :-

ہوں گے حالی سے نہ دنیا میں کہیں ہرزہ سرا　　خود ہیں گمراہ مگر قوم کے ہیں راہ نما
جھکتے جھکتے ہوئی پشت آپکی خدمت میں دوتا　　اس پہ ہے خیر سے آزادہ روی کا دعویٰ

بات کہنی وہی زیبا ہے کہ ہو جس میں اثر
ورنہ بے صرفہ نصیحت سے خموشی بہتر

اسی سال[1] مولانا حالی، دہلی کے اینگلو عربک اسکول سے بدل کر ایچیسن کالج لاہور کے بورڈنگ ہاؤس میں طلبہ کے اتالیق مقرر ہوئے لیکن وہاں آٹھ مہینے بھی نہ گزرنے پائے تھے کہ جون ۱۸۸۶ء میں اپنی جگہ واپس آ گئے۔ لاہور کے قیام میں اس سال یعنی ۱۸۸۶ء میں انجمن اسلامیہ لاہور کے جشن جوبلی کے موقع پر ۲۵ شعر کا ایک قصیدہ لکھا تھا جو انجمن کے ایڈریس کے ساتھ انجمن کی طرف سے ملکۂ وکٹوریا کی خدمت میں بھیجا تھا۔ قصیدہ اس طرح شروع ہوتا ہے :

انجمن اسلامیہ کی جوبلی -

ہے یہ عید یہ کس جشن کی یارب کہ سراسر　　ہے جوبلی ہی جوبلی ایک اک کی زباں پر
یہ عہد کہ گزرے ہیں برس جس کو پچاس اب　　ست جگ سے ہے یہ ہند کے حق میں کہیں بہتر
وہ دور تعصب تھا، یہ ہے دورۂ انصاف　　وہ جنگ کا موجد تھا یہ ہے صلح کا رہبر

---

[1] مکتوبات حالی حصہ اول کے صفحہ ۱۲۱ میں جو خط ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مولانا جنوری ۱۸۸۶ء میں لاہور گئے اور چیفس (ایچیسن) کالج میں رہے۔ حصہ دوم میں مارچ ۱۸۸۶ء والا خط بھی اسی ایچیسن کالج کا ہے (صفحہ ۹۵) اور وہاں وہ جون ۱۸۸۶ء کے پہلے ہفتے تک رہے (صفحہ ۱۰۱) پیچش اور ڈاڑھ کا درد بھی وہاں ہو گیا تھا۔ (ص ۹۸)-

جمشید پہ جب آگ ہوئی سنگ سے ظاہر
ایراں میں کیا جشن سدہ اس نے مقرر
اس عہد ہمایوں میں ہزار ایسے کرشمے
ظاہر ہوئے اس طرح کہ عقلیں ہوئیں ششدر

یہ جشن مبارک ہے بہت جشن سدہ سے
وہ آگ نکلنے کا، یہ بجھنے کا ہے منظر
اس دور خجستہ میں وہ سب بجھ گئے شعلے
تھی جن کی جہاں سوز لپٹ آگ سے بڑھ کر

حالی نے انگریزوں سے پہلے کے عہد کو "دور تعصب" کہا ہے۔ جہاں دوسری برائیوں کے علاوہ "خوں ریزی دختر" "ستی" اور "بھگی" وغیرہ بھی تھی۔ پھر وکٹوریا کے عہد کی تعریف ہے اور دعائیہ پر قصیدہ ختم ہو جاتا ہے۔ قصیدے میں خوشامد ضرور ہے اور قوم کی خاطر سرسید کی طرح حالی بھی عرصے تک حکمت عملی سے کام لیتے رہے۔ تاہم فن کے لحاظ سے یہ قصیدہ بھی سلاست کا ایک اچھا نمونہ ہے۔

غالباً اسی سال[۱] "پھوٹ اور ایکے کا مناظرہ" ایک نظم لکھی جس میں ۱۴۸ شعر ہیں۔ یہ اسی رنگ میں ہے جس میں "مناظرہ رحم و انصاف" نظم لکھی تھی۔ ابتدا اس طرح ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| پھوٹ سے ایکے نے یہ کی گفتگو | میں ہوں جہاں کا چمن آرا کہ تو |
| میرا ہے یا تیرا مبارک قدم | مجھ سے ہے یا تجھ سے بقائے امم |

۱۔ پھوٹ اور ایکے کا مناظرہ

اپنی ستائش نہیں زیبا مگر    حق نہ جتاؤں تو ہے خوف ضرر

اس نظم میں حالی کی ذہانت قابلِ داد ہے۔ انھوں نے پھوٹ جیسی برائی میں سے ایسی ایسی خوبیاں ڈھونڈ نکالی ہیں کہ حیرت ہوتی ہے۔ چند شعر سنیئے۔ پھوٹ اس طرح گویا ہے :-

نام ہے بدنام مقرر مرا    ذکر برائی سے ہے گھر گھر مرا
پر کوئی انصاف سے دیکھے اگر    میں ہوں وہی جو کہ ہے تو سر بسر

---

اپنوں سے تو غیروں کو کرتا ہے زیر    میں ہوں کہ دل غیروں کا رکھتی ہوں شیر
میں کروں تائید نہ تیری اگر    ہو کوئی خوبی نہ تری جلوہ گر[1]

---

میں جو نہ ایران کو دلاتی شکست    رومیوں کے حوصلے ہو جاتے پست

پھر انگریز قوم کے آنے سے جو برکت ہندستان کو حاصل ہوئی اس کا ذکر ہے وہ خوشامد ضرور ہے لیکن حقیقت بھی ہے :-

ہند میں کرتی نہ اگر میں وطن    پھیلتے مغرب کے نہ یاں علم و فن

---

جب نہیں غفلت کا اُترتا خُمار    ہوش میں آتے نہیں وہ زینہار

---

[1] حالی کے اس شعر کے ساتھ غزل کا ایک شعر بھی پڑھیے :-
کمال ہے ضدِ بے کمالی، نہیں ملاپ ان میں حرف گیرو
جو ہم پہ کچھ چوٹ کیجیے گا، تو آپ بے جا نہ کیجیے گا

کرتے سزا سے نہیں پھر درگذر        کارگزارانِ قضا و قدر

---

ورنہ مجھے کرتے ہیں مامور واں        تاکہ کروں قدرتِ باری عیاں

اس طرح مناظرہ ہوتا رہتا ہے اور آگے چل کر پھوٹ کو شکست ہوتی ہے۔ آخر میں بارگاہ خداوندی میں دعا ہے کہ:-

پھوٹ کسی قوم میں پڑ جائے جب        ایک سے ایک ان میں بچھڑ جائے جب
رکھنی ہے باقی تجھے گر ان کی نسل        تفرقہ کر ان کا مبدّل بہ وصل
ورنہ اگر ہو نہ ملاپ ان کو راس        اور نہ ہو سر جوڑنے کی ان کو آس
وہ جیے تو کیا جیے بے آبرو        جلد اٹھا لے انھیں دنیا سے تو
پھوٹ ہے جس قوم میں وہ قوم کیا        حق میں ہے اس قوم کے بہتر فنا

ان اشعار سے نہ صرف مولانا حالی کے جذبات کا اندازہ ہوتا ہے بلکہ اس زمانے کی قوم کے حالات کا پتا چلتا ہے جن کی بنا پر حالی کے دل سے یہ آواز اٹھی۔ غزل کا ایک شعر اسی رنگ میں ہے:-

قوم کو حالی نہیں راس اتفاق        پھوٹ ہی کا بس کھلے گا ہم پہ رنگ

۱۸۸۷ء میں لکھی ہوئی ایک تنقید بھی ملتی ہے جو مولوی سید احمد دہلوی کی فرہنگ آصفیہ کے متعلق ہے اور جو علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوئی تھی۔ اس تنقید یا تقریظ میں فرہنگ کو صحیح معنوں میں سراہا ہے اور مولف کی سالہا سال کی محنت کی تعریف کی ہے۔ یہ بھی لکھا ہے کہ اردو لغت لکھنے والوں کے لیے دو شرطیں ضروری سمجھی جاتی تھیں

تنقید فرہنگ آصفیہ کی تعریف

ایک یہ کہ اس کا لکھنے والا کسی ایسے شہر کا باشندہ ہو جہاں کی زبان تمام ہندستان میں مستند سمجھی جاتی ہو اور دوسری شرط یہ تھی کہ ڈکشنری لکھنے والا شریف مسلمان ہو۔ کمال خوشی کی بات ہے کہ ہماری ملکی زبان کی پہلی ڈکشنری جس پر تمام آئندہ ڈکشنریوں کی نیو رکھی جائے گی ایک ایسے شخص نے لکھی ہے جس میں یہ دونوں ضروری شرطیں موجود ہیں۔" فرہنگ آصفیہ کی بعض خامیوں کے متعلق صرف اشارہ کردیا ہے کہ

"اگرچہ ممکن ہے کہ اردو ڈکشنری میں کچھ باتیں گرفت کے قابل نکلیں لیکن ایسی باتوں سے اوچھے نکتہ چینیوں کی طرح تمام کتاب کو مورد طعن ٹھہرانا یا مصنف کا احسان نہ ماننا سخت بے انصافی ہوگی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اکثر اوقات صرف ایک لفظ کی تحقیق میں لوگوں سے کئی کئی غلطیاں سرزد ہو جاتی ہیں، پس ممکن نہیں کہ جو شخص ایک مستقل اور وسیع زبان کے تمام الفاظ کی تحقیق کرے وہ لغزش اور خطا سے محفوظ رہ سکے۔"

آخر میں پھر قدردانی کی ہے اور لکھتے ہیں کہ

ہم کو امید ہے کہ ہمارے ہم وطن اس اردو ڈکشنری کی ایسی ہی قدر کریں جیسی کہ حق شناسوں کو اپنے محسن کے احسان کی قدر کرنی چاہیے۔"

## ۱۸۸۸ء

اسی طرح کی قدردانی اس کے دوسرے سال یعنی ۱۸۸۸ء میں

بھی موجود ہے جبکہ حالی نے پنڈت مہر چند داس کی گلستان ناگری پر تبصرہ کیا تھا۔ بلکہ اسی کے ساتھ یہ تبصرہ بھی شائع ہوا تھا۔ پنڈت جی نے اس کتاب میں دو کالم بنائے تھے۔ ایک میں اصل گلستاں (فارسی) تھی اور دوسرے کالم میں اس کا ہندی ترجمہ تھا۔ "لائق مترجم نے اس ترجمے میں یہ التزام کیا ہے کہ نثر کا ترجمہ نثر میں اور نظم کا ترجمہ نظم میں لکھا جائے اور عربی فارسی الفاظ جہاں تک ممکن ہو استعمال میں نہ لائے جائیں اور جہاں تک ہو سکے ترجمے میں اصل کتاب کے الفاظ کی پابندی کی جائے اور شیخ کا اسلوب بیان تا بمقدور اپنی حالت پر قائم رہے۔" اس قدر دانی کے علاوہ کوئی اور بات اس "پیش لفظ" میں نہیں ہے۔

**حیدر آباد کا وظیفہ** اب تک مولانا حالی کو اینگلو عربک اسکول دہلی میں ساٹھ روپے کی مدرسی کرنی پڑتی تھی اور وہ اسی پر قانع تھے، لیکن قوم نے قدر کی اور نواب سر آسمان جاہ بہادر، مدار المہام سرکار حیدر آباد نے دولت آصفیہ کی طرف سے ان کا وظیفہ مقرر کرنا چاہا تو انھوں نے وہی ساٹھ روپے طلب کیے جن کے نخمیناً ۷۵ روپے حالی ہوتے تھے۔[1] سنہ ۱۳۰۵ھ (۱۸۸۸ء) میں ایک قطعہ نواب مذکور کو بھیجا۔ اس سے اس وظیفے کا حال اور شاعر کی خودداری بھی ظاہر ہوتی ہے:-

---

[1] لیکن یہ وظیفہ نومبر ۱۸۸۸ء تک (مکتوبات۔ دوم صفحہ ۱۱۰) نہیں ملا۔ اور فروری ۱۸۸۹ء میں بھی (مکتوبات۔ دوم صفحہ ۱۱۲) یہی حال تھا۔ لیکن جون ۱۸۸۹ء تک (صفحہ ۱۱۶۔ ایضاً) وظیفہ جاری ہو گیا تھا۔

آسماں جاہ کی خدمت میں یہ حالی کی ہے عرض
کہ اگر میرا ہر اک رونگٹا ہو جائے زبان
شکر ممکن نہیں اس کا کہ مجھے گھر بیٹھے
اس نے ممتاز کیا بھیج کے شاہی فرماں
نہ ہوئی مجھ سے کوئی خدمت سرکارِ نظام
نہ کیا میں نے کبھی طوف درِ صدرِ زماں
نہ کوئی مجھ میں ہنر ایسا کہ ہو لائق قدر
اور نہ ایسا کوئی جوہر جو ہو قیمت میں گراں
حق نہ تھا دولتِ عالی پہ کوئی حالی کا
جس کے بدلے میں وہ اس لطف کا ہوتا شایاں
ہاں مگر ذات میں ہے فیض رسانی جن کی
ڈھونڈھ لیتے ہیں کوئی حیلہ برائے احساں
ہیں مربی ہنر و بے ہنری کے جس طرح
خار و گل دونوں کو کرتا ہے نہال آبِ رواں
آسماں جاہ کا اک میں ہی نہیں شکر گزار
ملک میں اس کا ثنا خواں ہے ہر اک پیر و جواں
یاں وہ ان کھیتیوں کو دے کے گیا ہے پانی
آنکھ اسلام کی خود جن کی طرف ہے نگراں
قوم اس وقت ہے تعلیم کی جتنی محتاج
ہے وہ عالم پہ ہویدا نہیں محتاجِ بیاں

یہ قطعہ ۲۷ شعروں کا ہے اور نہایت سلیس زبان میں آسماں جاہ کے حقیقی اوصاف بیان کرکے دعائیہ پر ختم ہو جاتا ہے۔ اس وظیفے کے حصول میں سر سید کے "اخلاقی اثرات" کو بھی بڑا دخل تھا۔ چنانچہ ۱۸۸۲ء میں جب وہ حیدرآباد (دکن) پہلی بار چندے کی غرض سے گئے تھے تو اپنے رفقائے کار کے متعلق بھی اچھے اثرات چھوڑ کر آئے تھے۔ قوم کے کچھ لوگ قدر کرنے لگے تھے اور حکومت نے انھیں یکم جنوری ۱۸۸۸ء کو نائٹ کمانڈر طبقۂ اول "ستارۂ ہند" کے اعزاز سے بھی ممتاز کردیا تھا۔ بہرحال ۱۸۸۷ء میں سر سید علی گڑھ میں حالی کی ملاقات اور سفارش سر آسماں جاہ سے کرا چکے تھے اور ۱۸۸۸ء میں آسماں جاہ سے حالی کا تعلق پیدا ہو گیا تھا اسی لیے اس کے دوسرے سال یعنی ۱۳۰۶ھ کی عید الفطر (جمعہ ۳۱ رمئی ۱۸۸۹ء) کے موقع پر ان کی مدح میں ایک قصیدہ لکھا جو اس طرح شروع ہوتا ہے:۔

مہ صیام گیا اور روز عید آیا　　خوشی کا عید کی حق ہر کوئی بجا لایا

یہ چھیالیس شعر کا قصیدہ نہایت سلیس اور صاف زبان میں ہے اور کوشش کی گئی ہے کہ صرف حقیقی اوصاف بیان کیے جائیں جن کی ابتدا وہ ۱۸۸۷ء میں کر چکے تھے۔ سر آسماں جاہ کے تعلق کی اور چیزیں بھی بعد کو ملتی ہیں۔ مثلاً ۱۳۰۸ھ میں جب ان کے یہاں فرزند تولد ہوا تو حالی نے تیرہ اشعار کا ایک قطعہ بھیجا تھا اور ۱۳۰۹ھ میں جب وہ سر سید ۱۸۹۱ء کے ساتھ حیدرآباد دکن گئے تو وہاں بھی یہی سلسلہ قائم رہا۔ فارسی میں بھی وہ

(۱۳۰۶ھ کی عید الفطر اور عید الاضحیٰ کے موقعوں پر) آسماں جاہ کی مدح میں قصیدے لکھتے رہے۔ اور یہ تعلق بہت عرصے تک قائم رہا۔ [۱]

غالباً ۱۸۸۶ء میں حالی نے "مثنوی حقوق اولاد" اور شکوۂ ہند لکھا۔

مثنوی حقوق اولاد

مثنوی میں اولاد کی باقاعدہ تعلیم و تربیت [۲] نہ کرنے سے ہولناک نتائج کے متعلق ایک دلچسپ قصہ ہے۔ اس میں ۳۶۰ کے قریب اشعار ہیں۔ مثنوی اس طرح شروع ہوتی ہے :۔

لاڈلا بیٹا تھا اک ماں باپ کا — جان ماں کی اور ایماں باپ کا
دیکھ اسے ہوتے تھے دونوں باغ باغ — تھا وہی لے دے کے اس گھر کا چراغ
بال بیکا اس کا ہوتا تھا اگر — دل کو رہ جاتے تھے دونوں تھام کر
ہر طرح اس کی رضا مقصود تھی — جان تک اس کے لیے موجود تھی
وقف تھی سب اس پہ دولت اور مال — پر نہ تھا تعلیم کا اس کی خیال
روک ٹوک اس کی کسی نے کی نہ تھی — باپ نے جھڑکی تک اس کو دی نہ تھی
گھور سے واقف نہ تھا استاد کی — شکل دیکھی ہی نہ تھی جلاد کی

[۱] میر محبوب علی خاں کی اورنگ نشینی (۱۳۰۱ھ) کے موقع پر حالی نے ایک فارسی قطعہ لکھا تھا جو فارسی کلام کے ساتھ ملتا ہے۔ ۱۳۰۸ھ میں آسمان جاہ کے فرزند کی ولادت پر حالی نے ایک آیت سے تاریخ نکالی تھی جو اردو دیوان میں موجود ہے۔ اسی کے آخر میں حالی کے بھائی مظہر کے لکھے ہوئے وہ فارسی قطعات بھی ہیں جو میر محبوب علی خاں کی اورنگ نشینی ان کے فرزند کی ولادت اور میر لائق علی مرحوم کے مدار المہام ہونے سے متعلق ہیں۔

[۲] اولاد کی بے قاعدہ تعلیم و تربیت اور بے کار رسوم و عادات کے متعلق ایک تقریر پانی پت میں کی تھی۔ مقالات حالی (دوم۔ نمبر ۶) دیکھیں۔

راہ سے مکتب کی کترا تا تھا وہ　　نام سے پڑھنے کے گھبراتا تھا وہ

غرض کہ جب وہ اکلوتا لاڈلا بیٹا خوب بگڑ گیا تو اس کے باپ نے سمجھانے کی کوشش کی اور اس کی پرورش میں جو ناز برداری کی تھی اس کا ذکر کیا۔ باپ کے دوستوں نے بچے کے لیے جس طرح نصیحت کی تھی وہ سب حال سنایا، لیکن وہ بیٹا درست نہ ہوا پھر جوانی میں قدم رکھتے ہی اس کی شادی بھی کردی گئی اور قرض لے کر ایسی دھوم دھام کے ساتھ ناچ رنگ میں مسلسل بیس دن تک روپیہ صرف کیا کہ لوگ نظیر دینے لگے۔ لڑکا بہت بگڑ چکا تھا اور پانی سر سے اونچا ہو چکا تھا۔ باپ کی نصیحت اب کیونکر مفید ثابت ہوتی۔ بیٹے نے آخر باپ کے احسانات کا اعتراف کرتے ہوئے اسی کو اپنے عیوب کا ذمہ دار ٹھہرایا :-

باپ سے جوشِ جوانی میں پسر　　باتیں یہ کہتے تو کہہ گزرا مگر
کہہ کے جی میں اپنے شرمایا بہت　　جراَت بےجا سے پچھتایا بہت
گو دیے الزام سب اپنے ہٹا　　پر نہ مٹ سکتا تھا حق ماں باپ کا
کرکے عذر شوخ چشمی باپ سے　　گر پڑا قدموں پہ آ کر باپ کے
دل جو اُمڈا، دیر تک روتا رہا　　منفعل اشکوں سے منہ دھوتا رہا

اس پر باپ کا دل بھی بھر آیا اور خفت کے باوجود دوبارہ نصیحت کی جس کا خلاصہ اس شعر میں ہے :-

ہم نے بچپن میں بگاڑا ہے مگر　　اب تو تم عاقل ہو خود جاؤ سنور

یہ نظم اس لائق ہے کہ ہر گھر میں بجائے بچوں کے اُن کے والدین پڑھنے

رہیں اور اس سے سبق حاصل کریں تاکہ بچوں کی نفسیات کے علاوہ اپنی نفسیات سے بھی واقف رہیں۔ اس کے علاوہ اسی سال کا ترکیب بند شکوۂ ہند بہت اہمیت رکھتا ہے۔ اس میں تیرہ بند ہیں اور ہر بند میں گیارہ گیارہ شعر ہیں۔ پہلا بند پورے ترکیب بند کا خلاصہ ہے اس کے چند اشعار یہ ہیں:-

شکوۂ ہند

رخصت اے ہندوستاں اے بوستانِ بے خزاں
رہ چکے تیرے بہت دن ہم بدیسی میہماں

آج گو شکووں سے ہیں لبریز ہم اے خاکِ ہند
ہیں مگر احسان اگلے تیرے سب خاطر نشاں

تو نے بیگانوں کی خاطر کی یگانوں سے سوا
میہماں تھے پر بنایا تو نے ہم کو میزباں

تیرے باغوں کی فضاؤں نے دیے دل سے بھلا
شعب بوّان و سمرقند و دمشق و اصفہاں

یاد کچھ جیحوں رہا ہم کو نہ دجلہ اور فرات
تیرے گنگا جل نے جب سے تر کیے کام و زباں

دوسرے بند میں ہندوستان کی دی ہوئی دولت و ثروت کا ذکر ہے لیکن اپنی قومیت وملت، رسم و عادت، زبان و معاشرت کے چھٹ جانے کا غم بھی ہے اور تیسرے بند میں تمام خاص خاص اسلامی محاسن کا ذکر ہے جو ہندوستان میں آکر ختم ہوگئے۔ چوتھے پانچویں اور چھٹے بند میں بھی عام محاسن کے ختم ہو جانے کا حال ہے۔ پھر مختلف بند ایسے ہیں

جن میں مختلف اوصاف کے متعلق خصوصیت کے ساتھ بحث ہے۔ مثلاً:
اسلامی غیرت و حمیت، خدمتِ مہمان و ہم سایہ، محبت و صداقت، برادرانہ
مساوات، راستی و صدقِ عہد، وفورِ علم و حکمت وغیرہ۔ آخری بند میں مولانا
حالی نے گویا پیشین گوئی کی ہے جو اس زمانے میں بالکل صحیح ثابت ہوئی:۔

ہیں یہ باتیں بھول جانے کی مگر کیوں کر کوئی
بھول جائے رات کا سب صبح ہوتے ہی سماں

---

گو یقیں ہے رفتہ رفتہ یاد ایامِ سلف
دل سے چھوڑے گی مٹا کر گردشِ دورِ زماں

---

پر زمانے میں رہیں گے تا قیامت یادگار
جو کیے برتاؤ تو نے ہم سے اے ہندوستاں
ماجرا ہوگا ہمارا عبرت اوروں کے لیے
ہیبت جائیں گے بہت سن کر ہماری داستاں
سانپ سے جس طرح رہتا ہے سپیرا دور دور
حکمراں تیرے یوں ہی تجھ سے رہیں گے برکراں
برکتیں یاں چھوڑ کر ہم اپنی جائیں گے بہت
ہم نہ ہوں گے پر نصیحت ہم سے پائیں گے بہت

اس پورے ترکیب بند میں مسلمانوں کی کھوئی ہوئی عظمت کا حال

"عرضِ حال"

کچھ اس انداز میں ہے کہ رقت طاری ہو جاتی ہے اور شاعر کے آرٹ کا معترف ہونا پڑتا ہے۔ اسی کے ساتھ اور اسی درد کے متعلق ایک "عرضِ حال" ہے جو سرورِ کائنات علیہ افضل الصلوات کی جناب میں پیش کی گئی ہے اور جس کی شہرت و مقبولیت ہر جگہ ہے۔ ابتدا یوں ہوتی ہے:۔

اے خاصۂ خاصانِ رسل وقتِ دعا ہے
امت پہ تری آ کے عجب وقت پڑا ہے
جو دین بڑی شان سے نکلا تھا وطن سے
پردیس میں وہ آج غریب الغربا ہے
جس دین کے مدعو تھے کبھی سیزر و کسریٰ
خود آج وہ مہمان سرائے فقرا ہے
وہ دین ہوئی بزم جہاں جس سے چراغاں
اب اس کی مجالس میں نہ بتی نہ دیا ہے

اس "عرضِ حال" کے اشعار حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر شریف کی طرح ۶۳ ہیں اور اپنے اندر عجیب سوز و گداز اور درد و اثر رکھتے ہیں۔ چند اشعار بغیر خاص انتخاب کے دیکھیے اور آسان آسان قافیوں کی بلاغت ملاحظہ فرمائیے:۔

جو تفرقے اقوام کے آیا تھا مٹانے
اس دین میں خود تفرقہ اب آ کے پڑا ہے
جس دین نے تھے غیروں کے دل آ کے ملائے
اس دین میں خود بھائی سے اب بھائی جدا ہے

گو قوم میں تیری نہیں اب کوئی بڑائی
پر نام تری قوم کا یاں اب بھی بڑا ہے
ڈر ہے کہیں یہ نام بھی مٹ جائے نہ آخر
مدت سے اسے دورِ زماں میٹ رہا ہے

---

یاں نکلے ہیں سودے کو درم لے کے پرانے
اور سکہ رواں شہر میں مدت سے نیا ہے
فریاد ہے اے کشتیِ امت کے نگہباں
بیڑا یہ تباہی کے قریب آن لگا ہے
اے چشمۂ رحمت، بابی انت و امی
دنیا پہ ترا لطف سدا عام رہا ہے
جس قوم نے گھر اور وطن تجھ سے چھڑایا
جب تو نے کیا نیک سلوک اُن سے کیا ہے
کر حق سے دعا امتِ مرحوم کے حق میں
خطروں میں بہت جس کا جہاز آکے گھرا ہے
امت میں تری نیک بھی ہیں بد بھی ہیں لیکن
دل دادہ ترا ایک سے ایک ان میں سوا ہے

---

کل دیکھیے پیش آئے غلاموں کو ترے کیا
اب تک تو ترے نام پہ ایک ایک فدا ہے

ہم نیک ہیں یا بد ہیں پھر آخر ہیں تمہارے
نسبت بہت اچھی ہے اگر حال برا ہے

---

تدبیر سنبھلنے کی ہماری نہیں کوئی
ہاں ایک دعا تیری کہ مقبولِ خدا ہے
خود جاہ کے طالب ہیں نہ عزت کے ہیں خواہاں
پر فکر ترے دین کی عزت کی سدا ہے[1]

بارگاہ مصطفوی (صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم) سے یہ "عرض حال" کیا نتائج لے کر آئی ہوگی یہ خدا ہی جانتا ہے، لیکن خود پڑھنے والے کے دل پر جو اثر اور نتیجہ مرتب ہوتا ہے وہ اگر دین کو تازہ کرنے کے لیے کافی ہے تو ساتھ ہی ساتھ حالی کے کمالِ شاعری کے لیے بھی اتمام حجت ہے۔

مکتوباتِ حالی حصہ اول (ص۱۲۱) سے معلوم ہوتا ہے کہ مولانا حالی شروع جنوری ۱۸۸۷ء میں لاہور گئے اور چیفس (ایچیسن) کالج میں رہے۔ مکتوبات حصہ دوم (ص۹۵) میں مارچ والا خط بھی اسی ایچیسن کالج کا ہے جہاں وہ (ص۱۰۱) جون ۱۸۸۷ء کے پہلے ہفتے تک رہے۔ لاہور کے پہلے قیام میں (۱۸۷۲ء سے ۱۸۷۴ء یا ۱۸۷۵ء تک) وہاں کی آب و ہوا سے گھبراتے

---

[1] آخر میں ایک شعر ہے:
ہاں حالی گستاخ نہ بڑھ حدِ ادب سے
باتوں سے ٹپکتا تری اب صاف گلا ہے
شکوہ بند کے علاوہ ایسے اشعار بھی اقبال کو شکوہ لکھنے پر آمادہ کر سکتے تھے۔

تھے۔ اس لیے اس مرتبہ کی چھوٹی چھوٹی شکایتیں مثلاً پیچش اور ڈاڑھ کا درد (ص۹۸) بھی ان کو پریشان کر رہا ہوگا۔ پھر پنجاب یونیورسٹی کی اسسٹنٹ رجسٹراری (ص۹۷) اگر مل جاتی تو شاید لاہور میں کچھ قیام زیادہ ہو جاتا لیکن جی نہیں لگا اور وہ ۵-۶ جون ۱۸۸۶ء تک (ص۱۰۰) دہلی کے لیے روانہ ہو گئے بلکہ وہاں بھی پہنچتے ہی چھ ماہ کی رخصت لینے کا ارادہ (ص۱۰۱) بھی کیا۔ دہلی میں اس زمانے میں ہیضہ اور بخار (ص۱۰۲) پھیلا ہوا تھا۔ مولانا بھی تین دن (ستمبر ۱۸۸۶ء) تپ میں مبتلا رہے (ص۱۰۳) پھر نومبر ۱۸۸۶ء (ص۱۰۳ و ۱۰۴) میں نزلہ وغیرہ سے پھر بیمار ہو گئے اور تین ہفتے کی رخصت پہلے لینی پڑی (۱۱ دسمبر ص۱۰۴) اور بعد میں اضافہ کرانے کا خیال بھی تھا۔ عمر بھی اب ۵۰ سال کی ہو چکی تھی۔ سرسید اسی زمانے میں انھیں لکھنؤ میں محمڈن کانگریس میں شرکت کے لیے (صفحہ ۱۰۴) لے جانا چاہتے تھے۔ لیکن وہاں جانے کے قابل حالت نہیں تھی۔ دہلی میں مارچ۔ اپریل ۱۸۸۸ء (ص۱۰۶) میں بھی بیمار تھے۔ ماہ مئی ۱۸۸۸ء میں (رمضان ۱۳۰۵ھ) پانی پت جانے کا ارادہ تھا۔ ضعف اور کھانسی تھی۔ پھر بھی (ص۱۰۷) وہاں رمضان میں چلے گئے۔ وہاں مکان بھی بنوانا شروع کر دیا (ص۱۰۸) لیکن ستمبر ۱۸۸۸ء کے آخر میں دہلی آ گئے۔ وہاں پہنچتے ہی (ص۱۰۹) کھانسی کی شدت ہو گئی۔ رخصت علالت لینے کا ارادہ کیا، لیکن پانی پت میں مکان کا کام بھی ابتر ہو رہا تھا۔ آخر ایک ماہ کی رخصت اور مل گئی (ص۱۰۹) اسی رخصت میں ۳۰ نومبر ۱۸۸۸ء کو علی گڑھ (تقریب تشریف آوری لارڈ ڈفرن وائسرائے) جانے کا ارادہ تھا۔

## ۱۸۸۹ء

اس وقت تک حیدرآباد کا وظیفہ نہیں ملا تھا (۱۱۱) بلکہ فروری ۱۸۸۹ء تک (۱۱۲) اس کا کوئی پتا نہیں تھا۔ مئی ۱۸۸۹ء میں رمضان شریف کے موقع پر (۱۱۵) پانی پت چلے گئے۔ وہاں ریل نکلنے کے سبب راج مزدور بہت گراں ملتے تھے اس لیے مکان کی تعمیر میں تاخیر ہو رہی تھی۔ عید الفطر کے بعد ماہ جون ۱۸۸۹ء میں جب دہلی واپس پہنچے تو حیدرآباد کا وظیفہ جاری ہو گیا تھا اور گیارہ مہینے کی تنخواہ بھی وصول ہو چکی تھی (۱۱۶) اسی لئے اب وہ پچھلی ملازمت سے استعفا دے رہے تھے اور اس کے لیے درخواست کا مسودہ پیارے لال (آشوب؟) کو درست کرنے کی خاطر بھیجا تھا، لیکن جولائی ۱۸۸۹ء میں (۱۱۸) انھوں نے بجائے استعفا دینے کے ایک سال کی رخصت بلا تنخواہ طلب کی تھی اور یہ ارادہ بھی کیا تھا کہ دہلی میں ایک بہت بڑا مطبع قائم کیا جائے جس میں ہندوستان کے عمدہ[1] مصنفین کی کتابیں چھپوائی جائیں اور جو چھپ چکی ہیں ان کو نہایت حسنِ اہتمام کے ساتھ دوبارہ شائع کیا جائے۔ — ایک ارادہ —

۱۳ اگست ۱۸۸۹ء کو مولانا حالی دہلی سے پانی پت چلے گئے (۱۱۹) لیکن بیماریوں میں مبتلا رہے[2] (۱۲۰) پھر یکم نومبر سے غالباً ۲۲ نومبر ۱۸۸۹ء تک — بیماریاں —

---

[1] مولانا شبلی نے بھی ۱۸۹۲ء میں قدیم کتابوں کی اشاعت کا خیال ظاہر کیا تھا۔ حیات شبلی (ص ۲۶۶) دیکھیں۔

[2] اس زمانے میں کسی نے مولانا کی کسی تحریر کے خلاف مضمون لکھا تو بہت خوش ہوئے۔ (مکتوب ۲ ص ۸)

(ص ۱۲۲) علی گڑھ میں سرسید کی کوٹھی میں ٹھیرے لیکن صاحبزادی کی بیماری کی وجہ سے پھپھوند جانا پڑا۔ پھر واپسی میں دوبارہ علی گڑھ گئے تاکہ وہاں محمڈن ایجوکیشنل کانگریس میں[1] آخر دسمبر ۱۸۸۹ء میں شرکت کریں۔ وہاں سے دہلی ہوتے ہوئے ۲۶ جنوری ۱۸۹۰ء کو (صفحہ ۱۲۳) پانی پت پہنچے، لیکن علیل ہو گئے۔ رجب ۱۳۰۷ھ کے آغاز میں (فروری ۱۸۹۰ء کے آخر میں) پانی پت کے نئے مکان میں منتقل ہوئے (ص ۱۲۴) اور اب وہیں رہنے لگے۔ البتہ چند روز کے لیے ماہ جون میں (ص ۱۲۶) دہلی گئے تھے اور ۲ جولائی کو شملہ سے واپس ہوئے (ص ۱۲۷)۔ بہرحال مستقل قیام اب پانی پت ہی میں تھا۔ وہاں اگست ۱۸۹۰ء میں بے انتہا بارش ہوئی کہ ویسی کبھی نہ دیکھی تھی (ص ۱۲۷) نومبر میں نزلہ میں پھر مبتلا ہو گئے (ص ۱۲۹) اور کسی کے مشورے سے افیون کھانی شروع کی، لیکن اس سے اور طرح کی تکلیفیں شروع ہو گئیں۔ دسمبر ۱۸۹۰ء[2] کے آخر میں ایجوکیشنل کانگریس میں شرکت کرنے کے لیے الٰہ آباد (ص ۱۳۰) جانے کا ارادہ کیا تھا۔ یہ اس کانگریس کا پانچواں اجلاس تھا۔ وہاں سے واپسی پر پھر بواسیر کی شکایت زیادہ ہو گئی۔ (ص ۱۳۲)

آخر دسمبر ۱۸۸۹ء میں علی گڑھ محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس[3] کے چوتھے

---

[1] ۴ دسمبر ۱۸۹۰ء کے خط میں (مکتوبات ۲ ص ۸) مولانا کی ایک رباعی ملتی ہے:-

تیمور نے ایک مورچہ زیر دیوار     دیکھا کہ چڑھا دانے کو لے کر سو بار

آخر سر بام لے کے پہنچا تو کہا     مشکل نہیں کوئی پیش ہمت دشوار

[2] پہلی کانفرنس ۱۸۸۶ء میں سرسید نے قائم کی تھی۔ ۱۸۹۰ء تک وہ کانگریس کہلاتی تھی۔ مگر انڈین کانگریس کی وجہ سے کانفرنس ہو گئی۔

"مسلمانوں کی تعلیم"

اجلاس کے موقع پر ایک ترکیب بند "مسلمانوں کی تعلیم" پڑھا۔ اس میں بارہ بند ہیں۔ اس کے اشعار کی ترتیب عجیب طرح کی ہے۔ آخری اشعار کے علاوہ پہلے بند میں آٹھ شعر۔ دوسرے، تیسرے، چوتھے اور پانچویں بند میں نو نو شعر ہیں۔ چھٹے میں دس شعر۔ ساتویں اور آٹھویں میں پھر نو نو شعر ہیں اور نویں بند میں دس، دسویں میں گیارہ، گیارہویں میں بارہ اور بارہویں میں انیس شعر ہیں[۱]۔ بہر حال وہ ترکیب بند اس طرح شروع ہوتا ہے :-

زمانہ دیر سے چلا رہا ہے اے مسلمانو
کہ ہے گردش میں میری غیب کی آواز پہچانو
سنے ہوں گر نہ معنی لا تسبّوا الدھر کے تم نے[۲]
تو اب سن لو کہ ہوں میں شان ربانی مجھے مانو
وہ ناصح اور ہوں گے جن کا کہنا ٹل بھی جاتا ہے
اگر میری نہ مانو گے تو پچھتاؤ گے نادانو
مری بازی کا منصوبہ گیا کب کا پلٹ یارو
خبر تم کو بھی ہے کچھ اے مری چالوں سے بیگانو
گئے وہ دن کہ ثروت باپ دادا چھوڑ جاتے تھے
بس اب ثروت ہے مزدوروں کا ... اے تن آسانو

---

[۱] یہ بھی ممکن ہے کہ جو ترکیب بند مجھے مل سکا ہے اس کے خلاف دوسرے نسخوں میں اشعار کی تعداد دوسری ہو۔

[۲] اس حدیث کے علاوہ دیع الدہر کیف ما دار۔ شکوۂ ہند، "عرض حال" والا شکوہ اور حالی والا قومی درد کسی نہ کسی شکل میں اقبال پر اثر انداز ہوا ہے۔

گئے وہ دن کہ لاکھوں بے ہنر یاں عیش کرتے تھے
ہوا ہے بے ہنر جینا بھی اب مشکل مری جانو
مٹے ہو جس ہنر اور فن پہ تم وہ مٹنے والے ہیں
یہ سودا کب تک اے شمع سحر گاہی کے پروانو

دوسرے اور تیسرے بند میں تعلیم کی ضرورت اور اہمیت پر اشعار ہیں۔ چوتھے بند میں تعلیمی جذبات کے سلسلے میں سرسید کے احسانات کا ذکر ہے۔ پانچویں، چھٹے، ساتویں اور آٹھویں بند میں بھی سرسید کی قومی اور تعلیمی خدمات اور ان کی مقبولیت کا حال ہے۔ نویں بند میں قوم کے متحد ہونے کے لیے نصیحت ہے۔ کیونکہ :-

نظر آتا نہیں یاں حملۂ دوراں سے بچنے کا
سوا اک درس گاہ قوم کے کوئی حصار اب تک
کرو پورا حصار قوم کو سر جوڑ کر یارو
ہٹا دو حملۂ دوراں کو سب جی توڑ کر یارو

دسویں بند میں "دار العلوم" علی گڑھ کی اہمیت کا ذکر ہے اور بقیہ دو بند وہاں کے اقامتی اور تدریسی حالات کے متعلق ہیں کہ وہاں کے طلبہ کی دینی حمیت، باہمی محبت اور اعلیٰ تربیت کیا ہے۔ وہاں باغی عناصر بھی نہیں ہیں بلکہ سلطنت کی پوری اطاعت ہے۔ وہاں کے اساتذہ بھی بہت اچھی تعلیم و تربیت کے لیے کوشاں رہتے ہیں۔ انگریز اساتذہ نے طلبہ کی تعلیم اور سرپرستی میں جو حصہ لیا ہے ان کی تعریف بھی ہے اور اپنے ملک کے جو فضلاء وہاں

موجود ہیں ان کا جامع تعارف اس طرح ہے:۔

دم تدریس دیکھیں جکر ورتی کو اگر برسوں
نہ پیشانی پہ بل دیکھیں، نہ ابرو میں شکن دیکھیں
ادب اور مشرقی تاریخ کا ہو دیکھنا مخزن
تو شبلیؔ[1] سا وحید عصر و یکتائے زمن دیکھیں
اگر بوجعفر طوسی کو زندہ دیکھنا چاہیں
تو عباس ابن جعفر سا محیط علم و فن دیکھیں

مولانا نے اپنے اشعار سے قوم کو علی گڑھ کے دارالعلوم کی اہمیت سمجھائی ہے اور سرسید کے احسانات کا حال تفصیل کے ساتھ سنایا ہے۔

اسی دسمبر ۱۸۸۹ء کے آخر میں دہلی کے اینگلو عربک اسکول میں پنجاب کے گورنر سر جیمس براڈوڈ لائل آنے والے تھے اس موقع پر مولانا حالی نے وہاں کے طلبہ کی طرف سے ایک ترجیع بند (سات بند کا) لکھ کر پانی پت سے بھیجا تھا۔ (مکتوبات حصہ دوم ص۶) وہ اس طرح شروع ہوتا ہے:۔

ترجیع بند برائے طلبہ۔

نہیں قلم اور زباں میں طاقت — کہ ہو بیاں آج کی مسرت
کہاں یہ اس مدرسے کی قسمت — کہ لائیں تشریف خود بدولت
کریں غریبوں پہ جو عنایت

---

[1] شبلی کا تقرر علی گڑھ میں جنوری ۱۸۸۳ء کو ہوا تھا اور وہ وہاں مئی ۱۸۹۸ء تک پروفیسر رہے۔ ۱۸۹۹ء میں شبلی جب کشمیر گئے تو وہاں سخت بیمار ہوئے اور بمشکل سے صحت پائی۔ حالی نے ایک فارسی قطعۂ تہنیت لکھا جو اس طرح شروع ہوتا ہے:۔

للہ الحمد پس از ناخوشی درنج دراز — شبلی ما بہ مراد از سر بالیں برخاست

ہمیشہ ان پر خدا کی برکت

کریں ادا شکر اس کا ہم کیا — کہ قیمتی وقت کھو کے اپنا
ہماری حالت کو تم نے دیکھا — تمہی کو فرماں دہی ہے زیبا
کریں غریبوں پہ جو عنایت
ہمیشہ اُن پر خدا کی برکت

## ۱۸۹۱ء

سنہ ۱۸۹۰ء میں[1] مولانا کئی بار بیمار ہوئے (جیسا کہ اوپر ذکر آچکا ہے) اس لیے ان کی کوئی ادبی یادگار اس سال سے متعلق نظر نہیں آتی۔ سنہ ۱۸۹۱ء میں بھی وہ بیمار رہے (مکتوبات حصہ دوم صفحہ ۱۳۴-۱۳۷) تاہم ہمت کر کے ۳۱ رمئی سنہ ۱۸۹۱ء (ص۱۳۸) کو وہ پانی پت سے دہلی آئے یا زوہیں درد بہت تھا۔ اسی حالت میں (ص۱۳۹) علی گڑھ، جون کے وسط میں آئے۔ وہاں ڈاکٹر سے پلسٹر لگوایا۔ پھر ۵ ذی الحجہ سنہ ۱۳۰۸ھ (۱۲ جولائی سنہ ۱۸۹۱ء) کو علی گڑھ سے دہلی (ص۱۳۹) روانہ ہوئے اور ۹ ذی الحجہ کو پانی پت پہنچے، لیکن سر سید کا خط آیا کہ حیدر ضرور چلیں اس لیے ۲۳ راگست سنہ ۱۸۹۱ء کو وہ علی گڑھ گئے۔ (ص۱۴۰) اور اسی رات کو سر سید کے وفد کے ساتھ حیدرآباد کے لیے روانہ ہوئے۔

---

[1] ۴ ردسمبر سنہ ۱۸۹۰ء کے خط میں (مکتوبات۔ دوم ص۸) ایک رُباعی یادگار ہے جس کا ذکر صفحہ ۱۱۸ کے حاشیے پر آچکا ہے۔

وفد میں سرسید اور حالی کے علاوہ (ع۱۴۱) مولوی ذکاء اللہ، حاجی اسمٰعیل خاں، مولوی زین العابدین خاں اور ان کے صاحبزادے زین الدین خاں، مولوی شبلی، قاضی رضا حسین خاں عظیم آبادی، احمد علی (برادر سید محمد علی) شامل ہوئے۔ حیدرآباد پہنچتے ہی اکثر لوگ بخار اور لرزہ میں مبتلا ہو گئے (م۱۴۲) چونکہ وہاں سے نقد روپیہ تقریباً ڈیڑھ لاکھ (م۱۴۳) وصول ہونے کی امید تھی اس لیے وہاں مولانا حالی نے ایک قصیدہ لکھا۔ اس قصیدے کے حاشیے پر وہ خود لکھتے ہیں کہ:-

"ماہ ستمبر ۱۸۹۱ء مطابق صفر ۱۳۰۹ھ میں بمقام حیدرآباد (دکن) جبکہ ڈاکٹر سر سید احمد خاں بہادر مع اکثر رفقا کے جن میں سے ایک راقم بھی تھا، بطور ڈیپوٹیشن کے محمدن کالج علی گڑھ کی طرف سے حضور سرکار نظام (میر محبوب علی خان) میں حاضر ہوئے تھے، ایک جلسۂ عام میں پڑھا گیا تھا جس کے صدر انجمن جناب نواب وقار الامرا بہادر تھے۔"

قصیدہ[1] اس طرح شروع ہوتا ہے:-

اے صفر کی دوسری روزِ دوشنبہ مرحبا
ہم نہ بھولیں گے کبھی وہ تیری صبح جاں فزا

ہم نے رکھا آکے جب بلدہ کی سرحد میں قدم
پھر گیا آنکھوں کے آگے اپنی اک عالم نیا

---

[1] مولانا شبلی نے بھی اس موقع پر ایک فارسی قصیدہ لکھا تھا جس میں منظر کشی بہت خوب ہے:

پس بفرمودۂ دانش ز علی گڑھ آخر
کارواں شد سوئے اقلیم دکن راہ گزائے

عزت قومی ترستی تھیں سدا آنکھیں جسے
اس کے کچھ آثار دیکھے ہم نے یاں شکر خدا
کھوج میں جس فخر کے پھرتے تھے اک مدت سے ہم
آکے بلدہ کے سوا . . ہیں لگا اس کا پتا
بھیک کو نکلے تھے گھر سے کچھ بھکاری قوم کے
جھولیاں ڈالے گئے ہیں در بدر دیتے صدا
پہنچے لینے ان کو وہ اعیان دارالملک سے
دولت عالی کو جن کی ذات پر ہے اتکار

اس قصیدے میں ۶۵ شعر ہیں۔ پہلے دکن والوں کی تعریف ہے جس میں میر محبوب علی خاں کا خاص طور پر ذکر ہے۔ وکٹوریا کی تعریف بھی ہے۔ پھر سر سید کی خدمات کا ذکر آتا ہے۔ اس کے بعد حیدرآباد کی سخاوت کے جذبے کو ابھارا ہے اور خصوصیت کے ساتھ صدر اعظم کی تعریف ہے۔ اس قصیدے کے بعد صدر اعظم نواب وقار الامراء نے مولانا شبلی اور مولانا حالی دونوں کو خاص طور پر اپنے دولت کدے پر بلوایا۔[1] وہاں بھی حالی نے ایک قطعے کی شکل میں چند اشعار لکھے :-

یاں بلا کر دی ہے جو عزت ہمیں سرکار نے
اول اس کا شکر کرتے ہیں ادا اور بعد ازیں

---

[1] اس واقعے کا ذکر مولانا حالی نے اس قطعے کے حاشیے میں کیا ہے جو اُن کے دیوان میں موجود ہے۔

خدمت والا میں ہیں اک عرض کرنی چاہتے
عرض کرنے کی اجازت ہو اگر اپنے تئیں
شاعری جس کو سمجھتے ہیں کمال ابنائے دہر
جو لیاقت اس میں ہے درکار وہ ہم میں نہیں
شکر کرنا تھا ہمیں سرکارِ عالی کا ضرور
چند نظمیں انجمن میں اس لیے ہم نے پڑھیں
گرچہ کی ہے کوشش ان نظموں کے لکھنے میں بہت
اور جگہ انگشت رکھنے کی نہیں چھوڑی کہیں
رہ گیا پر ہم سے اس کوشش میں باقی اک قصور
درگذر فرمائیں گے سرکار اس سے، ہے یقیں
اور تو کچھ خوبیاں شاید ملیں ان میں مگر
جھوٹ جو اشعار کا زیور ہے وہ ان میں نہیں

اس کے بعد مولانا حالی کے وظیفے میں اضافہ ہوا اور پچھتر روپے[1] حالی سے ایک سو حالی ہوگئے۔ چنانچہ شکریے کے اظہار میں سات شعر کا ایک قطعہ لکھا جو اس طرح شروع ہوتا ہے:۔

اے بشیرِ دولت و دیں نائبِ شاہِ دکن
اے مہماتِ دکن کا ذات پر تیری مدار

---

[1] "چند ہم عصر" (عبدالحق)۔ تذکرۂ حالی۔ مکتوبات (حصہ دوم ص ۱۴۲) میں بھی اس کا ذکر ہے۔ یہ بھی لکھا ہے کہ یہ رقم کمپنی کے روپیوں سے بیاسی ترا سی ہوگی۔ وقار الملک کی کوشش کا ذکر بھی ہے۔

مجھ پہ فرمایا ہے جو لطف و کرم سرکار نے
شکر اس کا کر نہیں سکتا ادا میں زینہار

اس کے بعد ربیع الاول سنہ ۱۳۰۹ھ (اکتوبر سنہ ۱۸۹۱ء) کے آخر میں (مکتوبات حصہ دوم صفحہ ۱۴۳) مولانا حالی حیدرآباد سے واپس ہوئے۔ دسمبر کے دوسرے ہفتے میں (صفحہ ۱۳۵) فیاض حسین کی آنکھ بنوانے کے لیے جھانسی گئے اور آخر ہفتے میں محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے چھٹے اجلاس کے لیے علی گڑھ گئے۔ وہاں ایک ترکیب بند پڑھا۔ اس میں سات بند ہیں اور آخری بند (جس میں سولہ اشعار ہیں) کے علاوہ ہر بند میں چودہ چودہ شعر ہیں۔ ترکیب بند کے حاشیے میں مولانا لکھتے ہیں:۔

"اس نظم میں متوسط درجے کے لوگوں کی حالت کو فقرا اور اغنیا دونوں کی حالت سے بہتر بتایا گیا ہے اور متوسطین سے وہ لوگ مراد ہیں جنھوں نے اپنی ذاتی کوشش اور سلف ہلپ سے دولت عزت اور نیک نامی یا علم و فضل میں اپنی پہلی حالت سے ترقی کر کے اپنے ہمسروں میں امتیاز حاصل کیا ہو۔ ادنیٰ درجے سے وہ لوگ مراد ہیں جو اپنی پست حالت سے آگے بڑھنا نہیں چاہتے، یا چاہتے ہیں مگر وہ نہیں بڑھ سکتے۔ اعلیٰ درجے سے وہ لوگ مراد ہیں جو دولت و عزت کے لحاظ سے ایک ممتاز حالت میں پیدا ہوئے مگر اس حالت سے ترقی کرنے کی ضرورت نہیں سمجھتے اور نیز اس حالت پر قائم رہنے کی فکر اور اس سے تنزل کرنے کا کچھ انسداد نہیں کرتے۔"

بس اسی مواد کو مولانا حالی نے اس نظم میں پھیلا کر پیش کر دیا ہے۔ ترکیب بند اس طرح شروع ہوتا ہے:۔

شکر اس نعمت کا یا رب کر سکے کیوں کر زباں
تو نے رکھا ہم کو یاں فقر و غنا کے درمیاں
جب ہوے بھوکے تو بخشی تو نے نان و نان خورش
پر نہ اتنی معدہ و احشا پہ جو گذرے گراں
جب ہوے پیاسے تو بخشا آب شیریں اور خنک
پر نہ ایسا ہو صراحی جس کی یاروں سے نہاں

پہلے بند میں متوسط طبقے کا ذکر ہے۔ دوسرے بند میں ادنیٰ درجے کے لوگوں کا حال ہے اور تیسرے بند میں انتہائی اعلیٰ درجے والوں کی کیفیت ہے جن کا ذکر اوپر حاشیے میں آچکا ہے، لیکن متوسط طبقے کی درمیانی زندگی سب کو پسند ہے۔ مولانا حالی کہتے ہیں:۔

ہے عجب دنیا میں نعمت درمیانی زندگی
فقر کی ذلت سے اور ثروت کے فتنے سے بری
چین ہے دنیا میں گر کچھ تو اسی حالت میں ہے
یہ جو ہے برزخ میان مکنت و دست تہی

اسی طبقے کی تعریف میں بقیہ بند ہیں۔ آخری بند میں کہتے ہیں:۔

قوم کو ہے آس جس کی وہ جماعت ہے یہی
جس سے جان آتی ہے مُردوں میں وہ طاقت ہے یہی

(مکتوبات. دوم. ص۱۲۶) اور دہلی ہوتے ہوئے ۱۲ر جنوری کو پانی پت پہنچے. علی گڑھ جلد واپس جانے کا ارادہ تھا اور واپسی کا ریلوے ٹکٹ بھی لے آئے تھے لیکن ۱۶ر جنوری کو عبدالعلی سخت بیمار ہوگئے اور بھی خانگی پریشانیاں تھیں. پھر مارچ میں دوسرے اعزاء کے ساتھ خود بھی انفلوئنزا میں سخت بیمار رہے (ص۱۲۷) اور بہت زیادہ کمزور ہوگئے. اپریل میں بھی (ص۱۲۸) یہی حالت رہی، لیکن آب و ہوا تبدیل کرنے کی خاطر مئی میں کوہ ناہن (مطبع سومور گزٹ) چلے گئے (ص۱۲۹) اور وہاں مئی، جون، جولائی میں اپنے دیوان اور اس کے مقدمے کی ترتیب[۱] میں مشغول ہوگئے (صفحہ ۱۵۱). اس زمانے میں وبائی امراض بہت پھیلے ہوئے تھے اس لئے اعزا کے لیے متردد رہتے تھے. غالباً جولائی ۱۸۹۳ء کے آخر میں وہ پانی پت واپس آگئے تھے. اسی زمانے میں حکیم محمود خاں دہلوی کا انتقال ہوا ہوگا. کیونکہ ان کی وفات پر جو مرثیہ انھوں نے لکھا تھا اس کے طبع ہونے کے متعلق ستمبر ۱۸۹۶ء والے خط میں ذکر ہے اور (ص۱۵۳) ۱۴ر اکتوبر والے خط میں لکھتے ہیں کہ وہ مرثیہ چھپ کر آگیا ہے. یہ مرثیہ مسدس کی شکل میں ہے

شفیع محمود خاں کا مرثیہ

[۱] مقدمہ لکھنے کیلیے لندن کا عربی رسالہ "نخلہ ادبیہ" بھی دیکھنا چاہتے تھے جس کی فائل ان کے گھر پر موجود تھی. (مکتوبات. دوم. ص۱۵۱) اسی رسالے کے لیے انھوں نے عربی میں سرسید کے حالات اور خدمات پر (صفحہ ۱۸۳) مضمون لکھا تھا، لیکن اس کے بہت سے اوراق ضائع ہوگئے. جتنے بچ گئے وہ جدید ضمیمۂ کلیات حالی میں شائع ہوئے. مقدمہ کے مطالب کی ترتیب مولانا حالی کے ذہن میں ۱۸۸۲ء سے تھی جیسا کہ ۹ر جنوری ۱۸۸۲ء والے خط میں (مکتوبات. اول. ص۱۲۱) ذکر ہے. اس کے متعلق ہم اوپر لکھ چکے ہیں.

اور اس طرح شروع ہوتا ہے :۔

اے جہاں آباد اے اسلام کے دارالعلوم
اے کہ تھی علم و ہنر کی تیرے اک عالم میں دھوم
تھے ہنرور تجھ میں اتنے جتنے گردوں پر نجوم
تھا اضافہ تیرا جاری ہند سے تا شام و روم
زیب دیتا تھا لقب تجھ کو جہاں آباد کا
نام روشن تجھ سے تھا غرناطہ و بغداد کا

اس مسدس میں ۴۶ بند ہیں۔ شروع کے دس بند، دہلی کے مختلف علوم و فنون کی جامعیت اور عام شہرت سے متعلق ہیں۔ پھر لکھتے ہیں :۔

جا چکی تھی تجھ سے گو اے شہر عظمت قوم کی
ہو چکی تھی آبرو مدت سے رخصت قوم کی
پر کچھ اک محمود خاں کے دم سے تھی پت قوم کی
اٹھ گیا وہ بھی جہاں سے آہ قسمت قوم کی
کیا دکھا کر اب دلائے گا سلف کو یاد تو
ناز اب کس پر کرے گا اے جہاں آباد تو

پھر مرحوم کے مختلف اوصاف کا ذکر ہے۔ یعنی طب یونانی میں کمال، راستی و راستبازی، غدر کی مصیبتوں کے زمانے میں مظلوموں اور غریبوں کی امداد، دیانت داری، وضعداری، ہر حالت میں صبر و تحمل اور خوشی کا اظہار وغیرہ بہت سے اوصاف بیان کیے ہیں۔ آخر کے دو بند ہمارے اردو شعراء کی ذہنی

پستی اور ماحول کی اثراندازی کے متعلق ہیں گو کہ وہ بہت کچھ صلاحیت رکھتے ہیں۔ حالی اس طرح لکھتے ہیں:-

سنتے ہیں حالی، سخن میں تھی بہت وسعت کبھی
تھیں سخن ور کے لیے چاروں طرف راہیں کھلی
داستاں کوئی بیاں کرتا تھا حسن و عشق کی
اور تصوف کا سخن میں رنگ بھرتا تھا کوئی
گاہ غزلیں لکھ کے دل یاروں کے گرماتے تھے لوگ
گہ قصیدے پڑھ کے خلعت اور صلے پاتے تھے لوگ
پر ملی ہم کو مجال نغمہ اس محفل میں کم
راگنی نے وقت کی لینے دیا ہم کو نہ دم
نالہ و فریاد کا ٹوٹا کہیں جا کر نہ سم
کوئی یاں رنگیں ترانہ چھیڑنے پائے نہ ہم
سینہ کوبی میں رہے جب تک کہ دم میں دم رہا
ہم رہے اور قوم کے اقبال کا ماتم رہا

یہ بند مولانا حالی کے مقدمۂ شعر و شاعری کی ترتیب کی طرف اشارہ کرتے ہیں جس کی تیاری میں وہ اسی زمانے میں مصروف تھے جیسا کہ اوپر ذکر آچکا ہے۔
دہلی کے عمائدین نے خواہش کی کہ یہ مرثیہ خود مولانا کی زبانی جلسۂ عام میں سنا جائے۔ چنانچہ ۱۲ اگست ۱۸۹۲ء بروز یک شنبہ ایک جلسہ مفتی محمد صدرالدین خاں مرحوم کی کوٹھی پر منعقد ہوا۔ مرثیہ پڑھنے سے پہلے مرثیہ

لکھنے کی ضرورت" پر ایک تقریر بھی انھوں نے کی جو مقالات حالی حصۂ دوم میں موجود ہے۔ اس تقریر میں عرب کے بعض مرثیہ نگاروں کا ذکر ہے۔ پھر کربلا سے متعلق مرثیوں کی خوبیاں بیان کی ہیں اس کے بعد فرماتے ہیں :-

"اس زمانے میں کہ مسلمانوں کی قومی بندش ڈھیلی ہو گئی ہے اور تمام جماعتوں میں تفرقے پڑے ہوئے ہیں ان میں ہمدردی کا بیج بونے اور قومیت کی روح پھونکنے کی از بس ضرورت ہے۔ جہاں اس کی اور بہت سی تدبیریں ہیں ایک تدبیر یہ بھی ہے کہ قوم میں سے جب کوئی قوم کا محسن اور خدمت گذار گذر جائے تو اس کی زندگی کے حالات قلم بند کیے جائیں۔ اس کی خوبیاں اور اس کے محاسن ملک میں شائع کیے جائیں اور شعرا جو کہ قوم کی زبان ہیں تمام قوم کی طرف سے اُن کے مرثیے لکھیں تاکہ معلوم ہو کہ قوم اپنے محسنوں کی قدر کرتی ہے اور اس میں ہمدردی کی رمق باقی ہے۔"

اسی خیال کا بیان اس مرثیہ کے آخری بند میں بھی ہے جس کا ذکر اوپر آیا ہے اسی زمانے میں مولانا شبلی کی سیرۃ النعمان[1] دوبارہ چھپ کر آئی۔ اس پر حالی نے ریویو لکھا اور علمی نقاد کے فرائض پر بھی بحث کی۔ لکھتے ہیں کہ
"میرے نزدیک ریویو نگاری کا منصب صرف اس بات کا دیکھنا ہے کہ مصنف نے وہ فرائض جن کو زمانے کا مذاق ہر نئی تصنیف میں

نقاد کے فرائض

[1] یہ کتاب ۱۸۹۱ء کے آخر میں پہلی بار چھپی اور ہاتھوں ہاتھ نکل گئی۔ پھر اپریل ۱۸۹۲ء میں دوبارہ چھپ رہی تھی۔ ملاحظہ ہو حیات شبلی صفحہ ۱۸۰۔

اس طرح ڈھونڈتا ہے جس طرح پیاسا پانی کو، کس حد اور کس درجے
تک ادا کیے ہیں۔ پس جب ہم کسی کتاب پر ریویو لکھ رہے ہوں ہم کو یہ
نہیں دیکھنا چاہئے کہ مصنف کی رائے جزئیاتِ مسائل میں فی نفسہ
کیسی ہے۔ کیونکہ اس کا فیصلہ کرنا پبلک کا کام ہے، نہ ریویو لکھنے
والے کا۔ بلکہ یہ دیکھنا چاہیے کہ کتاب کا عنوان بیان کیسا ہے؟
ترتیب کیسی ہے؟ طریقِ استدلال، مذاقِ وقت کے موافق ہے یا
نہیں؟ اور کتاب لکھنے کی غایت جو مقتضائے وقت کے موافق ہونی
چاہیے یا جو مصنف نے اپنے ذہن میں ملحوظ رکھی ہے وہ اس سے حاصل
ہو سکتی ہے یا نہیں؟"

مولانا کی یہ بحث بہت اہم ہے اور عملی تنقید کی تاریخ میں بڑی عزت کی نگاہ سے دیکھی جائے گی۔ اس نظریے کے مطابق سیرۃ النعمان پر مولانا کا ریویو ہے اور اس کتاب کی "جزئیاتِ مسائل" پر "مصنف کی رائے" سے جہاں تک مولانا کو اختلاف ہو سکتا تھا اس سے بڑی خوبی کے ساتھ پہلو بچا کر گزر گئے ہیں اور اس کام کو "پبلک" کے سپرد کر دیا گیا ہے۔ پس ظاہر ہے کہ اب ریویو میں کیا ہوگا؟ یہی کہ "سادگی اور بے ساختہ پن جو عموماً ہر تحریر کی جان اور خاص کر بیوگرفی کا ایمان ہے وہ اس مصنف کی ہر تصنیف میں ترقی پذیر ہیں" ایسی تصنیف کی "ترتیب" پر بحث کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ جس بزرگ کی لائف لکھی جاتی ہے اگر اس کے متعلق پہلے کچھ نہیں لکھا گیا تو مصنف کو نہایت سخت عقبات سے عبور کرنا پڑتا ہے۔ وہ ابواب و

فصول بالکل نئے ڈھنگ سے مقرر کرتا ہے ۔ ۔ ۔ ۔ " یہاں مولانا پھر پہلو بچا رہے ہیں اور یہ نہیں کہنا چاہتے کہ حیاتِ سعدی کی ترتیب کا بہت کچھ اثر اس کتاب میں موجود ہے ۔ اس کے بعد پھر بڑے لطیف پیرائے میں سیرۃ النعمان کے ایک نقص کی طرف اشارہ کرتے ہیں کہ "اس کتاب میں جو استدلال، نقل و روایت سے کیا گیا ہے گو وہ مخالف پر حجت نہ ہو سکے، لیکن مخالفین کی تسلی کے لیے کافی ووافی ہے ۔" اتنا کہ کر ایک بہت بڑی بات مولانا شبلی کے استدلال کے متعلق یوں کہہ دی کہ "ایسے طریقۂ استدلال سے ہمارے لٹریچر میں فلسفۂ مذہب کی بنیاد قائم ہوتی ہے ۔" یہاں پھر مولانا اپنی اس درایت اور طریقۂ استدلال کو پس پشت ڈالنا چاہتے ہیں جو انھوں نے انبیاء، زنادقہ، الدّین یسّر وغیرہ میں برتا ہے ۔ پھر مولانا حالی نے مولانا شبلی کے استدلال کی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے کہ "انھوں نے کمالِ لیاقت سے وہ خصوصیتیں بیان کی ہیں جن کی وجہ سے فقۂ حنفی کو تمام فقہوں پر ترجیح حاصل ہے ۔ ۔

۔ ۔ ۔ ۔ باایں ہمہ جس طرح دریائے نیل کا اصل منبع ایک ہی سفر میں دریافت نہیں ہوا اسی طرح ممکن ہے کہ اس باب کی تکمیل کے لیے مصنف کو اپنی پوری توجہ سے ایک آدھ بار پھر ہمت مصروف کرنی پڑے ۔" یہاں بھی نہایت لطیف انداز میں فقۂ حنفی کی خصوصیات پر مزید روشنی ڈالنے کے متعلق مولانا اشارہ کر رہے ہیں ۔

---

ل؎ بعد میں نواب صدر یار جنگ مولانا حبیب الرحمٰن شروانی مرحوم نے بھی ایک رسالہ اس پر لکھا تھا ۔

اکتوبر ۱۸۹۲ء میں[1] اخبار رفیقِ ہند میں "اخبار نویسی اور اس کے فرائض" پر مضمون لکھا اور اس میں اس زمانے کے اخباروں کا حال بڑی جامعیت سے لکھا کہ "جہاں پبلک کے عام مذاق صحیح نہ ہوں، جہاں ظرافت اور مسخرگی اور استہزا، واقعات اور حقائق سے زیادہ مرغوب ہوں، جہاں معززوں اور شریف لوگوں پر پھبتیاں کہنا داخلِ حسنِ بیان سمجھا جائے، جہاں گورنمنٹ پر بے جا اور اندھا دھند نکتہ چینی کرنے کا نام آزادی رکھا جائے، وہاں باوجود آزادی، انصاف و دیانت کے پبلک کے دلوں کو مسخر کرنا قریب ناممکن معلوم ہوتا ہے" پھر اخباروں کے نہ چلنے کے اسباب بیان کیے ہیں کہ یا تو ایڈیٹر لائق نہیں ہوتا، یا اس میں پبلک کا صحیح مذاق نہیں ہوتا۔ اس کے بعد ایک لائق اخبار نویس کے فرائض بیان کیے ہیں اور آخر میں بتایا ہے کہ "ان سب کا اصل اصول، راستی اور سچائی ہے اور یہ ایسا صاف، سیدھا، پرامن اور بے خطر رستہ ہے جو نہایت آسانی سے بے زحمت و مشقت طے ہوتا ہے اور کبھی منزلِ مقصود پر پہنچانے میں خطا نہیں کرتا۔"

۱۴ نومبر ۱۸۹۲ء کے خط میں (مکتوبات دوم ص ۱۵۶) مولانا لکھتے ہیں کہ

"چودہ روز سے بخار ایک دم بھر کو نہیں اترا۔ سارے دن اور رات پڑا رہتا ہوں۔"

---

[1] ۲۲ ستمبر ۱۸۹۲ء کے خط میں (مکتوبات دوم صفحہ ۱۵۲) لکھتے ہیں کہ "میں وہی تفسیر پر ریویو لکھ رہا ہوں۔ ابھی ختم نہیں ہوا۔" یہ ریویو غالباً سرسید کی تفسیر کے متعلق تھا جو مقالاتِ حالی حصۂ اول میں نمبر ۲۲ ہے۔

١٨ر دسمبر کے خط میں (۱۵۴؎) اپنے اچھے ہونے کے متعلق لکھتے ہیں، لیکن نقاہت کی وجہ سے خود کو سفر کے لائق نہیں سمجھتے۔ لکھتے ہیں کہ "میں اچھا ہوں مگر دلی آنے کے قابل شاید ۲۴ یا ۲۵ دسمبر تک ہوں تو ہوں۔" ایسی حالت کے باوجود انھوں نے محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے ساتویں اجلاس (منعقدہ دہلی) کے لیے ترکیب بند لکھا۔ اس میں؎ کل چار بند ہیں اور آخری اشعار کے علاوہ شروع کے دو بند، پندرہ اشعار پر مشتمل ہیں اور بقیہ دو بند چودہ چودہ اشعار کے ہیں۔ شروع اس طرح کرتے ہیں:-

یہ خاک آج جس پہ ہیں سب اہل آرا
ہاں ہو چکے کرشمے کیا کیا ہیں آشکارا
اس باغ میں بہاریں جو جو گذر چکی ہیں
آنکھوں کے روبرو ہے گویا سماں وہ سارا

اس بند میں مسلمان بادشاہوں کی شان و شوکت کا ذکر ہے۔ پھر کہتے ہیں:-

وہ جشن کرنے والے گو خاک میں نہاں ہیں
یہ جشن ان کے اب تک سب زیب داستاں ہیں

دوسرے بند میں اس قومی جشن (ایجوکیشنل کانفرنس) کی عظمت کا ذکر ہے۔

---

؎ مکتوبات، دوم صفحہ ۱۵۴ سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس ترکیب بند میں کچھ مواد ایک کتاب "بزم آخر" سے لیکر شامل کرنا چاہتے تھے اور تقاضا تھا کہ ۲۰ر دسمبر تک وہ کتاب مل جائے تاکہ لال قلعہ دہلی کے دستور اور رسوم وغیرہ بھی اس میں سمو کر نظم کردیں لیکن معلوم ہوتا ہے کہ وقت پر نہیں آسکی۔

تیسرا بند بھی اس کی اہمیت اور ضرورت کے متعلق ہے۔ آخری بند میں سرسید کی خدمات کا اعتراف کرتے ہوئے کہتے ہیں:-

اک خضر رہ نے رستہ سیدھا بتا دیا ہے — رستے پہ دیکھیں چلتے اب کتنے کارواں ہیں
خدمت میں ان کی حالی کہتا ہے با ادب سے — اس وقت رونق افزایاں جتنے مہرباں ہیں
دنیا میں گر ہے رہنا تو آپ کو سنبھالو — ورنہ بگڑنے کے یاں آثار سب عیاں ہیں
عرصہ ہوا کہ ہم کو آنکھیں دکھا رہے ہیں — قدرت کے قاعدے جو دنیا پہ حکمراں ہیں
جو اپنے ضعف کا کچھ کرتے نہیں تدارک — قومیں وہ چند روزہ دنیا میں میہماں ہیں[۱]

## ۱۸۹۳ء

جنوری ۱۸۹۳ء کے پہلے ہفتے تک (مکتوبات۔ دوم، صفحہ ۱۵۵) مولانا دہلی میں تھے۔ کھانسی کی شکایت تھی اور دوسری شکایت بھی تھی جس میں وہ (ص۱۶۰) چالیس برس کی عمر سے مبتلا تھے۔ کھانسی زکام ان کو اکثر ستاتا تھا۔ ۲۱ مئی ۱۸۹۳ء کو پانی پت سے روانہ ہو کر (ص۱۶۱) دہلی ہوتے ہوئے ۲۷ مئی کو علی گڑھ پہنچے اور وہاں یونین کلب[۲] کے پاس کی بنگلیا میں مقیم ہوئے۔ جون ۱۸۹۳ء میں ان کی طبیعت درست ہوتی جا رہی تھی (ص۱۶۲) اور شروع جولائی تک (ص۱۶۵) بالکل اچھے ہو چکے تھے۔ علی گڑھ پہنچنے پر مئی کے مہینے ہی میں ان کا دیوان (ص۱۶۸)

---

[۱] ڈپٹی نذیر احمد نے بھی اس موقع پر نظم لکھی تھی:-
مسلمانو اگر تم میں ہے کچھ فکر رسا باقی — تو بولو اٹھو کہ ہر اسلام کے مٹنے میں کیا باقی

[۲] اسی کا ذکر مولانا عبدالحق نے "چند ہم عصر" میں (حالی) کیا ہے۔

دیوان - مقدمہ - سرسید کی لائف

چھپنا شروع ہو گیا تھا، لیکن بہت سا مسودہ باقی تھا۔ اگست تک (ص ۱۶۷) نظم کے تمام مسودات دہلی بھیج چکے تھے مگر نثر میں (یعنی مقدمہ) کچھ لکھنا باقی تھا۔ لکھتے ہیں کہ:-

"جب تک مقدمہ ختم نہ ہو جائے کسی طرح علی گڑھ کو نہیں چھوڑ سکتا، لیکن خدا کی ذات سے امید ہے کہ پندرہ بیس روز میں انفراغ ہو جائے گا۔ علی گڑھ ۲۴ اگست سنہ ۱۸۹۳ء"

اس کے بعد ستمبر (ص ۱۶۸) اور اکتوبر (ص ۲۳/۲) میں مصمم ارادہ ظاہر کیا ہے کہ علی گڑھ میں رہ کر سرسید کی لائف لکھیں گے، لیکن علی گڑھ سے کچھ دنوں کے لیے دہلی ہوتے ہوئے ۱۲ اکتوبر (ص ۲۳) کو پانی پت گئے۔ وہاں نومبر تک (ص ۱۶۹) رہے۔[1] بلکہ ۱۰ دسمبر (ص ۱۷۰) تک بھی وہیں رہے۔ اس وقت تک دیوان کے سو[100] صفحات چھپنے باقی تھے۔[2] کھانسی اور بواسیر وغیرہ کی شدت (ص ۱۷۱) تھی۔ اور بھی طرح طرح کی تکلیفیں تھیں۔ علی گڑھ کے ٹرسٹیوں نے لارڈ لینس ڈون (ص ۱۶۹/۲۳) کو بلایا تھا اور کانفرنس وہیں منعقد کرنے کا ارادہ تھا، لیکن غالباً کانفرنس اس مرتبہ بھی دہلی میں (ص ۱۷۱) ہوئی تھی۔ ۱۰ دسمبر کو مولانا پانی پت سے روانہ ہوئے اور سونی پت ہوتے ہوئے (ص ۱۷۱) دہلی گئے اور وہاں سے علی گڑھ (ص ۱۷۲) آ گئے۔

---

[1] نومبر والے خط سے معلوم ہوتا ہے کہ علی گڑھ گزٹ میں منشی محمد رحمت اللہ رعد کی جنتری پر ریویو چھپا تھا۔ [2] مکتوبات (دوم ص ۲۶) سے معلوم ہوتا ہے کہ دیوان اور مقدمے کے چھپوانے میں کتنا اور کہاں کہاں روپیہ صرف ہوا ہے۔ سنہ ۱۸۹۳ء میں دیوان (مع مقدمہ) کا نسخہ مطبع انصاری دہلی میں چھپا تھا اور اس کا ٹائٹل پیج منشی محمد رحمت اللہ رعد کے نامی پریس کانپور میں چھپا تھا۔

۱۸۹۳ء میں دیوان اور مقدمہ کی اشاعت کے لیے کوشاں رہے اور بہت لاگت آئی، لیکن چھپ چکنے کے باوجود ۳ فروری ۱۸۹۴ء تک نفیس یہ کتاب مطبع نامی کان پور سے نہیں پہنچی (ص۲۶) ۔ ۱۴ جون ۱۸۹۳ء کے خط میں (ص۲۰) یہ رباعی نقل کی ہے جو ظاہر ہے کہ اس وقت تک لکھی جا چکی ہوگی :-

دنیائے دنی کو نقش فانی سمجھو  رودادِ جہاں کو اک کہانی سمجھو
پر جب کرو آغاز کوئی کام بڑا  ہر سانس کو عمر جاودانی سمجھو

مولانا حالی کی عمر اس وقت ۶۶ سال کی ہو چکی تھی پھر بھی وہ عزم اور ارادے کی تبلیغ کر رہے تھے اور زندگی کو بہت غنیمت سمجھ رہے تھے۔ اس لیے اس عمر میں بھی انھوں نے بڑے بڑے کام کیے۔ اسی کا عکس ایک مضمون میں تھا جو ۱۸۹۳ء میں علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں شائع ہوا تھا اور جس کا عنوان یہ تھا "موت کے یقین سے ہم کو کیا سبق لینا چاہیے"۔ اس مضمون میں پہلے صوفیہ کے خیالات بیان کیے ہیں جن کا خلاصہ یہ ہے کہ " دنیا گذشتنی اور گذاشتنی ہے" لیکن اس نظریے سے زندگی اور دنیا کے تمام کام بند ہو جائیں گے۔ پھر حکما کے خیالات پر بحث کی ہے اور بتایا ہے کہ " اچھے کاموں سے جن کی تحریک کے لیے موت کا کھٹکا لگایا گیا ہے صرف حقوق الٰہی . . . . ہی مراد نہیں ہیں بلکہ حقوق عباد اُن سے زیادہ ضروری اور اہم ہیں" اور خلاصہ اس طرح کیا ہے کہ " موت کا کھٹکا اس لیے لگایا گیا ہے کہ ہر فرقہ اور ہر جماعت اپنے اپنے فرائض مستعدی اور سرگرمی سے سرانجام دینے میں مصروف رہے"۔ ایک رباعی بھی مضمون کے آخر میں ہے جو

اس زمانے کی یادگار ہے:-

دم لینے کی فرصت کوئی کب پاتا ہو — آتا ہے اگر آج تو کل جاتا ہے
جو کرنے ہیں کام ان کو جلدی کر لو — طلبی کا پیام وہ چلا آتا ہے

اسی عمر میں مقدمہ بھی مرتب کرکے شائع کیا جس کے لیے وہ ۱۸۸۲ء سے ارادہ کر رہے تھے۔ ہم اوپر (۱۸۸۲ء کے ذیل میں) دیکھ چکے ہیں کہ اس مقدمے کے لیے انھوں نے لندن کے عربی رسالہ "نحلہ" اور سیوطی کی "المزہر"[1] کی تلاش کی تھی۔ ابنِ رشیق کی کتاب العمدہ اور ابن خلدون کے ساتھ ہی عربی ادب، اور عربی ادب کی تاریخ اور اسی طرح فارسی ادب کی تاریخ پر بھی نظر رکھتے تھے بلکہ ان پر کچھ نہ کچھ لکھ بھی چکے تھے۔ ترجموں کے ذریعہ انھوں نے یورپ کے اصول تنقید بھی دریافت کیے تھے۔ یونانی، لاطینی اور انگریزی کے فن شعر و تنقید سے بھی بالواسطہ آگاہ ہو چکے تھے۔ ۶۲ سال کی عمر ہو چکی تھی۔ خیالات اور قلم میں بھی بڑی پختہ کاری پیدا ہو چکی تھی۔ کوہ ناہن پر جانے سے طبیعت بھی اچھی ہو چکی تھی اس لیے وہیں مئی جون ۱۸۹۳ء میں مقدمہ شروع کیا اور دوسرے مآخذوں کی مدد سے غالباً ستمبر ۱۸۹۳ء میں علی گڑھ میں اسے مکمل کر لیا[2]۔ اپنے ماحول اور

---

[1] المزہر کے انچاسویں باب (جلد ثانی) میں معرفۃ الشعر والشعراء پر بحث ہے لیکن وہ زیادہ تر ابن رشیق کی کتاب العمدہ سے ماخوذ ہے۔ اسی لیے باوجود اشتیاق کے حالی کو المزہر سے مستفید ہونے کا موقع نہ مل سکا ہوگا اور وہ العمدہ کی طرف رجوع ہوئے ہوں گے جس کے حوالے جگہ جگہ مقدمہ شعر و شاعری میں موجود ہیں۔ اسی طرح ابن خلدون کے حوالے بھی اپنی جگہ موجود ہیں۔

[2] ۱۹ اکتوبر ۱۸۹۳ء کے خط میں (مکتوبات۔ دوم۔ ص ۲۳) میں مولانا کا ایک شعر ملتا ہے جس کی غزل اس زمانے تک لکھی جا چکی ہوگی:-

پھر یہ بنائے ہستی ہے تیرے بعد ویراں — ہے تو یہی اب غنیمت اے ضعف و ناتوانی

ایسے حالات میں جو کچھ انھوں نے لکھا ہے وہ تنقید کا مذاق پیدا کرنے کے لیے اس دور میں بھی تمام تنقیدی کتابوں سے بہتر ہے اور حقیقت یہ ہے کہ جن لوگوں نے حالی پر اعتراضات یا اضافے کیے ہیں انھوں نے بھی موجودہ زمانے کے ذرائع معلومات کے باوجود، اپنی وسعت نظری کا کوئی ثبوت اپنی کتابوں میں پیش نہیں کیا اور ان کی کتابیں باوجود ضخامت کے بہت زیادہ تشنہ ہیں بلکہ حالی سو بالواسطہ استفادہ کرنے کی غمازی کر رہی ہیں۔

اس مقدمے کے دو حصے ہیں۔ پہلے حصے میں شعر کی تعریف اور اس کے خصائص پر بحث ہے اور دوسرے حصے میں اردو شاعری اور شاعروں کا جائزہ ہے۔ شعر کی مدح، ذم اور تاثیر کے سلسلے میں بہت سی مثالیں پیش کی ہیں کہ اگر ایک چیز بُری بھی ہو تو اس سے گراں بہا فائدے بھی اٹھائے جا سکتے ہیں۔ سیاسی معاملات میں بھی شعر مفید ثابت ہو سکتا ہے۔ اسی ذیل میں سولن، شیکسپیر، ملٹن، بائرن اور والٹر سکوٹ کے علاوہ ویلز اور فرانس کے متعدد شعرا کی خدمات کا ذکر بھی ہے کہ ان کی شاعری نے کس طرح اثر کیا اور مختلف قوموں میں کیا کیا جذبات پیدا کیے۔ مشرق میں اعشی، کبشہ بنت معدیکرب، رودکی اور عمر خیام وغیرہ کے کلام سے جو اثرات رونما ہوئے تھے ان کا مختصر ذکر ہے۔ عمر خیام کی رباعی تو اب بھی دل کی گہرائیوں تک پہنچتی ہے۔ کیا خوب کہا ہے :-

شیخے بہ زنے فاحشہ گفتا مستی
کز خیر گسستی و بہ شر پیوستی
زن گفت چنانکہ می نمایم ہستم
تو نیز چنانکہ می نمائی ہستی؟[۱]

---

[۱] حاشیہ آئندہ صفحے پر ملاحظہ ہو۔

یہاں اس بات سے بحث نہیں ہے کہ یہ رباعی عمر خیام کی ہے یا نہیں۔ تاہم اس کلام کی تاثیر میں کوئی کلام نہیں ہے۔

آگے چل کر مولانا حالی نے غالباً لندن کے اخبار "نحلہ" سے یہ خیال لیا ہے کہ "شاعری کی نسبت جو رائیں زمانۂ حال کے اکثر محققوں نے قائم کی ہیں ان کا جھکاؤ اس طرف پایا جاتا ہے کہ سولیزیشن کا اثر شعر پر بُرا ہوتا ہے۔ جس قدر کہ علم زیادہ محقق ہوتا جاتا ہے اسی قدر تخیل جس پر شاعری کی بنیاد ہے گھٹتا جاتا ہے اور کرید کی عادت جو ترقیِ علم کے ساتھ ساتھ چلتی ہے وہ شعر کے حق میں سمِّ قاتل ہے۔" اس خیال کے باوجود مولانا حالی کا یہ خیال بھی ہے کہ شاعری شائستگی میں قائم رہ سکتی ہے کیونکہ انسان کے جذبات ہر زمانے میں موجود رہتے ہیں۔ اخلاق سے بھی شاعری کا تعلق گہرا ہوتا ہے اور گو کہ اس امر میں کوئی شک نہیں کہ شاعری، سوسائٹی کی تابع ہے جیسا کہ شفائی اور عبید زاکانی کی شاعری سے ثابت ہوتا ہے لیکن یہی شاعری اس سوسائٹی پر بھی اچھا اثر ڈال سکتی ہے۔ پھر مولانا حالی نے صاحب ابن عباد (م ۳۸۵ھ) کی ایک حکایت سے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ "چوتھی صدی ہجری میں ہماری شاعری محض ایک ذریعہ سلاطین و امراء کے تقرب کا سمجھی جاتی تھی۔ یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ جھوٹ اور

---

(حاشیہ از صفحۂ گذشتہ) ۳ پروفیسر ڈاکٹر محمد اقبال مرحوم نے خیام کی رباعیات کی تعین کے سلسلے میں آل انڈیا اورینٹل کانفرنس پڑھا اور پھر اورینٹل کالج میگزین لاہور (اگست ۱۹۲۱ء) میں جو مقالہ پیش کیا تھا اس میں انھوں نے یہ بھی لکھا تھا کہ رباعی کا اطلاق چھٹی صدی ہجری کے آخر نعت سے ہوا جبکہ تیسرے مصرع سے قافیہ ترک ہوا۔

مبالغہ، شعر کی ذاتیات میں داخل ہو گیا تھا۔" اس قول میں پہلا نتیجہ بے شک صحیح ہے کہ ہماری شاعری چوتھی صدی ہجری میں سلاطین و امراء کے تقرب کا ذریعہ بن گئی تھی لیکن یہ بات صحیح نہیں ہے کہ اسی زمانے میں شعر کی ذاتیات میں جھوٹ اور مبالغہ داخل ہوا تھا۔ بلکہ حقیقت یہ ہے کہ زمانۂ جاہلیت کی شاعری میں بھی جھوٹ اور مبالغے کی بہت سی مثالیں موجود ہیں اور اس خصوصیت کو حسنِ شعر سے تعبیر کیا جاتا تھا۔ اسی لیے قرآن پاک میں اَلشُّعَرَآءُ یَتَّبِعُھُمُ الْغَاوٗنَ کہا گیا ہے۔

مولانا حالی نے یہ بھی لکھا ہے کہ مسلمان شعراء تمام دنیا کے شاعروں میں سب سے زیادہ تعداد میں ہیں اور اس کے دو سبب معلوم ہوتے ہیں۔ ایک مدح و ستائش پر ممدوح کی طرف سے صلہ و انعام کا رواج، جس کی وجہ سے ہر موزوں طبع کو، عام اس سے کہ وہ شاعر بننے کے لائق ہو یا نہ ہو، شاعری اختیار کرنے کا خیال ہوتا تھا۔ دوسرے ہر درجے کے شعر پر سامعین کی طرف سے لے جا تحسین و آفرین کا دستور۔ مولانا حالی کے بیان کردہ اسباب میں حقیقت ضرور ہے لیکن وہ قطعی نہیں ہیں۔ کیونکہ عرب میں اسلامی اور جاہلی شعراء کی جو قدر اور کثرت تھی اس کے اسباب صرف یہی نہیں تھے بلکہ اچھا شاعر جیسا کہ خود مولانا لکھتے ہیں "عربوں کے نسب اور زبان کی حفاظت کرنے والا اور ان کے کارہائے نمایاں اخلاف و اعقاب تک پہنچانے والا ہوتا ہے۔"

پھر عرب شعراء میں سے اعشیٰ، مروان بن ابی حفصہ، ریاشی، ابنِ دراج اندلسی (م ۴۲۱ھ) ابن رشیق، کبتامہ بن حزن نہشلی ابن یحییٰ، متمم بن نویرہ، اصمعی (۲۱۶ھ) زہیر بن

ابی سلمیٰ، سلامہ بن جندل، ابونواس، کثیر، فرزدق (م ۱۱۰ھ)، حُرمی، کمیت بن زید (م ۱۲۶ھ)، جریر (م ۱۱۰ھ) وغیرہ کے شاعرانہ کمالات اور ان کے اثرات کا ذکر کیا ہے۔ فارسی شعرا میں سے خاص طور پر فردوسی، سنائی، حافظ، سعدی، رومی، خاقانی، فیضی، عرفی، صائب وغیرہ کا ذکر ہے اور مغربی شعرا میں سے مذکورہ بالا کے علاوہ گولڈ اسمتھ ہومر، ڈانٹے، ورجل، سفوکلیز اور پنڈار وغیرہ کا تذکرہ بھی آتا ہے اور اردو شعرا میں سے تو غالباً کسی کو نہیں چھوڑا۔ پھر غزل، قصیدہ، مثنوی اور مرثیہ وغیرہ مختلف اصنافِ سخن کی عام خامیوں پر بحث کی ہے اور یہ بتایا ہے کہ ان اصناف میں کیونکر حقیقت، وسعت اور جدّت پیدا کی جا سکتی ہے۔ غلط الفاظ کا رواج، مختلف الفاظ کی اصل اور تنقید کے نظریات وغیرہ بھی بیان کیے ہیں اور اپنی وسعتِ معلومات کا ثبوت دیا ہے۔ انھوں نے مشورے بھی دیے ہیں کہ ایک ہی مضمون کو مختلف پیرایوں میں کیوں کر بیان کیا جائے۔ غزل کی زبان کیسی ہو۔ صنائع وبدائع کس حد تک مفید ہیں۔ سنگلاخ زمینوں سے کیا نقصانات ہیں اور اصنافِ سخن میں کن اصلاحات کی ضرورت ہے۔ مولانا نے لسانیات پر بھی بحث کی ہے اور یہ بتایا ہے کہ سنسکرت کے بکثرت الفاظ مثلاً گرہ، کھٹ، اجل، اردھ، اندھکار، اکھی وغیرہ اپنی شکلیں بدل کر اردو میں آتے ہیں۔ پراکرت اور بھاشا کے بھی بے شمار الفاظ اسی طرح سے اردو میں رائج ہیں۔ خود عربی کے متعدد الفاظ اپنا اصلی رنگ روپ چھوڑ کر اردو کے بھیس میں نظر آتے ہیں مثلاً غشی (غش)، مسلم (مسلمان)، تحفہ (معافی)، غلط (غلطی)، زیادت (زیادتی)، سلامت (سلامتی)

ام غیلان (مغیلان)، محابات ومدارات (محابا ومدارا) وغیرہ دراصل عربی تھے اور قوسین والی شکلوں میں اردو میں رائج ہیں۔ بلکہ عربی الفاظ ایران اور یورپ میں بھی وہاں کے استعمال کے مطابق بدل گئے جیسا کہ زندہ زبانوں میں ہمیشہ ہوا کرتا ہے۔

مولانا حالی نے ایسے الفاظ کی فہرست بھی دی ہے اور ان کی اصل کی نشان دہی بھی کی ہے پھر متروکات پر بحث ہے اور یہ بتایا ہے کہ دہلی کے بکثرت ایسے الفاظ جو لکھنؤ میں متروک ہیں روزمرہ کی بول چال کی وجہ سے قائم رکھنے کے قابل ہیں اور زمانے کا اقتضا یہ ہے کہ وہ ہمیشہ بولے جائیں گے اور اگر بولے نہ جائیں تو تحریروں میں ضرور مستعمل رہیں گے۔ بہرحال مقدمۂ شعروشاعری کی اہمیت اپنی جگہ قائم ہے اور مولانا حالی کو زندہ رکھنے کے لیے کافی ہے۔

## ۱۸۹۴ء

اب عرصے سے مولانا علی گڑھ میں رہتے تھے۔ ۷ مارچ ۱۸۹۴ء کے خط میں (مکتوبات دوم ص۱۷۱) لکھتے ہیں کہ

"میاں عنایت اللہ، تہذیب الاخلاق کو ایڈٹ کرنے کے لیے بلائے گئے ہیں اور ہمارے ہی بنگلے میں رہتے ہیں اور ساتھ ہی کھانا کھاتے ہیں۔

---

[1] جنوری ۱۸۹۴ء میں مولانا شبلی کو "شمس العلماء" کا خطاب ملا تو مولانا حالی نے تیرہ شعر کا عربی قطعہ لکھا جو اس طرح شروع ہوتا ہے:

یا وحیداً من الکرام فریداً  وعزیزاً کمثل علق نفیس

میں نے ایک مہینے سے کچھ کام نہیں کیا۔ تہذیب الاخلاق کے لیے
کچھ اسٹڈی کرتا ہوں۔ ارادہ ہے کہ پانچ سات مضمون ایک ہی دفعہ
لکھ کر پھر اطمینان سے سرسید کی لائف لکھنی شروع کروں۔ مگر حق یہ ہے
کہ اب کچھ کام ہم سے ہو نہیں سکتا۔"

تین مضامین

ان پانچ سات مضامین کے بجائے صرف تین مضمون ہم کو اس رسالے میں شائع شدہ ملتے ہیں جو مقالات حالی حصہ اول میں موجود ہیں۔ ایک مضمون "دنیا کی کل علم سے چلتی ہے یا عمل سے؟" یکم شوال ۱۳۱۱ھ (مطابق ۷ اپریل ۱۸۹۴ء) کے نمبر میں، دوسرا مضمون "ہم جیتے ہیں یا مر گئے؟" یکم ذی الحجہ ۱۳۱۱ھ (۵ جون ۱۸۹۴ء) کے شمارے میں اور تیسرا مضمون "حسب و نسب" یکم محرم ۱۳۱۲ھ (۵ جولائی ۱۸۹۴ء) کے پرچے میں شائع ہوا۔ پہلا مضمون جیسا کہ اس کے عنوان سے ظاہر ہے عمل کے حق میں ہے اور مولانا نے مختلف مثالوں سے عمل کے لیے ترغیب دلائی ہے۔ مطالب کچھ اس طرح آئے ہیں کہ اقبال کے اس شعر کے مترادف ہیں:۔

جینے کا جگر چاہیے شاہیں کا تجسس    جی سکتے ہیں بے روشنی دانش و فرہنگ

خلاصہ یہ ہے کہ

"جس علم کی ہم کو ضرورت ہے وہ، وہ علم ہے جو ہماری ساکن اور پژمردہ قوتوں کو متحرک اور شگفتہ و شاداب کرے، نہ کہ وہ علم جو ہمارے متحرک اور شگفتہ قویٰ کو بھی ساکن اور پژمردہ کر دے۔"

یہی جذبہ دوسرے مضمون "ہم جیتے ہیں یا مر گئے؟" میں کار فرما ہے۔ اس

میں بتایا ہے (جیسا کہ مقدمۂ شعر و شاعری کے آخر میں بھی ہے) کہ ترقی کے لیے سب سے پہلے اپنے تنزل کا یقین اور احساس ضروری ہے تاکہ ہم ہاتھ پاؤں مار سکیں اور مسلسل کوشش کے لیے آمادہ ہو سکیں۔ امن اور آزادی ہماری ترقی کے لیے معاون ہیں اور "امن و آزادی ہماری جو برٹش حکومت کی بدولت ہم کو اس زمانے میں حاصل ہے وہ کسی عہد اور کسی دور میں ہندوستان کو نصیب نہیں ہوئی" پھر انگریزی تعلیم والے[1] لوگوں کا حال ہے جو بی۔ اے، ایم ماسے کرنے کے بعد سفارشوں کے لیے سرگرداں رہتے ہیں اور بہت سے نوکری بھی نہیں کرنا چاہتے وہ دنیا بھر کی تاریخ پڑھتے ہیں، لیکن اپنی ہستی کی خبر نہیں رکھتے" وہ ہندوستانیوں کے حقوق جو گورنمنٹ کے ذمے ہیں کمال ادب سے بیان کرتے ہیں، مگر ان کے، ان کے خاندان کے اور ان کی قوم کے حقوق جو خود ان کے ذمے ہیں ان پر کبھی غور نہیں کرتے۔ وہ گورنمنٹ کے انتظام پر نکتہ چینی کرنے میں آندھی ہیں مگر اپنے گھر کے انتظام سے محض بے پروا" پھر ولایت سے واپس آنے والے طلبہ کا حال بیان کیا ہے جو "اپنی عمر کا ایک عمدہ حصہ اس قوم میں بسر کر آئے ہیں جو حب وطن اور قومی ہمدردی کو اپنا دین و ایمان سمجھتی ہے۔ لیکن خود یہ طلبہ انہی دونوں خوبیوں سے کوسوں دور ہیں۔ بہرحال ترقی کے لیے پرانے اور نئے خیال والے دونوں، سعی و کوشش نہیں کرتے۔ اس وبائے عام

---

[1] غالباً اسی سال وہ مضمون بھی لکھا ہوگا جس میں علی گڑھ کالج کے طلبا کو نصیحت کی ہے کہ وہ معاش بھی حاصل کریں اور ایک خاص مقصد کے مطابق تیاری کریں۔ یہ مضمون مقالات حالی حصہ دوم میں نمبر ۵ ہے۔

کا "جب تک کہ نہایت زبردست تدبیروں سے تدارک نہ کیا جائے گا اور آئندہ نسلوں کی تعلیم میں عملی تربیت کی روح نہ پھونکی جائے گی اس وقت تک مسلمانوں میں قومی زندگی پیدا ہونی دشوار ہے۔" ان "تدبیروں"[1] کو سمجھانے کے لیے وعدہ کیا ہے اور مضمون ختم کر دیا ہے۔

تیسرا مضمون "حسب اور نسب" پر ہے۔ جس میں بڑی وضاحت کے ساتھ حسب کو نسب پر ترجیح دی ہے اور ابن خلدون کے یہاں سے ایک اقتباس بھی دیا ہے پھر اس پر محاکمہ بھی ہے کیونکہ "اضافی خوبیوں کو ہمارے مقتداؤں نے ہمیشہ حقیر و ناچیز سمجھا ہے اور انسان کا کمال محض اس کی کسبی اور ذاتی خوبیوں پر منحصر رکھا ہے۔" آخر میں لکھتے ہیں کہ

"اکثر لوگ اس خیال سے کہ ہمارے بعد ہماری اولاد عزت و آبرو سے دنیا میں زندگی بسر کرے، اس کے واسطے جائداد خرید کر چھوڑ جاتے ہیں مگر ان کی تعلیم و تربیت کا کچھ خیال نہیں کرتے۔ گویا وہ چاہتے ہیں کہ ہماری اولاد صرف نالائق ہی نہ رہے بلکہ بدچلنی میں بھی شہرۂ آفاق ہو۔ جہل اور جوانی اور اس کے ساتھ بے فکری، جہاں یہ تینوں چیزیں جمع ہو گئیں، پھر خاندان کا اللہ ہی مالک ہے۔"

---

[1] انہی تدبیروں پر غور کرنے کے لیے اسی سال "ندوۃ العلماء" کا قیام ہوا جس میں مولانا حالی نے اپنی رائے پیش کی تھی۔ عملی تربیت کے ختم ہونے کے اسباب پر جو مضمون ۱۸۹۵ء میں لکھا تھا اس کا ذکر آگے آئے گا۔

سنہ ۱۸۹۴ء میں بعض مصلحین قوم نے ایک انجمن "ندوۃ العلماء" قائم کی تھی جس کا مقصد یہ تھا کہ نصاب عربی کی تعلیم اور طریقہ تعلیم کو زمانے کے مطالبات کے مطابق بنایا جائے، عام مسلمانوں کی اصلاح کے لیے تدابیر اختیار کی جائیں، علمائے ہند کے اختلافات دور کیے جائیں اور ایک ایسا دارالعلوم قائم کیا جائے جہاں صنعت و حرفت اور فنون جدیدہ بھی سکھائے جائیں۔ اس انجمن کا اجلاس ۲۲-۲۳-۲۴ اپریل کو کان پور میں ہوا۔ مولانا حالی نے اپنی تقریر وہاں بھیج دی تھی۔ اس میں انھوں نے مروجہ نصاب تعلیم میں تبدیلی کی سفارش کی ہے تاکہ بڑے بڑے اہلِ قلم کی کتابیں شائع ہوتی رہیں اور نظر سے گزرتی رہیں، پڑھانے والے بھی صرف پرانی کتابوں کو پڑھاتے پڑھاتے اُکتا نہ جائیں بلکہ نئی کتابوں میں بھی دلچسپی لے سکیں اور ان کے علم و فضل کو ترقی ہو سکے۔ پھر طریقہ تعلیم کی خامیاں بتائی ہیں کہ طلبہ عربی پڑھتے ہیں، لیکن عربی تحریر و تقریر سے بالکل عاجز ہوتے ہیں، ترجمے کی مشق بھی نہیں ہوتی اسی لیے اس وقت تک قرآن پاک کے ترجمے بھی بہت کم تھے۔ عربی ادب کی تعلیم پر بھی زور دیا ہے تاکہ قرآن اور حدیث کے سمجھنے میں زیادہ آسانی ہو۔ عربی کے ساتھ فارسی بھی باقاعدہ سکھائی جائے تاکہ اس سے اردو زبان کی تکمیل میں مدد ملے اور فارسی اس لیے بھی ضروری ہے کہ "وہ ہندوستان میں مسلمانوں کے بزرگوں کی نشانی ہے"۔ تاریخ، جغرافیہ، حساب کی باقاعدہ تعلیم کے لیے بھی مشورہ دیا ہے اور یہ کہا ہے کہ "ہمارے علم و ادب میں، حدیث میں، قرآن میں ہزاروں[1] نام امصار و قری و اماکن و

---

[1] (حاشیہ بر صفحہ آئندہ)۔

مواضع کے آتے ہیں مگر طالب علموں کو سوا اس کے کہ کسی شہر یا مقام کا نام ہے ان کی نسبت اور کچھ نہیں بتایا جاتا۔" اسی سلسلے میں ہیئت جدید کو پڑھنے اور سمجھنے کی ترغیب دیتے ہیں اور اس زمانے کے اس خیال کی تردید کرتے ہیں کہ اس علم کے پڑھنے سے دین میں فتنہ پیدا ہونے کا امکان ہے۔ لکھتے ہیں کہ "جو لوگ دین اسلام کو دین برحق اور خدا کا بھیجا ہوا دین سمجھتے ہیں ان کا یہ اعتقاد ہونا چاہیے کہ اگر ہیئت جدید سچی ہے تو یقیناً وہ اصول اسلام کے خلاف نہیں ہو سکتی اور اگر وہ اصول اسلام کے خلاف ہے تو یقیناً جھوٹی ہے . . . لیکن اس بات کے دریافت کرنے کے لیے کہ وہ غلط ہے یا صحیح، یا اصول اسلام کے خلاف ہے یا نہیں، ضرور ہے کہ اول اس کا علم حاصل کیا جائے۔"

یہ سب باتیں مولانا نے مشورے کے طور پر لکھ بھیجی تھیں، اور تجربہ کہتا ہے کہ ندوہ نے بہت کچھ ان پر عمل کیا۔

مولانا حالی پہلی رمضان ۱۳۱۱ھ (۸ مارچ ۱۸۹۴ء) سے کچھ بیمار ہو گئے تھے، عید کی شام کو (۷ اپریل) دہلی پہنچے۔ وہاں سے ۱۲ اپریل کو پانی پت گئے (مکتوبات دوم حصہ، ص ۱۷۶ - ۱۷۷) اور ۹ مئی کو پھر علی گڑھ واپس آ گئے سر سید مع رفقا ۱۴ اپریل ۱۸۹۴ء کو پانی پت سے گزرتے ہوئے پنجاب کے

---

(حاشیہ از صفحہ گزشتہ) ؎ شاید مولانا سلیمان ندوی کی "ارض القرآن" کی تحریک یہیں سے ہوئی ہوگی، لیکن پہلے ندوہ کا کام بہت سست تھا۔ مولانا حالی نے مکتوبات (حصہ دل ۳) میں ۱۲ ستمبر ۱۸۹۸ء کو لکھا ہے کہ "گزشتہ پانچ برس میں اگر کوئی کام ندوۃ العلما نے کیا ہے تو علمائے سلف (از نواب صدر یار جنگ) کا لکھوا لینا ہے اور بس۔"

سفر کو روانہ ہوئے اپنی صاحبزادی کی علالت سے انھیں بہت تشویش تھی اور بہت سے خطوط میں اس کا ذکر ہے۔ ۲۰؍ جون والے خط میں بھی (ص۱۸۰) لکھتے ہیں کہ "میں ایک مہینے سے سید صاحب کی لائف لکھنے میں نہایت سرگرمی کے ساتھ مصروف تھا۔ مگر اب تین چار دن سے جب سے کہ یہ اطلاع (صاحبزادی کی بیماری کی) پہنچی ہے، مطلق کام نہیں ہوتا۔"

حیات جاوید کی ابتدا

چنانچہ ۲۲؍ جون کو پانی پت جانا پڑا اور وہاں سے مریضہ کو دیکھ کر ۲۲ جولائی کو علی گڑھ (ص۱۸۱) واپس ہوئے۔ غرضکہ مئی ۱۸۹۴ء سے سرسید کی لائف لکھنی[1] شروع کر دی تھی، لیکن مریضہ کی وجہ سے پھر بھی تشویش تھی دماغ کو سخت صدمہ پہنچا تھا (ص۱۸۵) طبیعت خراب تھی۔ مریضہ کی حالت سے خود بھی زیادہ مریض بن گئے تھے۔ پھر ۴؍ نومبر کے خط میں لکھتے ہیں کہ:

"ارادہ ہے کہ اسٹریچی ہال کے افتتاح کے بعد ۱۳ یا ۱۴؍ نومبر تک پانی پت پہنچ جاؤں۔"

چنانچہ ۱۷؍ نومبر تک (ص۱۸۶) وہ علی گڑھ سے دلی اور وہاں سے ۲۲؍ نومبر ۱۸۹۴ء تک پانی پت پہنچ گئے ہوں گے۔ وہاں کھانسی اور نزلہ میں مبتلا ہو گئے (ص۱۸۶-۱۸۹)۔ اس لیے محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس میں شرکت کرنے کا ارادہ ترک کر دیا۔

## ۱۸۹۵ء

پانی پت سے ۲۶ فروری ۱۸۹۵ء کے خط میں (ص۲۹) لکھتے ہیں کہ:-

---

[1] صفحہ ۱۹۶ میں لائف لکھنے کی دقتوں کا ذکر ہے۔

"سرسید اور نواب محسن الملک اور مولانا شبلی و حاجی اسمٰعیل خاں
بتقریب جلسۂ سالانہ انجمن حمایت اسلام لاہور جانے والے تھے۔
کرنال میں بھی ان کے ٹھیرانے کی ایک سبیل نکل آئی۔ اس وجہ سے یہ خیال
ہوا کہ جہانتک ممکن ہو چندہ کی فراہمی میں کوشش کی جائے . . . . .
خدا کا شکر ہے کہ وہ ۲۰ر فروری کو کرنال پہنچے اور ۲۲ر کی صبح کو مع الخیر
لاہور پہنچے (لیکن وہاں بیمار ہوگئے اور جلسے میں بھی شریک نہ ہوسکے
صـ۱۹۳) اور کل ۲۵ر کی صبح کی گاڑی میں پانی پت ہوتے ہوئے واپس
علی گڑھ کو روانہ ہوگئے . . . . . سید صاحب اکنیس سو روپیہ
اپنے ساتھ لے گئے۔"

"مسلمانوں میں علمی قوت کیوں نہیں رہی"

۱۸۹۵ء میں مولانا پریشان رہے۔ پھر بھی کچھ وقت نکال کر ایک مضمون "مسلمانوں میں علمی قوت کیوں نہیں رہی؟" لکھا جو (محمڈن اینگلو اورینٹل کالج) میگزین علی گڑھ (بابت جولائی ۱۸۹۵ء) میں شائع ہوا۔ یہ مضمون انہی مضامین کے سلسلے کی ایک کڑی ہے جو حالی نے ۱۸۹۴ء میں لکھے تھے اور جس کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ اس مضمون کے شروع میں مولانا حالی نے پنجاب کے کسی انگریز افسر کا ایک بیان نقل کیا ہے جو اس نے مسلمانوں کے متعلق پنجاب کی مردم شماری کی رپورٹ میں دیا تھا۔ وہ بیان اب بھی ہمارے دلوں کو ہلا دیتا ہے۔ وہ یوں ہے :۔

پنجاب کے رہنے والوں پر مذہب اسلام کا اختیار کرلینا نہایت
برا اثر پیدا کرتا ہے۔ وہ ان کو مغرور اور شیخت مآب بنا دیتا ہے۔

ان کی طبیعت کو حق حلال اور ریاض کا لقمہ حاصل کرنے سے پھیر دیتا ہے۔ کیونکہ سستی اور کاہلی اور بناوٹ خاص اوصاف ہیں جو مسلمانوں میں پائے جاتے ہیں اور جن سے مسلمانوں اور ہندوؤں میں تمیز ہوتی ہے۔"

اس بیان میں تعصب ضرور ہے، لیکن ہم مسلمانوں کی جو عام حالت بتائی گئی ہے وہ صحیح بھی ہے، لیکن یہ صحیح نہیں ہے کہ اسلام نے یہ خرابیاں پیدا کیں۔ مولانا حالی نے تاریخ کی مختلف مثالوں سے اور اپنی قوت استدلال سے ثابت کیا ہے کہ شخصی حکومتوں کی وجہ سے نہ صرف مسلمانوں میں بلکہ تمام ایشیائی قوموں ہی کاہلی اور سستی ورثے میں آئی ہے، کیوں کہ رعیت کے لوگ نہ تو ملکی معاملات میں دم مار سکتے ہیں نہ مذہبی امور میں کوئی بات خلاف جمہور زبان پر لا سکتے ہیں اور نہ قوم کی معاشرتی خرابیوں کو دور کر سکتے ہیں۔ یعنی ان کے قوائے عملیہ بالکل معطل ہو جاتے ہیں۔ تاہم ان بیماریوں کا علاج ہو سکتا ہے اگر ہم اپنی حالت کو بدلنے کی کوشش کریں اور شخصی حکومت یا قومی سلطنت کے سہارے نے جو ہمارے قوائے عملیہ کو مردہ کر دیا ہے ان کو سرسید جیسے مسیحائے قوم پھر زندہ کر سکتے ہیں۔

مضمون کا خاتمہ ان اشعار پر کیا ہے جو ہماری حالت کے آئینہ دار ہیں:۔

یاراں بکوئے عشق گزارے نمی کنید  اسباب جملہ حاضر و کارے نمی کنید
چوگانِ کام در کف و گوے نمی زنید  بازی چنیں بدست و شکارے نمی کنید
ترسم کزیں چمن نبرید آستینِ گل  کز گلشنش تحملِ خارے نمی کنید

مولانا حالی نومبر ۱۸۹۴ء میں پانی پت گئے تھے اور وہیں اپنی پریشانیوں کی وجہ سے

ٹھہرے رہے ۹ ستمبر ۱۸۹۵ء کے خط میں (ص۳۵) لکھتے ہیں کہ

"اب کچھ نہ کچھ شکایت ہمیشہ رہنے لگی ہے۔ نت نئی تکلیفیں پیدا ہوتی ہیں اور پھر رفتہ رفتہ دائمی اور استمراری ہو جاتی ہیں۔ ڈاڑھ اور دانتوں کا درد برسوں سے برابر رہتا ہے۔ ایک دانت اکھڑوا چکا ہوں۔ ایک ڈاڑھ اور اکھڑوانی پڑے گی، ورنہ تکلیف رفع نہیں ہونے کی۔ سب سے زیادہ تکلیف تو اس ڈاڑھ کی ہے جو ہر وقت بے چین رکھتی ہے۔ مہینے ڈیڑھ مہینے سے کھانسی کی بھی شدت ہو گئی ہے۔ بواسیر بھی زور پکڑ جاتی ہے۔ ۔ ۔ ۔ سب سے زیادہ اس بات کا خیال ہے کہ سید صاحب کی لائف لکھنی شروع کر دی تھی مگر طبیعت کا رنگ دیکھتا ہوں تو اس کا ختم کرنا ایک پہاڑ معلوم ہوتا ہے۔"

مستقل علالت کا سلسلہ

اس کے بعد اوپر کی ڈاڑھ جو بہت تکلیف دیتی تھی وہ اکھڑوا ڈالی (ص۲۰۴) لیکن کوئی آرام نہیں ہوا بلکہ خون زیادہ بہہ جانے سے ضعف دماغ بڑھ گیا۔ فرزند علی (نواسہ) علی گڑھ میں سخت بیمار تھے اس لیے وہاں ۲۸ نومبر ۱۸۹۵ء کو جانا پڑا اور طویل علالت کے بعد صحت سے (ص۲۰۶) بڑی خوشی ہوئی۔ اس کے بعد ڈاڑھ میں اور سر میں سخت درد تھا اس لیے دسمبر کے دوسرے ہفتے میں (ص۲۱۰) کرنال علاج کے لیے چلے گئے اور دسمبر کے آخری ہفتے میں یا شروع جنوری ۱۸۹۶ء میں وہاں سے پانی پت آ گئے۔ ۶ جنوری ۱۸۹۶ء والے خط میں جو پانی پت سے لکھا تھا (ص۲۱۶) شام بہاری لال کے متعلق خبر ہے کہ علی گڑھ سے خط آیا ہے کہ وہ جیل خانے میں مر گیا ہے۔ یہ وہی شخص تھا جو سر سید کے دفتر میں ہیڈ کلرک تھا۔

شام بہاری لال

اور اس نے کالج کے ایک لاکھ پانچ ہزار چار سو نوے روپے غبن کیے تھے اس کا حال تفصیل سے حیاتِ جاوید میں موجود ہے۔

نومبر ۱۸۹۴ء سے شروع دسمبر ۱۸۹۷ء تک[1] مولانا حالی پانی پت ہی میں رہے یا کبھی چند روز کے لیے کچھوند (ص۲۳۶) چلے گئے اور مختلف ذاتی، خانگی، اور خاندانی پریشانیوں میں الجھے رہے۔ علی گڑھ سے ۱۹ر فروری ۱۸۹۸ء کو لکھتے ہیں کہ (جلد اول ص۲۵)۔

"میں پونے تین مہینے سے علی گڑھ میں ہوں۔ شاید شوال (یعنی ۲۳ر فروری کو عید) میں پانی پت چلا جاؤں۔ مگر یہاں کی آب و ہوا مجھے بہت موافق ہے"۔

گویا اس زمانے میں انھوں نے حیات جاوید کے لیے وقت نکال لیا، لیکن اس سے قبل غالباً پانی پت کے قیام میں اپنی الجھنوں کے باوجود یادگار غالب

---

[1] ۱۸۹۶ء کے کالج میگزین میں مولانا کا ایک مضمون "تجارت کا اثر عقل اور اخلاق پر" شائع ہوا تھا جو مقالاتِ حالی حصہ اول میں ہے۔ درست اخلاق، عقل سلیم، جزرسی، کفایت شعاری، راست بازی، خوش معاملگی، دلیری اور تجارت کے فوائد و برکات پر یہ مضمون مشتمل ہے۔ ۱۸۹۶ء میں مولانا نے اپنے ایک مشہور استاد حضرت قاری عبدالرحمٰن پانی پتی کے انتقال پر ان کے حالات سے متعلق ایک مضمون لکھا تھا جو رسالہ "نقوش" (لاہور۔ فروری، مارچ ۱۹۵۳ء) میں شائع ہوا ہے۔ افسوس ہے کہ اب قاری صاحب مرحوم کے مزار پر سادھوؤں کا قبضہ ہے اور اس کے احاطہ میں مرگھٹ بن گیا ہے۔ سید علی اثر کانپوری نے قاری صاحب کے انتقال پر جو قطعہ لکھا تھا اس کے آخری شعر یہ ہیں:-

اثر جستیم چوں سالِ وصالش ۔۔۔ ندا زد ملہم غیبی بدیں سان

کنوں تاریخ از روئے جمل گو ۔۔۔ بحق پیوست ایں قاری قرآن

۱۳۱۴ھ

مرتب کی جو ۱۸۹۷ء میں نامی پریس کانپور سے نہایت پاکیزہ خط کے ۴۳۸ صفحات پر شائع ہوئی۔ مولانا عبدالحق صاحب نے رسالہ اردو (اکتوبر ۱۹۳۶ء) میں ایک تبصرے کے سلسلے میں فرمایا ہے کہ "مجھے خوب یاد ہے کہ جب میں علی گڑھ میں پڑھتا تھا (غالباً ۱۸۹۳ء کا ذکر ہے) مولانا (حالی) یونین کے پاس جو بنگلہ ہے اس میں آکر مقیم ہوئے تھے۔ ایک روز شام کو جو میں ان کی خدمت میں حاضر ہوا تو گفتگو کے اثنا میں مرزا غالب پر کتاب لکھنے کا تذکرہ کیا۔ میں نے کہا۔ ضرور لکھنی چاہیے۔ غالب بہت بڑا شخص گزرا ہے۔ یہ سن کر اپنے خاص انداز میں فرمانے لگے کہ بڑا شخص؟ ایک ہی تھا! ۔ یادگار غالب پڑھنے کے بعد یہ معلوم ہوا کہ بے شک وہ ایک ہی تھا۔"

تذکرۂ حالی پر ایک نظر

## ۱۸۹۷ء

تذکرۂ حالی پر تبصرہ

اس اقتباس سے معلوم ہوتا ہے کہ غالباً ۱۸۹۳ء میں مولانا یادگار غالب کا ڈول ڈال چکے تھے۔[1] لیکن یہ کتاب ۱۸۹۷ء میں پہلی بار شائع ہوئی۔ اسی تبصرے میں مولانا عبدالحق صاحب نے یہ بھی لکھا ہے کہ "مولانا نے مرزا غالب کی سیرت کے خط وخال اس خوبی اور جامعیت کے ساتھ کھینچے ہیں کہ مرزا جیتے جاگتے، چلتے پھرتے، بولتے چالتے، کھاتے پیتے، ہنسی دل لگی کرتے نظر آتے ہیں"

---

[1] لیکن دہلی کے قیام میں بہت سی چیزیں قلم بند کر لی تھیں گو کہ ترتیب نہیں دی تھی۔ یادگارِ غالب کے دیباچے سے ایسا ہی معلوم ہوتا ہے۔ اس کی ترتیب کے متعلق مولانا عبدالحق نے چند ہم عصر (حالی) میں بھی یہی سال لکھا ہے۔

اور یہ معلوم ہوتا ہے گویا ہم ان کی صحبت میں بیٹھے ان کی باتوں اور ان کے کلام کا مزہ لے رہے ہیں، اور اس سے بڑھ کر ان کے کلام کے حسن و کمال کو ایسے دلاویز طریقے سے بیان کیا ہے کہ عام و خاص دونوں پر ان کی اصلی قدر و قیمت آشکارا ہو جاتی ہے۔ یہ اسی کتاب کا طفیل ہے کہ اس کے بعد سے سیکڑوں مضامین، بیسیوں رسالے اور شرحیں مرزا غالب کے کلام پر لکھی گئیں اور اردو دیوان کے بیسیوں طرح طرح کے ایڈیشن طبع ہوئے اور ہو رہے ہیں چنانچہ جو ہر دل عزیزی اس وقت غالب کو حاصل ہے وہ اردو کے کسی شاعر کو نہیں۔ یہ کتاب مولانا نے اس وقت لکھی جب مقدمہ شعر و شاعری اور ترتیب دیوان ختم تھی اور حیاتِ جاوید کا ڈول ڈال چکے تھے۔"

مولانا عبد الحق صاحب کے اس مختصر لیکن جامع تبصرے کے بعد کچھ اور لکھنا فضول ہے اور یہ حقیقت ہے کہ باوجود چند جدید رنگ کے اعتراضات کے، یادگار غالب اپنی جگہ قائم اور غالب ہے اور اس کا نعم البدل تو کیا، بدل بھی اب تک کسی نے پیش نہیں کیا۔

## ۱۸۹۸ء

۱۸۹۷ء کے آخر میں[1] مولانا علی گڑھ آئے اور حیاتِ جاوید کے لیے

---

[1] ۱۸۹۷ء کا لکھا ہے ایک چھوٹا سا تبصرہ مقالات حالی حصہ دوم میں ملتا ہے جو اسکول کی ایک کتاب انوار الاخلاق پر لکھا تھا۔ اسی سال مولانا نے ۲۴-۲۵ سال کے بعد رمضان (فروری، مارچ) کے پورے روزے رکھے تھے۔ (مکتوبات۔ دوم ص ۳۲)۔

مستعدی سے کام کرنے لگے۔ فروری والے خط کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ اس کے بعد یعنی ۲۷ر مارچ ۱۸۹۸ء میں قوم کے زبردست محسن اور اردو نثر کے باوا آدم یعنی سر سید احمد خاں نے وفات پائی۔ ان کے رفقائے کار اور خصوصاً مولانا حالی کے دل پر کیا گزری ہوگی وہ اس مرثیے میں دیکھیں جو محتشم کاشی کے طرز میں ہے لیکن اس سے کم بھی نہیں ہے۔ ۱۸ر اپریل کے خط سے (مکتوبات دوم صفحہ ۲۳۲) سے معلوم ہوتا ہے کہ اس تاریخ کو مرثیہ صاف کر کے طباعت کے لیے بھیج دیا تھا اور ۲۱ر تک وہ (صفحہ ۲۳۵) چھپ چکا تھا۔ یہ مرثیہ "ترکیب بند" میں ہے جس میں سات بند ہیں۔ آخری اشعار کے علاوہ ہر بند میں نو نو شعر ہیں۔ شروع اس طرح ہوتا ہے۔

مرثیۂ سرسید

آہ کز یک زخم قومے نیم جاں انداختند     آہ ازیں تیر گراں کز کماں انداختند

اے عجب کز رحلت فردے ز افراد بشر     عالمے را از قیامت در گماں انداختند

تیسرے بند میں "انسانیت" کی تعریف جن الفاظ میں مولانا حالی نے کی ہے اس سے نہ صرف سر سید بلکہ خود حالی کی "انسانیت" کا پتا چلتا ہے۔

---

ل سر سید کے انتقال کے فوراً بعد مولانا شبلی نے ایم اے او کالج میگزین علی گڑھ (اپریل ۱۸۹۸ء) میں ایک مضمون "سر سید مرحوم اور اردو لٹریچر" شائع کیا تھا۔ اس کے آخر میں لکھتے ہیں کہ "حقیقت یہ ہے کہ سر سید نے اردو انشا پردازی پر جو اثر ڈالا ہے اس کی تفصیل کے لیے دو چار صفحے کافی نہیں ہو سکتے۔ یہ کام درحقیقت مولانا حالی کا ہے۔ وہ لکھیں گے بلکہ یہ کہنا چاہیے کہ لکھ چکے ہیں اور خوب لکھا ہوگا۔ میں کالج کی طرف سے مجبور کیا گیا تھا کہ اس وقت جب کہ تمام ملک میں سر سید کا آوازہ ماتم گونج رہا ہے اور ہر شخص ان کے کارناموں کے سننے کا مشتاق ہے کچھ نہ کچھ مختصر طور پر فوراً لکھنا چاہیے، میں نے اسی کی تعمیل کی۔ ورنہ میں حالی کی مفوضہ سرزمین میں مداخلت کا کوئی حق نہیں رکھتا۔"

---

ﷺ یہ مضمون مقالات شبلی حصہ دوم میں شائع ہو چکا ہے۔

چیست انسانی؟ تپیدن از تپ ہم سایگاں
از سموم نجد در باغ عدن پژماں شدن
خوار دیدن خویش را از خواری ابنائے جنس
در شبستاں تنگ دل از محنت زنداں شدن
آتش قحطے کہ در کنعاں بسوزد باغ و کشت
بر فراز تخت مصر از تاب آں بریاں شدن
زیستن در فکر قوم و مردن اندر بند قوم
گر توانی می توانی سید احمد خاں شدن
می تواں مقبول عالم گشت اما ہمچو شیخ
بہر سود خلق مردود جہاں نتواں شدن
جور اخواں دیدن و در عشق اخواں زیستن
زخم پیکاں خوردن و مشتاق پیکاں زیستن!

یہ اشعار پورے ترکیب بند کی جان ہیں اور آخری بند کا آخری شعر بھی سرسید اور حالی کے جذبات کا خلاصہ ہے:۔

مزد او این بس کہ در اصلاح خود کوشید زود
کز شما غیر از شما مطلوب او چیزے نبود[1]

اسی کے متعلق مکتوبات (دوم ص۵۲) میں لکھتے ہیں کہ "میں تو فرائض کے بعد کوئی عبادت اور کوئی بھلائی اس کے برابر نہیں سمجھتا کہ اولاً اپنے عزیزوں

---

[1] مولانا حالی کی فارسی شاعری پر مفصل مضمون علیحدہ پیش کیا گیا ہے۔

اور دوستوں کے ساتھ اور پھر تمام ابنائے جنس کے ساتھ جہاں تک ممکن ہو سلوک اور بھلائی کی جائے۔"

۱۸۹۸ء میں مولانا حالی کا ایک مضمون "زبان گویا" بھی شائع ہوا تھا لیکن معلوم ہوتا ہے کہ وہ کچھ پہلے لکھا ہوگا۔ یہ پورا مضمون فصاحت و بلاغت سے پُر ہے۔ اس کا پہلا پارہ یہ ہے:۔

"اے میری بلبل ہزار داستان! اے میری طوطی شیوا بیان! اے میری قاصد! اے میری ترجمان! اے میری وکیل! اے میری زبان! سچ بتا تو کس درخت کی ٹہنی اور کس چمن کا پودا ہے؟ کہ تیرے ہر پھول کا رنگ جدا اور تیرے ہر پھل میں ایک نیا مزہ ہے۔ کبھی تو ایک ساحر فسوں ساز ہے جس کے سحر کا نہ جادو کا اُتار، کبھی تو ایک افعی جاں گداز ہے جس کے زہر کی دارو، نہ کاٹے کا منتر۔ تو وہی زبان ہے کہ بچپن میں کبھی اپنے ادھورے بولوں سے غیروں کا جی لبھاتی تھی اور کبھی اپنی شوخیوں سے ماں باپ کا دل دکھاتی تھی۔ تو وہی زبان ہے کہ جوانی میں کہیں اپنی نرمی سے دلوں کا شکار کرتی تھی اور کبھی اپنی تیزی سے سینوں کو فگار کرتی تھی۔"

شروع سے آخر تک زبان گویا کے فائدے اور نقصانات اسی انداز میں بیان کیے ہیں اور اس میں کوئی شک نہیں کہ فصاحت و بلاغت کا بہت اچھا نمونہ پیش کیا ہے۔

علی گڑھ کالج میگزین (بابت ماہ مئی ۱۸۹۹ء) میں ایک مضمون

"سرسید کی مذہبی خدمات" شائع ہوا تھا جس کا ذکر ۱۱ اپریل ۱۸۹۸ء والے خط میں ہے (مکتوبات دوم صفحہ ۲۴۰، اور ۲۴۴) کہ مارلین صاحب کا خط پانی پت آیا ہے کہ میگزین کے لئے وہ مضمون بھیجو۔ مولانا کے اسی مکتوب میں آخری جملہ ہے کہ "مسٹر آرنلڈ کی اسپیچ اور پایونیر کا جو فقرہ پنجاب آبزور میں کوٹ کیا ہے اس کا ترجمہ کرا کے مجھے ضرور ضرور بھیج دو" یہ اشارہ سرسید کے متعلق ہے[1]۔ بہرحال میگزین والا مضمون بہت کچھ حیات جاوید کا خلاصہ ہے۔ ابتدا اس طرح کرتے ہیں کہ "سرسید کی لائف میں منجملہ ان مختلف حیثیتوں کے جو اُن کی ذات میں جمع تھیں سب سے زیادہ مہتم بالشان اور سب سے زیادہ لحاظ کے قابل بلکہ ان کی تمام لائف کی جان مذہبی حیثیت ہے۔ جس پر ان کی لائف میں جو عنقریب شائع ہونے والی ہے، ہر ایک پہلو سے نظر ڈالی گئی ہے اور متعدد ابواب میں اس کا ذکر کیا گیا ہے۔ یہاں نہایت اختصار کے ساتھ ہمیں صرف تین امور پر بحث کرنی منظور ہے۔

(۱) جو کچھ گذشتہ چالیس برس میں سرسید نے مذہب کے متعلق لکھا اس کے لکھنے کا منشا کیا تھا؟

(۲) یہ لٹریچر مسلمانوں کی مذہبی تصنیفات میں کیا درجہ رکھتا ہے؟

(۳) ان تصنیفات سے اسلام یا مسلمانوں کے حق میں کیا نتیجے مترتب ہوئے؟

یہ مضمون بیس صفحات کا مقالات حالی حصۂ اول میں موجود ہے اور

---

[1] سرسید کے مضمون "مبحث ونکملہ" اور ان کی وفات کے متعلق پاینیر میں جو مضمون نکلا تھا اس کا حال مکتوبات دوم صفحہ ۲۵۰ میں دیکھیں۔

اپنی جامعیت کے لحاظ سے بہت اہم ہے اور بلا شک و شبہ حیاتِ جاوید کا نچوڑ ہے۔ بلکہ میں تو یوں کہوں گا کہ جس شخص کو وہ طول طویل کتاب دیکھنی نہ ہو وہ یہ مضمون دیکھ لے۔ اس میں مسلمانوں کی سیاسی اور مذہبی مشکلات کا جائزہ لیتے ہوئے سرسید کی خدمات بیان کی ہیں کہ ان کی تعلیم کے اثر سے قومی نفرت اور مذہبی تعصب دور ہو گیا اور سرسید نے سیاست، ادب اور مذہب کے معاملات میں اپنے وقت میں بہترین خدمات انجام دی ہیں یہ مضمون دیکھنے سے تعلق رکھتا ہے۔ اس میں کچھ اس انداز سے حقیقت بیان کی گئی ہے کہ سرسید کی تحریک کے مخالفین بھی ان کے قائل ہو سکتے ہیں۔

حیاتِ جاوید اس سال چھپنی شروع ہو گئی تھی۔ پانی پت سے ۱۴ اگست ۱۸۹۸ء کے خط میں (مکتوبات دوم صفحہ ۲۶) لکھتے ہیں کہ "سرسید کی لائف بہت تیزی سے چھپ رہی ہے اور اگر میں ہمہ تن اس کے مسودہ کی تیاری میں مصروف نہ ہوں تو کام بند ہو جائے اور اس سال کے اخیر تک جو اس کے شائع کر دینے کا ارادہ ہے وہ پورا نہ ہو سکے۔" لیکن پورے ایک سال کے بعد ۲۲ اگست ۱۸۹۹ء میں لکھتے ہیں کہ ابھی تک اس کے سو صفحے چھپے ہیں۔ (مکتوبات دوم - ص۵۳)۔ اور اس تاخیر کا سبب اپنی بیماری بتائی ہے (مکتوبات اول ص۳۳)۔ پھر (اول ص۳۸) وہ ۷ مارچ ۱۹۰۱ء کو لکھتے ہیں کہ "حیاتِ جاوید کی انڈکس بڑی مشکل سے تیار ہوئی اور کل مطبع میں بھیجدی گئی۔"

حیاتِ جاوید کی ترتیب میں مولانا حالی کو سخت دشواریاں پیش آئیں۔ اپنی مستقل بیماریاں جو کبھی کبھی زیادہ ستانے لگتی تھیں، اعزہ کی اور

حیاتِ جاوید کی طباعت۔

گھر والوں کی بیماریاں اور تکلیفیں، علی گڑھ میں تنہا قیام اور وہ بھی تقریباً ساٹھ سال کے بڑھاپے میں، یہ سب ایسی دقتیں تھیں جن پر انہی جیسے پیرِ جوان ہمت قابو پا سکتے تھے۔ چنانچہ ایک جگہ مکتوبات (اول۔ ص۱۴۳) میں لکھتے ہیں کہ "میں نے اپنی طرف سے کوشش کرنے میں کمی نہیں کی اور چھ برس تک اس کام کے سوا دوسری طرف متوجہ نہیں ہوا۔" یہ چھ سال کی مدت، متعدد وقفوں کے باوجود، حیاتِ جاوید لکھنے کے لیے کم تھی۔ لیکن یہ انہی کی ہمت تھی کہ اپنی ذاتی الجھنوں کے باوجود اتنی بڑی کتاب بڑی تحقیق و تلاش کے بعد مرتب کی۔ اس کی لمبی چوڑی فہرست ہی سے جب انسان گھبرا جاتا ہے تو ایسے ضعیف اور کمزور شخص کو مواد کے جمع کرنے میں کتنی الجھنیں محسوس نہ ہوئی ہوں گی۔ حقیقت یہ ہے کہ سوانح نگاری میں ایسی کتاب اس سے قبل کم از کم اردو زبان میں موجود نہ تھی۔ اس کے لیے مولانا نے ان تھک کوشش اور پیہم جستجو سے کام لیا ہے۔ لیکن نظریات مختلف ہوتے ہیں چنانچہ اگر مولانا شبلی نے اس کتاب کو پڑھ کر "مدلل مداحی" کہا تھا اور "پڑھنے سے پہلے" اسے "کذب و افترا کا آئینہ" کہ دیا تھا تو دوسری طرف مولانا عبد الحق سنے بھی بغیر دیکھے ہوئے[1] (مکتوبات۔ اول۔ ص۲۰۱) اس کی تعریف شائع کر دی تھی۔

---

[1] (میں نے رسالہ افسر کے سرورق کے آخری صفحے پر حیاتِ جاوید کی تکمیل اور عنقریب شائع ہونے کے متعلق تین چار سطر کی ایک اطلاع چھاپی تھی۔ اس میں یہ الفاظ بھی تھے کہ اس وقت یہ مولانا کی آخری تصنیف ہے جو ان کی بہا تصنیف ہوگی صرف "بہا تصنیف" کا ایک لفظ (جس کی مولوی وحید الدین سلیم نے بہت داد دی تھی) ایسا تھا جسے تعریف پر محمول کیا جا سکتا ہے جس شخص نے مولانا کے کلام اور ان کی تصانیف کا مطالعہ کیا ہے
(باقی بر صفحۂ آئندہ)

بات در اصل یہ ہے کہ مولانا شبلی کو سرسید کی تحریک سے بعد میں چڑ ہو گئی تھی اس لیے انھیں ان کی خوبیاں بھی، خوبیاں دکھائی نہیں دیتی تھیں۔ لیکن چونکہ وہ سرسید سے چالیس سال اور حالی سے بیس سال چھوٹے تھے اور ان دونوں بزرگوں کے مقابلے میں انھوں نے اپنا علمی دور بہت دیر میں شروع کیا تھا اس لیے سرسید اور حالی پر ان کی سخت تنقید کبھی بے اثر تھی۔

---

(بقیہ حاشیہ از صفحہ گذشتہ) اُسے ایسا کہنے کا حق حاصل ہے۔ مولانا کی کسر نفسی کی انتہا ہے کہ اسے بھی اپنی تعریف سمجھے۔ علاوہ اس کے میں اس کتاب سے بالکل ناواقف بھی نہ تھا۔ قیام کالج کے زمانے میں جب مولانا اس کتاب کی تالیف میں مصروف تھے تو بعض مقامات کے لیے میں نے کچھ مسالا فراہم کرکے دیا تھا اگرچہ وہ بہت ہی حقیر تھا۔ اگر یہ مان بھی لیا جائے کہ یہ فی الحقیقت تعریف تھی تو بھی بے دیکھے تعریف اتنی بری نہیں جتنی بے دیکھے مذمت۔ عبدالحق]

مولوی عبدالحق صاحب کا یہ نوٹ بطور تبرک کے محفوظ کیا جاتا ہے وہ حیاتِ جاوید کے مضامین سے ضرور پہلے ہی سے واقف رہے ہوں گے جیسے شبلی بھی پہلے سے واقف تھے۔ ورنہ وہ عبدالحق صاحب کی روایت کے مطابق اسے دیکھنے سے پہلے ہی "کذب وافترا کا آئینہ" نہ کہتے۔ مولانا حالی نے عبدالحق صاحب کو ایک خط (مکتوبات۔ اول۔ ص۳۱) میں لکھا تھا کہ "جن لوگوں کو آپ نے اس غرض سے انتخاب کیا ہے کہ ان کے کلام پر کرٹیکل اسّے لکھے جائیں ان میں ایک شخص (مؤلفِ فرہنگ آصفیہ) کا نام ہونے سے اور ایک (شبلی) کا نہ ہونے سے نہایت تعجب ہوا۔" تاہم یہ حقیقت ہے کہ شبلی نے اپنے مضمون "سرسید مرحوم اور اردو لٹریچر" کے آخر میں حالی اور حیاتِ جاوید کی تعریف ضرور کی ہے۔ اور ص۔۔ میں ہم یہ بھی پڑھ چکے ہیں کہ شبلی نے حیاتِ سعدی کو اردو کی بہترین کتابوں میں شمار کیا ہے لیکن عبدالحق صاحب یہاں تک کہہ گئے ہیں کہ آزاد کی طرح شبلی نے بھی حالی کی کسی کتاب کی کوئی تعریف نہیں کی۔

## ۱۸۹۹ء

سرسید کی تفسیر کی حمایت — ۱۸۹۹ء میں مولانا حالی نے سرسید[1] کی تفسیر کی حمایت میں ایک مضمون لکھا جس کا عنوان تھا "قرآن مجید میں اب نئی تفسیر کی گنجایش باقی ہے یا نہیں؟"۔ اس مضمون میں مولانا نے پہلے محکمات کی تشریح کی ہے پھر متشابہات کا مقصد سمجھایا ہے اور اپنے بیان کی تائید امام فخرالدین رازیؒ اور شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ کے اقوال سے کی ہے۔ خلاصہ یوں کیا ہے کہ "قرآن میں وہ تمام روحانی اور اعلیٰ مقاصد جو عموماً انسان کے فہم و ادراک سے اور خاص کر عرب کے اُمیوں کی سمجھ سے بالاتر تھے اور جن پر بالاجمال ایمان لانا کافی تھا، ان کو مجاز و استعارہ اور تمثیل کے پیرایے میں بیان کیا گیا ہے تاکہ اُمی اور حکیم دونوں اپنی اپنی سمجھ کے موافق اس سے ہدایت حاصل کریں"۔ اسی بنیاد پر مولانا حالی نے اپنے مضمون کی تعمیر کھڑی کی ہے اور انجیل و زبور سے بھی متشابہات نکالے ہیں اور آگے چل کر اسلام کا اس باب میں یہ قاعدہ مسلم ٹھیرایا ہے کہ "جب نص شرعی کے حقیقی معنی، دلیل قاطع عقلی کے خلاف ہوں تو اس کو اصول عربیت کے موافق مجازی معنوں پر محمول کرنا چاہیے اور یہی معنی تاویل کے ہیں"۔ پھر لکھا ہے کہ پہلے زمانے میں علمی تحقیقات نہایت محدود تھیں اسی لیے بہت سی آیات متشابہات کی تاویل نہیں کی گئی۔

---

[1] سرسید کی تفسیر کی پہلی جلد ۱۸۸۰ء میں شائع ہوئی تھی۔ کل چھے جلدیں چھپ چکی تھیں اور ساتویں جلد سورۂ انبیاء تک بے چھپی رہ گئی تھی جبکہ انتقال ہوا۔

پھر یہ ثابت کیا ہے کہ ضرورتیں ممنوعات کو مباح و جائز کر دیتی ہیں اور سرسید کی تفسیر پر اس اعتراض کا جواب دیا ہے کہ "جو معنی قرآن کے انھوں نے لکھے ہیں نہ وہ خدا کو سوجھے نہ رسول کو" بہرحال مولانا حالی نے جس رنگ میں سرسید کی تاویلات کی تائید کی ہے اس پر اظہار خیال کرنا ہمارے موضوع سے الگ ہے اس لیے اس بحث کو یہیں چھوڑ دیا جاتا ہے۔

اسی سال دسمبر میں محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کا بارہواں اجلاس لاہور میں ہونے والا تھا۔ مولانا حالی اپنی بیماری کی وجہ سے وہاں نہ جا سکے لیکن مسلم یونی ورسٹی کے قیام کے لیے جو تجویز وہاں پیش ہونے والی تھی اس کی تائید میں ایک مضمون لکھ کر نواب محسن الملک کو بھیجا تھا۔ جس میں بتایا ہے کہ اس کانفرنس کے تمام جلسوں میں یہ تجویز امسال سب سے اہم ہے۔ یہ تجویز مسٹر ماریسن (پرنسپل علیگڈھ کالج) نے سب سے پہلے وہاں پیش کی تھی۔ حالی نے اس کی تائید میں یونی ورسٹی کے قیام کی اہمیت مختلف دلائل سے ظاہر کی اور سرسید کے احسانات بیان کیے جن کی وجہ سے قوم کے تعصب اور جہالت کا خاتمہ ہوا۔ اس مضمون میں حیات جاوید کا پرتو جگہ جگہ نظر آتا ہے۔ اسی لیے مضمون بھی طویل ہو گیا ہے اور بہت پُر مغز ہے مضمون کا خاتمہ مسدس کے نو بند لکھ کر کیا ہے، جن میں پہلا بند یہ ہے:-

یونیورسٹی کے نام سے مضمون

بنی نوع کی ہر مصیبت میں یاور | ہوا خواہ ملت بہ اندیش کشور
شدائد کے دریا سے خوں میں شناور | جہاں کی پر آشوب کشتی کے لنگر

ہر اک قوم کی بہتری ان سے ہے یاں
سب اس انجمن کی نمود ان سے ہے یاں

## سنہ ۱۹۰۰ء

دیوانِ انور پر تبصرہ

اس سے قبل سنہ ۱۹۰۰ء[1] کی انجمنوں کا حال ہم اوپر پڑھ چکے ہیں۔ لیکن اس زمانے میں انور دہلوی کا دیوان شائع ہوا تو اس پر مولانا نے تبصرہ لکھا۔ اس کی ابتدا ان کی رباعی سے ہوتی ہے :-

غالب ہے، نہ شیفتہ، نہ نیر باقی   وحشت ہے، نہ سالک ہے، نہ انور باقی

حالی اب اسی کو بزمِ یاراں سمجھو   یاروں کے جو کچھ داغ ہیں دل پر باقی

اس کے بعد تبصرہ کی جو تمہید ہے وہ سوز و گداز سے بھری ہوئی ہے اور سلاست کے ساتھ ساتھ فصاحت و بلاغت کی چاشنی سے بہت میٹھی ہو گئی ہے۔ لکھتے ہیں :-

"وہ زمانہ جب کہ دلی نے اپنے آخری وقت میں تھوڑی دیر کے لیے سنبھالا لیا تھا، اگرچہ اس وقت پرانے کمالات کی سوتیں آئندہ کے لیے بالکل بند ہو گئی تھیں، مگر اگلے زمانے کے بچے کھچے اہلِ کمال سے شہر بھرا بھرا معلوم ہوتا تھا۔ باغ میں خزاں کے آثار نمودار ہو گئے تھے، لیکن مرغانِ خوش الحان، خزاں کی آمد آمد سے بے خبر، بدستور

---

[1] ۲۸ر نومبر سنہ ۱۸۹۹ء کو مولانا نے ایک ریویو "انشائے نور احمد" پر لکھا تھا۔ بیماری کی وجہ سے اس کا مطالعہ لیٹے لیٹے کیا اور چند کلمات ہی لکھے۔ ایک جملہ ضرور نقل کیے جانے کے لائق ہے۔ فرماتے ہیں کہ "بلا تصنع لکھتا ہوں کہ اردو میں آج تک میں نے کوئی انشا اس سے بہتر نہیں دیکھی۔" یہ کتاب مڈل اور پرائمری اسکولوں کے طلبہ کو خطوط نویسی سکھانے کے لیے مرتب کی گئی تھی۔

ہر طرف چمکتے نظر آتے تھے، دلی کا یہ اخیر جھمکڑا جس کے تصور سے
دل پر سانپ سا لوٹ جاتا ہے، ہم نے اپنی آنکھ سے دیکھا ہے اور
اس کے پس ماندہ قافلے کو ایک ایک کر کے اپنے سامنے دنیا سے
رخصت کیا ہے:-

اب محو بوئے گل ہے ہوا کب دل حزیں  ہم کو چمن سے یاد ہے جانا بہار کا

اسی قافلے میں ایک جوان صاحب کمال سید شجاع الدین حسین انور۔
. . . تھے"

اس تبصرے میں نہ صرف تمہید بلکہ پورا مضمون اسی انداز کا ہے اور دلی کی اٹھتی ہوئی محفل کا بہت دلکش مرقع پیش کیا ہے۔ سید انور، شیدا، ظہیر، سالک[1]، داغ وغیرہ کا ذکر بڑے دل گداز طریقے پر کیا ہے اور اس زمانے کے لوگوں کی جیتی جاگتی تصویر کھینچ دی ہے۔ میرا خیال ہے کہ یہ تبصرہ اس زمانے کی اردو شاعری کی تاریخ کے سلسلے میں بھی بڑی اہمیت رکھتا ہے اور مختصر ہونے کے باوجود بہت جامع ہے۔ اس کے علاوہ اس کی داخلی شہادت سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اوپر کی رباعی کے علاوہ ان اشعار کی غزلیں بھی حالی اس وقت تک لکھ چکے تھے کیونکہ ان کو تبصرے میں پیش کیا ہے:-

(۱) اب محو بوئے گل ہے ہوا کب دل حزیں  ہم کو چمن سے یاد ہے جانا بہار کا
(۲) بزم سے اچھی ہو گو دنیا ہو لائے مے خوار ہیچ  یاں سمجھ لیتے تو ہیں دنیا کو دم بھر یار ہیچ[2]

---

[1] سالک اور قلق وغیرہ کے دواوین پر فارسی تقریظیں بھی مولانا کے فارسی کلام میں موجود ہیں۔
[2] یہ دو شعر بھی تبصرے میں آتے ہیں:-

لگے بڑھنے جب سے کہ ہوش و خرد  لگیں ساتھ بڑھنے پریشانیاں
بڑھاپے کی دانائی لے کر کوئی  بدل دے وہ بچپن کی نادانیاں

سرسید کی وفات کے بعد ہی حکیم اجمل خاں اور نواب محمد اسحٰق خاں کی کوشش سے علی گڑھ کو اچھی خاصی امداد ملی اور (مکتوبات۔ دوم۔ ص۲۵۱) کالج کی معتمدی کے سلسلے میں مولوی سمیع اللہ خاں اور سید محمود کے درمیان صفائی ہوگئی اور سید محمود سکریٹری ہوئے (غالباً جولائی ۱۸۹۸ء میں۔ مکتوبات ص۲۵۱)۔ لیکن ۸ جنوری ۱۸۹۹ء کے خط سے (ص۲۶۲) معلوم ہوتا ہے کہ محسن الملک سکریٹری تجویز ہو گئے۔ اور مسٹر بیک (پرنسپل۔ کالج) نے اپنے اختیارات کی توسیع چاہی۔ مگر مولانا اپنے دوستوں (محسن الملک اور وقار الملک) کی طرح ۱۸۹۸ء کے شروع ہی سے یہ نہیں چاہتے تھے کہ یورپین اسٹاف کے ہاتھوں کالج کے اختیارات رہیں چنانچہ کالج کے سالانہ جلسے کے لیے ۳۰ جنوری ۱۸۹۹ء کو علی گڑھ (ص۲۶۲) گئے اور شاید دوسرے دن جلسے کے بعد واپس ہو گئے (ص۲۶۳) اسی جلسے میں نواب محسن الملک، کالج کے سکریٹری منتخب ہوئے تھے[۱]۔ کالج کے حالات کے متعلق ۲۵ جنوری ۱۹۰۰ء کے خط میں بھی تشویش (ص۲۸۵) ظاہر کرتے ہیں۔ اس کے بعد مسلسل کئی خطوط میں اعزہ کی بیماری اور پریشانی کا ذکر ہے ۲۳ اگست ۱۹۰۰ء کو ان کی اہلیہ صاحبہ (اسلام النساء) کا انتقال ہو گیا

نواب محسن الملک کی معتمدی۔

بھائی اور اہلیہ کا انتقال۔

[۱] لیکن ۲۲ اکتوبر ۱۹۰۰ء کے خط سے (ص۳۰۳) معلوم ہوتا ہے کہ محسن الملک استعفا دے رہے تھے۔ مکاتیب حالی۔ (ص۳۰۷) میں سید محمود کی بے اعتدالیاں، مسٹر بیک کی جگہ مسٹر مارین کا آنا اور دوسرے قصے ملتے ہیں۔

[۲] مولانا عبدالحق اس زمانے میں رسالہ افسر حیدرآباد سے نکالتے تھے۔ انھیں ایک خط میں لکھتے ہیں کہ "جن لوگوں کو آپ نے اس غرض سے انتخاب کیا ہے کہ ان کے کلام پر گر کل اسے لکھے جائیں ان میں ایک شخص (مولف فرہنگ آصفیہ) کا نام ہونے سے اور ایک (شبلی) کا نہ ہونے سے نہایت تعجب ہوا (مکتوبات۔ اول صفحہ ۳۴۲)۔ اس کا ذکر صفحہ ۱۶۴ کے حاشیے پر بھی آچکا ہے۔

میں ہوا (ص۲۹۵) لیکن متعدد خطوط میں انتہائی صبر و تحمل کا ثبوت دیا ہے۔ اس سے پہلے ۲ر اگست ۱۹۰۰ء کو (ص۲۹۴) ان کے ایک بھائی محمد علی کا انتقال بھی ہو گیا تھا۔ اسی زمانے میں (ص۳۰۰) سرسید کی لائف بھی مکمل ہو رہی تھی۔ اس سال کانفرنس عظیم آباد (پٹنہ) میں (ص۳۰۲) ہو رہی تھی۔

## ۱۹۰۱ء

لارڈ کرزن۔ حیاتِ جاوید کی طباعت۔ ترجمۂ حالی۔

۲۵ر اپریل ۱۹۰۱ء کو لارڈ کرزن علی گڑھ آرہے تھے (ص۳۰۸) اس لیے مولانا ۲۳ر اپریل کو (ص۳۱۰) وہاں چلے گئے اور ۲۶ر اپریل کو واپس پانی پت آگئے۔ ۹ر اپریل کے خط سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ حیاتِ جاوید کانپور سے چھپ کر روانہ ہو چکی ہے۔ اس سے کچھ ہی پہلے مولانا نے اپنے خودنوشتہ سوانح (ترجمۂ حالی) نواب عماد الملک کی فرمائش پر مرتب کیے تھے جس میں حیاتِ جاوید کے متعلق لکھتے ہیں کہ

"اب سرسید احمد خاں مرحوم کی لائف موسوم بہ حیاتِ جاوید جو تقریباً ہزار صفحے کی کتاب ہے لکھی، جو امید ہے کہ مارچ یا اپریل میں شائع ہو جائے گی۔"

یہ "ترجمۂ حالی" دراصل نواب عماد الملک کے کسی انگریز دوست نے لندن سے منگوایا تھا۔ اور غلام الثقلین اور مولانا عبد الحق ۱۸۹۹ء سے (مکتوبات۔ اول۔ ص۳۰۷) اس کے لیے مولانا سے درخواست کر رہے تھے۔

۱۹۰۱ء میں مولانا بہت مصروف نظر آتے ہیں۔ انھوں نے اس سال

کئی ادبی کام کیے۔ نواب عماد الملک کی فرمائش پر جو "ترجمۂ حالی" لکھا تھا اس کا ذکر ایک خط میں (مکتوبات۔ اول ص۱۳۲) آتا ہے کہ اب[۱] "انشاء اللہ عنقریب کچھ اپنا حال لکھوں گا۔" اسی خط میں یہ ذکر بھی ہے کہ ملکہ وکٹوریا کی وفات پر "میں نے ایک نظم کچھ اوپر ساٹھ بیت کی ـــــ کالج کے ایک ٹرسٹی[۲] کی حیثیت سے لکھی ہے اور اس میں کالج کا بھی ذکر کیا گیا ہے اور اتفاق سے انہی دنوں میں علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ، نواب محسن الملک کی توجہ سے از سر نو جاری ہو گیا ہے۔ جس کا دوسرا نمبر کل شائع ہو گیا ہو گا اس لیے یہی مناسب معلوم ہوا کہ علی گڑھ ہی سے وہ پہلی بار شائع کی جائے۔" یہ مرثیہ ترکیب بند کے چھے بند پر مشتمل ہے اور آخری اشعار کے علاوہ ہر بند میں دس دس شعر ہیں۔ ابتدا اس طرح ہوتی ہے :۔

شاہ ہوں یا ہوں گدا، محکوم ہوں یا حکمراں
وہ نہیں مرتے کبھی، جیتی ہیں جن کی نیکیاں
جاگتا ہے ان کا تا روزِ قیامت نام نیک
گو کہ ہیں وہ بے خبر سوتے لحد کے درمیاں

اس کا تیسرا بند اس لیے اہم ہے کہ دوسرے بند کے آخری شعر سے لیکر تیسرے بند کے آٹھویں شعر تک ہر شعر میں انجیل کی کوئی نہ کوئی تلمیح موجود ہے

---

[۱] ۱۷ مارچ ۱۹۰۱ء کے خط میں (مکتوبات اول صفحہ ۱۴۱) ذکر ہے کہ نواب عماد الملک بہادر کی وہ فرمائش پوری کر دی۔

[۲] مولانا پہلے "مجلس خزانۃ البضاعت" (ایم اے او کالج فنڈ کمیٹی) کے ممبر اور پھر ۱۸۹۱ء سے "ٹرسٹی" ہو گئے تھے۔

مولانا نے حواشی میں ان کے متعلق حوالے بھی دے دیے ہیں یعنی انجیل (متی - باب پنجم) کی آیات کے مضامین نظم کر دیے ہیں۔ مثلاً انجیل کی یہ آیات ہیں:-

(۱) مبارک وہ جو غمگین ہیں۔ کیونکہ وہ تسلی پائیں گے۔

(۲) مبارک وہ جو صلح کرانے والے ہیں۔ کیونکہ وہ خدا کے فرزند کہلائیں گے۔

(۳) مبارک وہ جو پاک دل ہیں۔ کیونکہ وہ خدا کو دیکھیں گے۔

انہی آیات کو منظوماً ان اشعار میں پیش کیا ہے:-

وہ تسلی پائیں گے دنیا میں جو جھیلیں گے غم
ہو چکے غم، بس تسلی دے گی اب راحت تجھے

تو مبارک تھی کہ تجھ کو صلح تھی دل سے پسند
دیگا فرزندی کا اب اپنی خدا خلعت تجھے

تو مبارک تھی کہ تھا پہلو میں تیرے پاک دل
ہو مبارک خلد میں دیدار کی نعمت تجھے

یہ نظم چونکہ علی گڑھ کالج کے ٹرسٹی کی حیثیت سے مولانا نے لکھی تھی اس لیے کالج کا ذکر بھی لایا گیا ہے:-

ہے علی گڑھ میں ہماری یہ جو قومی درس گاہ
ہے حقیقت میں یہ تیرے نام کی اک یادگار[۱]

اس کی رسم فونڈیشن اور جشنِ قیصری
دونوں تقریبیں ہوئی ہیں ایک ہی وقت آشکار

نیو رکھنے اس کی یاں آیا ترا قائم مقام
تو نے خود اس کو کتابیں بھیج کر بخشا وقار

---

[۱] یہ اضافت غالباً اختیار کی ہوگی۔ ان اشعار کی تلمیحات کی وضاحت خود مولانا حالی نے نظم کے حواشی میں فرما دی ہے۔

جب تلک قایم ہے کالج، جب تلک باقی ہے قوم
یہ شہنشاہی عطیہ یاں رہے گا یادگار

اسی زمانے میں "پنجاب کی ایک اسلامی انجمن کی طرف سے چند باہمت لوگوں نے، جنھوں نے اپنی جماعت کا نام "گدایانِ قوم" رکھا ہے ریاست بہاول پور میں چندہ وصول کرنے کے لیے جانے کا ارادہ کیا تھا۔ ان کا قصد رئیس کے حضور میں یہ اشعار پڑھنے کا تھا لیکن غالباً ان کا جانا نہیں ہوا" یعنی مولانا نے ان لوگوں کی فرمایش پر دس شعر اس مقصد کے لیے لکھے تھے:۔

"گدایانِ قوم کے لیے اشعار"[1]

ڈھونڈتے خضرِ مبارک پے کو یاں آئے ہیں ہم
چھوڑ کر بھٹکا ہوا اک کارواں آئے ہیں ہم
ڈر ہے جو خوش دل ہیں وہ سن کر نہ ہوں پژمردہ دل
سخت عبرت خیز لے کر داستاں آئے ہیں ہم
ہند میں اسلام کا پھولا پھلا تھا جو چمن
لے کے اس کا مژدۂ فصلِ خزاں آئے ہیں ہم
علم جو زندہ کیا تھا آپ کے اجداد نے
آج اس در پر اسی کے نوحہ خواں آئے ہیں ہم

"گدایانِ قوم پر نظم"[1]

انھی "گدایانِ قوم" پر ایک نظم اسی سال ۶۵ شعروں کی بھی لکھی تھی۔ اس میں کنزرویٹو اور لبرل کے نقطۂ نگاہ سے ان گدایانِ قوم پر تبصرے کیے گئے

---

[1] آگے آنے والے اشعار کے حاشیے پر مولانا کی عبارت یہی ہے۔

ہیں جن میں کوئی شمس العلماء ہے کوئی سر اور خان بہادر ہے۔ کوئی ڈاکٹر یا شاعر ہے اور جب یہ لوگ بھیک مانگتے ہیں تو کوئی دعا نہیں دیتے :-

پر ہم دلاتے نہیں کوئی امید ۔۔۔ دیتے بشارت ہیں نہ کوئی نوید
وعدۂ عقبیٰ نہیں کرتے کبھی ۔۔۔ خلد کی ہامی نہیں بھرتے کہیں
کہتے ہیں یہ صاف بصد شد و مد ۔۔۔ بیع ہے وہ جس میں ہو داد و ستد
کہتے ہیں دینے سے رکھو کام تم ۔۔۔ لینے کا زنہار نہ لو نام تم
داد و دہش ورنہ اکارت ہے یہ ۔۔۔ یہ نہیں خیرات، تجارت ہے یہ[1]

اسی سال رسالہ معارف[2] (مرتبہ مولانا وحید الدین سلیم مرحوم) بابت ستمبر میں مولانا حالی کا ایک مضمون "قرونِ اولیٰ کی حق گوئی وحق پسندی" شائع ہوا۔ یہ مضمون بڑی محنت سے لکھا ہے۔ اس میں حضرت عمر فاروق رضؓ کے واقعات، عقد الفرید میں سے مسلمان عورتوں کی حق گوئی کے قصے یعنی زرقا، ام سنان، عکرشہ، حجونیہ، ام الخیر، وغیرہ سے متعلق روایات نقل کی ہیں اور قوم کو غیرت دلائی ہے۔

قرونِ اولیٰ کی حق گوئی ـ ستمبر ۱۹۰۱ء

"ترجمۂ حالی" بھی اسی سنہ ۱۹۰۱ء کی یادگار ہے جس کی اہمیت کا اندازہ

---

[1] مولانا حالی "ہامی" ہی لکھتے تھے جیسے یہاں ہے یا مکاتیبِ حالی (کراچی [illegible]) میں ہے لیکن جناب ڈاکٹر عبدالستار صدیقی صاحب نے "حامی" لکھا ہے۔ ملاحظہ ہو خطوطِ غالب (مرتبہ مہیش پرشاد) کا مقدمہ۔

[2] یہ رسالہ یکم جولائی سنہ ۱۸۹۸ء کو علی گڑھ سے سلیم مرحوم نے نکالا تھا۔ تین جلدوں کے بعد بیمار ہو گئے تو اسے پانی پت لے گئے وہاں جنوری سنہ ۱۹۰۱ء سے پھر شروع کیا لیکن مالی مشکلات کی وجہ سے دسمبر میں بند ہو گیا۔

صرف اسی بات سے ہو سکتا ہے کہ یہ حالی کے خود نوشتہ سوانح ہیں۔ اس کا ذکر اوپر آچکا ہے۔

کلیات دلگیر پر تبصرہ

اسی سال منور خاں دلگیر میرٹھی کے کلیات پر تبصرہ بھی کیا تھا۔ یہ شاعری دراصل دوآب و ہریانہ کے دیہات کی بولی میں ہے۔ اسی لیے لسانیات کے شائقین کے لیے بہت مفید ہے۔ دلگیر نے اس کلیات کی بعض نظمیں (جو بعد میں بڑھ کر کلیات بننے کا موجب ہوئیں) ۱۸۵۵ء میں بہادر شاہ ظفر کی خدمت میں پیش کی تھیں جہاں انھیں بہت انعام واکرام حاصل ہوا۔ مولانا حالی نے اس کلیات کو قدر کی نگاہ سے دیکھا ہے۔ کیونکہ اس میں مضمون اور پیرایۂ بیان دونوں دیہاتی ہیں اور یہ دلگیر کا[1] واقعی کمال ہے۔ مولانا حالی نے اس کی زبان کو گنواری کہا ہے لیکن خیال ہوتا ہے کہ یہ زبان گنواری کم ہے اور بھاشا زیادہ ہے۔ مثلاً۔

تیں پانی سوں مانس کینا    سوجھ بوجھ مت سدھ بدھ دینا
تیرے سانچے اینک نرالے    جن سانچوں لکھ کایا ڈھالے

اس کلیات کی زبان میں بندیل کھنڈی اور ہریانوی دونوں اثرات ہیں اور واقعی ہندوستانی لسانیات کے باب میں اہم ہے۔

ہم اوپر دیکھ چکے ہیں کہ سرسید کے انتقال کے بعد ہی حکیم اجمل خاں اور نواب محمد اسحاق خاں کی کوششوں سے والی رام پور نے علی گڑھ کی امداد

---

[1] دیوان دلگیر کی تلاش مولانا حالی کو ۱۹۱۲ء میں بھی ہوئی تھی جیسا کہ مکتوبات حالی (اول، ص۱۱۲) کے خطوط سے معلوم ہوتا ہے۔

فرمائی چنانچہ محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کا سالانہ جلسہ اس سال ۱۹۰۱ء[1] میں دسمبر کے آخر میں رامپور ہی میں رکھا گیا۔ مولانا حالی نے اس موقع پر ایک نظم "ترکیب بند" کی صورت میں لکھی لیکن اپنی پریشانیوں کی وجہ[2] سے اسے مکمل نہ کر سکے اور اسی حالت میں رامپور میں سنائی۔ اس میں کل چار بند ہیں اور آخری اشعار کے علاوہ پہلے بند میں چودہ شعر، دوسرے میں تیرہ، تیسرے میں گیارہ اور چوتھے میں صرف دس شعر ہیں حسب معمول سلاست اور روانی کے دریا بہائے گئے ہیں۔ لکھتے ہیں:-

[illegible]

صاحبو! سمجھو نہ اس جلسے کو ہرگز سرسری
ہیں مرادیں اور امیدیں کوٹ کوٹ اس میں بھری
اب تلک اس جھاڑو کی سینکوں کا کوئی بندھن نہ تھا
جہل سے لڑنے کو تھی اک فوج، لیکن بے سری
اہل ملک و جاہ جو ہیں قوم کی امید گاہ
سب نظر آتے تھے ہمدردی کی تہمت سے بری
دور ہی دور ابر دریا دل برستا تھا سدا
قوم کی کھیتی نظر آتی نہ تھی ہوتی ہری
سر میں کچھ سودا تھا جن کے قوم کی تعلیم کا
تھیں فقط دینے کو ان کے پاس اسپیچیں نری

---

سلہ ۲۴ اگست سنہ ۱۹۰۱ء والے خط میں (مکتوبات اول، ص ۲۶۴) حالی کا ایک شعر یہ ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ غزل اس وقت تک لکھی جا چکی تھی:-

دل اب صحبت سے کوسوں بھاگتا ہے — بس اب یاروں سے شرمانا پڑے گا

سلہ مولانا کو نمونیا ہو گیا تھا اور ضعف بڑھ گیا تھا۔ (مکتوبات۔ اول ص ۲۷۴)۔

گوفصاحت اور بلاغت ان کی تھی ضرب المثل
گوکہ اسپیچیں تھیں ان کی سربسر جادو بھری
سننے والوں پر مگر چلتا نہ تھا اُن کا فسوں
کوئی کافر جانتا تھا ان کو کوئی نیچری
قوم کی تعلیم کا عقدہ تھا لاینحل ہوا
پیش جاتی تھی نہ کچھ تدبیر کی کاری گری
جان و دل ہز ہائنس حامد علی خاں پر نثار
جو ہوا ہے اک متاع کس مخر کا مشتری
آج سے وہ سب مسلمانوں کے سر کا تاج ہے
دے رہی ہے یہ شہادت قوم کی مجلس بھری

دوسرے بند میں تعلیم کی اہمیت بتائی ہے۔ تیسرے بند میں رام پور کے بہادر اسلاف کی اولاد کو خطاب ہے کہ وہ تعصب اور جہالت جیسے دشمنوں کا مردانہ وار مقابلہ کریں اور آخری بند میں اسی جہالت والے رسم و رواج کو ختم کرنے کے لیے نصیحت ہے۔

## ۱۹۰۲ء

اس کے بعد ۱۹۰۲ء کی ابتدا ہوتی ہے۔ شروع کے حالات تو معلوم نہیں ہیں لیکن مارچ سے وہ مصروف نظر آتے ہیں۔ ۲۴ مارچ ۱۹۰۲ء کے خط میں (مکتوبات اول نشم) لکھتے ہیں:-

"حیدرآباد کے پے در پے انقلابات سے[۵۱] متوسلین سرکار عالی پر یاسیت کی گھٹا چھا گئی ہے۔ ہر جگہ مسلمان اپنے ہاتھوں سے برباد ہوتے جاتے ہیں:۔

دیں غیر دشمنی کا ہماری خیال چھوڑ ۔۔۔ یاں دشمنی کے واسطے کافی ہیں یار بس
آتا نہیں نظر کہ ہو یہ رات اب سحر ۔۔۔ کی نیند کیوں حرام ؟ بس اے انتظار بس
تھوڑی ہے رات اور کہانی بہت بڑی ۔۔۔ خالی نکل سکیں گے نہ دل کے بخار بس

اب اس جگر خراش داستان کو ختم کرتا ہوں اور موہوم امیدوں کا ذکر کرکے آپ کا اور اپنا دل خوش کرتا ہوں۔ دربار قیصری (یعنی ایڈورڈ کا دربار۔ یکم جنوری ۱۹۰۳ء) میں اگر خدا کو منظور ہے تو حضور (میر محبوب علی خاں) ضرور تشریف لائیں گے اور ان کے ہمرکاب دیگر امرائے حیدرآباد بھی دہلی پہنچیں گے۔ اس سال کانفرنس کا اجلاس دہلی میں قرار پایا ہے اور کارکنان کانفرنس کا خیال ہے کہ کسی اجلاس میں حضور کو بھی مدعو کیا جائے"[۵۲] لیکن ۱۹۰۲ء میں صحت کی خرابی کی وجہ سے کوئی اور کام نہیں کیا۔ شروع دسمبر میں (مکتوبات۔ اول ص۱) کانفرنس کے لیے مولانا نے نظم لکھنی شروع کی تھی لیکن انہی دنوں ان کی صحت نے جواب دیدیا اور مختلف شکایتیں پیدا ہو گئیں (مکتوبات اول ص۵۲) تاہم کسی صورت سے وہ نظم پوری کی۔ اسی کا نام "تحفۃ الاخوان" ہے جو کانفرنس کے

تحفۃ الاخوان

---

[۵۱] ۱۹۰۱ء کے ماہ اگست میں نواب وقار الامرا اپنے عہدۂ مدار المہامی سے مستعفی ہوئے اور ان کی جگہ مہاراجہ سرکشن پرشاد مقرر ہوئے۔ اس کے نتیجے میں مولوی سید علی بلگرامی جو محکمۂ تعمیرات ومعدنیات وریلوے کے معتمد تھے بائیس سال کی ملازمت کے بعد علیحدہ کر دیئے گئے۔ ان لوگوں کے ہٹنے سے بہت سے لوگ متاثر ہوئے جو ان سے وابستہ تھے۔

[۵۲] اسی خط میں غزل کا ایک شعر ہے:۔

ہے بنی ہاشم کی مہماں پروری ضرب المثل ۔۔۔ اس لیئے ہم بن بلائے میہماں ہونے کو ہیں

اجلاس میں دسمبر ۱۹۰۲ء کے آخر میں دہلی میں پڑھی گئی۔ اس ترکیب بند میں سات بند ہیں اور آخری اشعار کے علاوہ بند کے اشعار کی تعداد مختلف ہے پہلے بند میں دس شعر دوسرے میں تیرہ، تیسرے میں چودہ، چوتھے میں نو، پانچویں میں چودہ، چھٹے میں تیرہ اور ساتویں میں بیس شعر ہیں۔ ابتدا اس طرح ہوتی ہے:-

دوستو انکار اگر تم کو بداہت کا نہیں
عالم اسباب ہے دنیا اسے جانو یقیں
کاہ سے لے کوہ تک، ذرّے سے لے تا آفتاب
سب کو ہے جکڑے ہوئے اسباب کی حبل المتیں
اک مرتّب سلسلہ پاؤگے واں اسباب کا
دشت میں پتّا کھڑکتا تم اگر دیکھو کہیں
یوں خدا چاہے تو لے اسباب کی تاثیر چھین
لیکن اُس قیوم بے ہمتا کی یہ عادت نہیں

---

وہ یہی قانون ہے جس سے لگا لیتے ہیں کھوج
وقت سے پہلے ہر اک انجام کا انجام بیں
جان لیتے ہیں کہ آمد ہے خزاں کی باغ میں
ٹہنیوں سے خودبخود جب پتّیاں جھڑنے لگیں

لیکن ہماری قوم کا حال یہ ہے کہ اس کو زمانے کے انقلابات اور مطالبات کی پروا نہیں ہے اور ع "یہ دکھاتے پھرتے ہیں جوہر سلف کے جابجا"

— اور معاش کی حالت یہ ہے کہ:۔

سب جتنے اوروں میں ہیں کھاؤ اتنے ہی واں ہیں کماؤ
یاں کماؤ ایک ہے تو کھانے والا قافلہ

تیسرے بند میں بھی قوم کی غفلت کا ذکر ہے:۔

نیند غفلت کی ہے سرتاسر مسلط قوم پر
سب کی آنکھیں ہیں کھلی سوتے ہیں لیکن بے خبر
مصر کی ممیاں ہیں سب گویا، نہیں جن میں حیات
گو کہ جیتے جاگتے آتے ہیں ظاہر میں نظر

یہی لے آخر تک الاپی گئی ہے اور آخری بند میں فرماتے ہیں:۔

قسمتوں کی آزمایش کا زمانہ ہو چکا
ہے بس اب یاں ہمتوں اور غیرتوں کا امتحاں
ہے تمہاری اب تمہارے ہاتھ موت اور زندگی
ہو تمہیں اپنے مسیحا اور تمہیں ہو جاں ستاں
یا کرو کوشش کہ مردہ قوم میں پڑ جائے جان
اور دکھا دو خلق کو اس راکھ سے اٹھنا دھواں
یا رہو دنیا میں بھنگوں اور پشوؤں کی طرح
جن کا ہے دنیا میں ہونا اور نہ ہونا ایک ساں
قوم گنتی میں ہو گر مور و ملخ سے بھی سوا
مر گئے جب قوم کے دل، قوم میں پھر کیا رہا؟

## سنہ ۱۹۰۳ء

"ہماری معاشرت کی اصلاح" مضمون۔

یہ نظم آخر دسمبر سنہ ۱۹۰۲ء کی تھی۔ اس کے بعد سنہ ۱۹۰۳ء میں باوجود نقاہت اور پریشانیوں کے تھوڑا سا کام کرلیا تھا۔ رسالہ عصر جدید (میرٹھ) کے اگست سنہ ۱۹۰۳ء کے شمارے میں ایک مضمون شائع ہوا جس کا عنوان تھا "ہماری معاشرت کی اصلاح کیوں کر ہوسکتی ہے؟" اس مضمون میں بتایا گیا ہے کہ ہماری قوم میں تقریریں کرنے والے یا مضمون وغیرہ لکھکر لوگوں کی اصلاح کرنے والے بہت موجود ہیں لیکن چونکہ خود عمل کرکے نمونہ نہیں بنتے اس لیے ان کی خالی نصیحتوں کا کوئی اثر نہیں ہوتا۔ ان کے برعکس "آریہ سماج کے ممبروں کی تعداد جو روز بروز بڑھتی جاتی ہے اس کا سبب اس کے سوا اور کچھ نہیں معلوم ہوتا کہ وہ اتنا کہتے نہیں جتنا کرتے ہیں۔ چنانچہ اسی وجہ سے وہ بہت سی ایسی قدیم رسموں کے ترک کرنے میں کامیاب ہوئے ہیں جن پر مذہب کا گہرا رنگ چڑھا ہوا تھا اور جن کا موقوف ہونا بظاہر محال معلوم ہوتا تھا" لیکن ہماری قوم کا حال یہ ہے کہ وہ اپنی برائیوں کو دور نہیں کرتی "بات یہ ہے کہ مسلمانوں پر کوئی نصیحت یا ترغیب یا تحریص، کارگر نہیں ہوتی جب تک کسی ثواب اخروی کی امید یا عذاب اخروی کا خوف اس میں شامل نہ ہو" اصلاح معاشرت کو مولانا نے بہت ضروری قرار دیا ہے اور محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے متعلق فرمایا ہے کہ اس نے اصلاح معاشرت کے لیے جو صیغہ قائم کیا کر

اس کی ابتدا تاجروں سے کی جائے یعنی جو رسالہ یا اخبار اس مقصد کے لیے جاری کیا جائے اس کو جہاں تک ممکن ہو تاجروں میں زیادہ متداول کیا جائے اور جو دورے ملک میں اس غرض سے کیے جائیں ان میں ان لوگوں کو خصوصیت کے ساتھ مخاطب کیا جائے اور اسپیچوں میں زیادہ تر ان رسموں کی برائی پر زیادہ زور دیا جائے جن کے ترک کرنے سے فضول خرچی اور اسراف کا انسداد مقصود ہے" عورتوں کے لیے زمانۂ حال کی تعلیم پر بھی زور دیا ہے تاکہ فضول رسمیں باقی نہ رہیں۔ اس کے علاوہ سنہ ۱۹۰۳ء میں کوئی اور چیز نمایاں طور پر نہیں ملتی[1] اور یہ بھی معلوم نہیں ہے کہ وہ اس سال کانفرنس کے جلسے میں تشریف لے گئے تھے یا نہیں۔ البتہ ۲۰ نومبر سنہ ۱۹۰۳ء کے خط میں (مکتوبات دوم ص۵۵) انجمن حمایت اسلام (لاہور) کے جلسے میں شرکت کی خواہش ظاہر کی اور بمبئی کی لوکل کمیٹی کا نفرنس میں دعوت کے اصرار کا ذکر کیا ہے جس کے لیے محسن الملک (ص۳۵۲) بھی زور دے رہے تھے چنانچہ بمبئی جانے کا ارادہ کرنا پڑا اور اس مرتبہ بہ نسبت گذشتہ جاڑوں کے کسی قدر ان کی حالت (ص۳۵۳) بہتر تھی۔ ایک خط میں (ص۳۵۳) لکھتے ہیں کہ "میں انشاء اللہ تعالیٰ ۲۲ دسمبر اور ۲ شوال کی شام کو یہاں (پانی پت) سے دہلی اور ۲۴ دسمبر کو سات بجے شام کے راجپوتانہ ریلوے کے ذریعہ سے بمبئی روانہ

---

[1] مقالات حالی حصہ دوم میں خواجہ غلام الحسنین کی کتاب "قوانینِ دولت" پر مختصر تبصرہ ہے۔ یہ کتاب ہارس بل کی انگریزی کتاب "لاز آف ویلتھ" کا ترجمہ ہے۔ جس کے متعلق لکھا ہے کہ ترجمہ با محاورہ اور فصیح اردو میں ہے اور بیان میں کوئی الجھاؤ نہیں ہے۔ اس کے علاوہ غالباً قریبی رشتے کی وجہ سے زیادہ تعریف نہیں لکھی۔

ہوں گا اور غالباً جنوری ۱۹۰۴ء کی چوتھی پانچویں تک واپس آجاؤں گا۔"

## ۱۹۰۴ء

لیکن دوسرے خط سے (صفحہ ۳۵۳) معلوم ہوتا ہے کہ ۱۴ر جنوری ۱۹۰۴ء کو پانی پت واپس پہنچے۔ گو کہ وہ ۳ر جنوری کو (۳۵۵) دہلی میں تھے جہاں حکیم محمود خاں مرحوم کے خاندان میں متعدد شادیوں میں شرکت کرنی پڑی۔ لیکن وہاں نہایت درجے کی سردی تھی اس لیے دفعۃً نزلے کی تحریک سے تکلیف بڑھ گئی (۳۵۴)۔ پھر لکھتے ہیں (۳۵۵) کہ "عبدالولی کا حال بدستور ہے۔ کبھی زیادتی کبھی کمی . . . . مجھے ۲۳-۲۴ فروری کو علی گڑھ جانا پڑے گا۔ مسٹر آرنلڈ ہندوستان سے قطع تعلق کرکے ولایت جاتے ہیں۔ وہاں وہ انڈیا آفس کے کتب خانے میں اسسٹنٹ لائبریرین مقرر ہوگئے ہیں وہ ۲۵ر کو لاہور والوں سے رخصت ہوکر ۲۶ر کو علی گڑھ پہنچ جائیں گے۔ وہاں ان کی رخصت کا ایک شاندار جلسہ کیا جائے گا۔ دو روز وہاں ٹھیر کر ولایت کو روانہ ہوجائیں گے۔ اگرچہ مجھے کھانسی زکام نے ابھی تک نہیں چھوڑا اور اس موسم میں سفر کرنا ناگوار معلوم ہوتا ہے مگر اس موقع پر جانا ضرور ہے"۔ پھر ۱۹ر اپریل ۱۹۰۴ء کے خط سے (۳۵۶) معلوم ہوتا ہے کہ ۸ر اپریل کو آٹھ دن کے قیام کے بعد لاہور سے واپسی ہوئی۔ وہاں انجمن حمایت اسلام کے جلسے میں گئے تھے جہاں دو برس سے تقاضا ہو رہا تھا۔

۱۹۰۴ء کے ابتدائی ربع میں مذکورۂ بالا مصروفیات کی وجہ سے

۱۹۰۴ء — قومی جلسوں میں نظمیں [illegible] —

ادبی انہماک سے متعلق کوئی خاص چیز نہیں ملتی۔ البتہ پیسہ اخبار لاہور میں ۱۶۔ اپریل کو ایک نوٹ "قومی جلسوں میں نظموں کی بھرمار" شائع ہوا تو اس پر مولانا نے اپنے خیالات کا اظہار کیا اور یہ بتایا کہ ایسے جلسوں میں نظموں کی ابتدا خود جلسوں کے بانیوں کی طرف سے ہوئی ہو گی جو قدیم طرز کے مشاعروں کے کم ہو جانے کی وجہ سے ایسے موقعوں پر ہی اپنی نظمیں سنانے کو غنیمت جاننے لگے ہیں۔ آگے چل کر بتایا ہے کہ "نئی طرز کی شاعری میں سوا اس کے کہ لوگوں نے کہیں کہیں مسلمانوں کے تنزل کا رونا رویا ہے اور مضامین کی طرف بہت ہی کم توجہ کی گئی ہے۔ حالانکہ نیچرل مضامین کا ایک وسیع و ناپیدا کنار میدان موجود ہے"۔ قومی جلسوں میں مقتضائے مقام کے مطابق نظمیں پڑھنے کا دستور یہاں مسلمان قوم ہی میں ہے ورنہ یورپ میں اور خود ہمارے ملک میں کہیں ایسا دستور نہیں ہے۔ اور اگر ہمارا قیاس غلط نہ ہو تو آریہ سماج اور سناتن دھرمیوں کے جلسوں میں بھی سوائے بھجن گانے کے جو مذہبی خیالات پر نہایت عمدہ اثر رکھتے ہیں نظمیں پڑھے جانے کا دستور نہیں ہے"۔

۱۹۰۴ء — دو مضمون —

اس مضمون میں کوئی خاص بات نہیں ہے سوائے اس کے کہ نیچرل مضامین پر نظمیں لکھنے کے لیے شعراء کو ترغیب دی ہے اور قومی جلسوں میں غلط قسم کی نظموں کو کم کر دینے کا مشورہ دیا ہے۔ اس سال اور بھی چھوٹے چھوٹے دو مضمون لکھے تھے جن کی کوئی اہمیت نہیں ہے۔ یعنی خواجہ غلام الحسنین کے ترجمہ "قوانین دولت" پر جس طرح ۱۹۰۳ء میں ایک مختصر تبصرہ کیا تھا[1] اسی طرح ان کے دوسرے ترجمے پر تبصرہ ہے۔ یعنی

[1] صفحہ ۱۸۲ کا حاشیہ دیکھیں۔

ہربرٹ اسپنسر کی کتاب "ایجوکیشن" کا اردو ترجمہ جو خواجہ موصوف نے "فلسفۂ تعلیم" کے نام سے انجمن ترقی اردو کے لیے کیا تھا اس پر بہت مختصر تبصرہ ہے۔ یہ ایک جملہ اس تبصرے کا خلاصہ قرار دیا جا سکتا ہے کہ

> "انھوں نے ترجمے کی تکمیل اور زبان کی صفائی اور شستگی میں اپنے اصلی فرائض سے بہت زیادہ اور انجمن کی امیدوں سے بمراتب بڑھ کر عرق ریزی و جانفشانی کی ہے۔"

اسی زمانے میں مولوی عبدالحلیم شرر نے ہندو مسلمانوں کے اتحاد کے لیے ایک رسالہ "اتحاد" لکھنؤ سے جاری کیا تھا اس کے متعلق صرف ایک جملہ یادگار ہے کہ

> "جس مقصد کے لیے یہ رسالہ جاری کیا گیا ہے اس کو میں ایسا ضروری اور اہم جانتا ہوں کہ میرے نزدیک ہندوستان کے حق میں اس سے زیادہ مہتم بالشان کوئی مقصد نہیں ہو سکتا۔"

[illegible] پر تبصرہ ۔

۳۱ مئی ۱۹۰۳ء کے خط میں (مکتوبات۔ اول ص۲۲) مولوی عبدالرحیم خاں بیدل کو پانی پت سے لکھتے ہیں کہ "مخدومی! آپ کی غزلیں دیکھ کر ایک غزل میں نے بھی لکھی ہے۔ فصیح الملک (داغ) کی ایک غزل کبھی دیکھی تھی جس کا مطلع یہ ہے:

کب تک کھچے رہو گے، کب تک تنی رہے گی
کس کی بنی رہی ہے، کس کی بنی رہے گی

مگر جب فکر کرنے لگا تو اس کی بحر یاد نہ رہی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ آپ کے مشغلے

کے لیے غزل مذکور ارسال خدمت کرتا ہوں :۔

نہ عیش کیخسروی رہے گا، نہ صولت بہمنی رہے گی
رہے گی اے مستمو تو باقی وہیے کی کچھ روشنی رہے گی

رہے گی گردش دکھا کے نیچا جو ہوگے تارے تم آسماں کے
کسی کی آگے بنی رہی ہے، نہ اب تمہاری بنی رہے گی

گرایا نورانیوں کو تو نے، پچھاڑا ما تزندرانیوں کو
کہاں تلک اے شراب غفلت یہ تیری مردافگنی رہیگی

رہے گی کس طرح راہ ایمن کہ رہنما بن گئے ہیں رہزن[۱]
خدا نگہباں ہے قافلوں کا اگر یہی رہ زنی رہے گی

صفائیاں ہو رہی ہیں جتنی دل اتنے ہی ہو رہے ہیں میلے
اندھیرا چھا جائے گا جہاں میں اگر یہی روشنی رہے گی

کرے گی کچھ عقل رہنمائی، نہ علم سے ہوگی کچھ صفائی
گناہ کی گندگی میں دنیا یونہی ہمیشہ سنی رہے گی

بگاڑ مذہب نے جو ہیں ڈالے نہیں وہ تا حشر ٹلنے والے
یہ جنگ وہ ہے جو صلح میں بھی یونہی ٹھنی کی ٹھنی رہے گی

قبولیت کی کرو نہ پروا، جو چاہو مقبول عام ہونا
رہو گے گر حسن ظن کے طالب تو تم سے یاں بدظنی رہیگی

جو چھوڑے میراث کچھ نہ حالی تو اس سے دل تنگ ہوں نہ وارث
رہیں گے ہر حال میں غنی وہ جو ہمت ان کی غنی رہے گی

---

[۱] یونی ورسٹی بل کی طرف اشارہ ہے۔

اس کے بعد مولانا کو یکم جولائی ۱۹۰۴ء میں برطانی حکومت کی طرف سے "شمس العلماء" کا خطاب[1] ملا۔ ایک خط میں ۴ جولائی ۱۹۰۴ء کو (مکتوبات اول ص۱۹۲) خود لکھتے ہیں کہ "گورنمنٹ ہند نے سال گرہ کے موقع پر اب کی دفعہ مجھے بھی شمس العلماء کا خطاب عنایت فرمایا ہے"۔ جس کی سند ۳ اکتوبر کو ملی (مکتوبات دوم ص۳۶۶)۔ پھر ۱۹۰۴ء میں کوئی اور نمایاں چیز ان کی زندگی کی نہیں ملتی۔ البتہ عبدالولی کی علالت سے (مکتوبات دوم ص۳۶۴) وہ بہت پریشان تھے جو پانچ سال سے صرع میں بتلا تھے اور ۲۲ نومبر ۱۹۰۴ء کے خط (مکتوبات اول ص۲۵) سے لے کر ۲۷ جولائی ۱۹۰۶ء تک کے خطوط میں ان کا مسلسل ذکر آتا ہے (صفحات ۵۷، ۶۳، ۱۱۲، ۱۹۳، ۱۹۶، ۱۹۷ وغیرہ)۔

۱۔ "شمس العلماء" کا خطاب

## ۱۹۰۵ء

۱۰ فروری ۱۹۰۵ء کے خط میں ۳ ماہ سے عوارض نزلہ میں بتلا ہونے کا ذکر ہے اور عبدالولی کی بیماری کا حال بھی ہے۔ اور ۱۷ اپریل ۱۹۰۵ء کے خط میں (ص۱۹۳) لکھتے ہیں کہ "عبدالولی کا پھر وہی حال ہوگیا جیسا ابتدا میں تھا۔

---

[1] (مکتوبات دوم ص۲۰۱) میں ہے "خطاب کی تحریک جہاں تک معلوم ہوا ہے برخوردار تصدق حسین نے معرفت ڈائرکٹر صاحب کے دربار تاج پوشی سے بہت پہلے کی تھی۔ کیوں کہ انھوں نے ڈائرکٹر صاحب کو دینے کے لیے میرے پاس سے میری سب کتابیں اسی زمانے میں منگوائی تھیں۔ یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ مسٹر آرنلڈ نے ڈائرکٹر صاحب کو میرے حالات سے بخوبی مطلع کر دیا تھا۔ . . . . " لیکن خود مولانا کو یہ خطاب زیادہ پسند نہ تھا کیوں کہ اب افسروں سے ملنا پڑے گا۔ اسی خط میں اس کی تفصیل ہے۔

داماد کا انتقال

اس کے باپ کا ۲۰-۲۲ روز ہوئے انتقال ہوگیا" نواسے کی بیماری۔ پھر داماد کا انتقال کتنا روح فرسا ہوگا۔ ان کے علاوہ خود ان کی بیماریاں اور ۶۸ برس کا سن، عذاب جان ہوگیا ہوگا۔ لیکن صبر و تحمل کا زبردست مادہ تھا اور وہ اپنے حالات سے زیادہ متاثر نہ ہوتے تھے۔

سودیشی تحریک

اسی زمانے میں سودیشی تحریک بھی شروع ہوئی تھی۔ اس کے متعلق بعد میں دیا نرائن نگم (ایڈیٹر رسالہ "زمانہ" کان پور) نے مولانا سے سوالات کیے تھے (جن کا ذکر بعد میں آئے گا) مولانا یہ کہتے تھے کہ یہ تحریک اچھی ہے لیکن اسے تقسیم بنگال کے مسئلے سے کوئی تعلق نہ ہونا چاہیے بلکہ علیحدہ اور مستقل طریقے پر چلانا چاہیے تاکہ ملک کی دولت باہر نہ جانے پائے اور لوگوں کے دلوں میں ملکی مصنوعات کی قدر پیدا ہو۔ اس تحریک کے مؤید تلک، بپن چندرپال اور کھاپرڈے ہوگئے تھے۔ لیکن انھوں نے مسلمانوں سے ہٹ کر ایک انقلابی ہندو جماعت تیار کر لی تھی۔ بہرحال جہاں تک ملکی مصنوعات کا تعلق تھا اس تحریک سے مسلمانوں کو بھی انکار نہیں تھا۔ مولانا حالی نے غالباً ۲۰ مارچ ۱۹۰۵ء سے کچھ پہلے کے لکھے ہوئے ایک خط میں (مکتوبات

ایک رباعی

اول ص۲۷) سودیشی تحریک کو پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھا ہے اور اپنی اس رباعی پر عمل کرنے کا مشورہ دیا ہے:

یارو نہیں وقت عیش و آرام کا یہ — موقع ہے اخیر فکر انجام کا یہ
بس حب وطن کا جب چکے نام بہت — اب کام کرو کہ وقت ہے کام کا یہ

مکتوبات (دوم صفحہ ۴۲-۴۳-۳۶۲۔ اور اول ص۳۰) سے معلوم ہوتا ہے کہ اگست ۱۹۰۵ء

میں تھیوڈور مارلیسن جو ۱۸۸۹ء سے علی گڑھ کالج کے اسٹاف میں تھے اور ۱۸۹۹ء سے مسٹر بیک کے انتقال پر وہاں پرنسپل ہوگئے تھے اب یہ چاہتے تھے کہ اپنے وطن جانے سے پہلے مسٹر کارنا[1] کو پرنسپل بنوا دیں۔ نواب وقار الملک اور مولانا حالی وغیرہ اس بات کو پسند نہ کرتے تھے۔ بہرحال جب وہ جانے لگے تو مولانا نے ایک الوداعی نظم بائیس شعر کی پڑھی جو اس طرح شروع ہوتی ہے:[2]

مارلیسن کے لیے الوداعی نظم

ہم سے ہوتے ہیں جدا اب آنریبل مارسن
چھینتا ہے اُن کو ہم سے جذبۂ حبِ وطن

بعض اشعار حکمت عملی کی خاطر بھی لکھے تھے گو کہ ممدوح کی خدمات ضرور قابلِ قدر تھیں۔

جیسے پھیلایا مقدس پال نے دینِ مسیح
تم نے اور بک نے یونہی پھیلایا سید کا مشن
مارسن اور مارسن بیگم نے ثابت کر دیا
"خیر کے پتلے ہیں انگلش قوم کے سب مرد و زن"

پھر مکتوبات (دوم صفحہ ۲۷۰-۲۷۳) میں مولانا کے ایک نئی قسم کے مرض کی ابتدا کا حال معلوم ہوتا ہے۔ پسلی، کمر، بازو میں سخت درد تھا۔ پھر بھی کام

ایک مرض

---

[1] مسٹر کارنا کے سلسلے میں نواب وقار الملک کا ایک طویل خط مولانا حالی کے نام "مکاتیب محسن الملک و وقار الملک" (مطبوعہ آگرہ صفحہ ۹۵-۱۰۷) میں ملتا ہے۔

[2] مکتوبات (دوم صفحہ ۲۰۷) میں لکھتے ہیں کہ "میں نے جو الوداعی نظم لکھ کر ان کو دی تھی اس سے میاں بیوی دونوں کے دل پر بہت بڑا اثر ہوا تھا۔ یہاں تک کہ مارلیسن صاحب آبدیدہ ہوگئے تھے اور دونوں شکریے کے اظہار میں بچھے جاتے تھے۔"

کرتے رہے۔ وکٹوریا میموریل لائبریری پانی پت[۵۱] (جس کو پانی پت کے لوگوں نے وکٹوریا کی یادگار قائم کرنے کے خیال سے چندہ جمع کرکے تیار کیا تھا) مولانا حالی کے زیرِ نگرانی تھی اور وہ اس کے سکریٹری تھے۔ لیکن بعد میں وہ سید ظفر علی اور غلام الحسنین کو سکریٹری اور اسسٹنٹ سکریٹری بنانا چاہتے تھے (ص۲۷۴) ڈپٹی کمشنر اس کے پیٹرن بننے کے لیے تیار ہو گئے تھے لیکن وہ خود مولانا کو اپنا مددگار بنانا چاہتے تھے۔

## سنہ ۱۹۰۶ء

اس کے بعد دسمبر میں کچھ طبیعت سنبھل گئی اور آخر دسمبر سنہ ۱۹۰۵ء میں حیدر آباد (دکن) روانہ ہوئے۔ وہاں نظام کلب[۵۲] میں قیام کیا۔ ۸ر جنوری سنہ ۱۹۰۶ء کے خط میں لکھتے ہیں کہ "میری حالت اب بعنایتِ الٰہی بہت اچھی ہے البتہ ابھی تک بھوک نہیں لگتی۔ . . . . . میں اور میرے سب ہمراہی بطور سرکاری مہمانوں کے یہاں مقیم ہیں۔ گاڑی اور کھانے وغیرہ کے خرچ کا اندازہ بیس[۲۰] روپے روزانہ ہے . . . . . مدار المہام بہادر، توقع سے زیادہ عنایت

حیدر آباد سنہ ۱۹۰۵ء

---

۵۱ اسی کے متعلق مولانا کی ایک تقریر مقالات حالی حصہ دوم صفحہ ۶۲ میں موجود ہے۔ مکتوبات دوم ص۲۷ میں لائبریری کا حال ہے۔

۵۲ مولانا عبدالحق نے رسالہ اردو (جولائی سنہ ۱۹۴۵ء ص۲۳۴) میں لکھا ہے کہ "اعلیٰ حضرت مرحوم کی جوبلی کی تقریب میں جب مولانا حالی کا حیدر آباد آنا ہوا تو علی گڑھ کالج کے چند قدیم طالب علموں نے نظام کلب میں مولانا کے اعزاز میں ایک دعوت دی۔ . . . . . نواب عماد الملک . . . . . نے ایک نئی اور عجیب بات کہی کہ ہماری زبانوں میں نثر تھی ہی نہیں۔ مولانا حالی نے سب سے پہلے متین اور سنجیدہ نثر کی بنیاد ڈالی۔"

کے ساتھ ملے۔ نہایت خلیق، سادہ مزاج اور لیاقت کے لحاظ سے یہاں کے امرا میں مستثنیٰ ہیں۔ مجھے یہاں[1] حضور کے جشن چہل سالہ سال گرہ کی روئیداد لکھنے کے لیے بلایا گیا ہے۔ جس میں کسی قدر حضور کے خاندان کا حال اور ان کے عہد حکومت کے بڑے بڑے کام بھی درج ہوں گے۔ ابھی اس کے لیے میٹیریل جمع کیا جا رہا ہے۔ مولوی عبدالحق صاحب بی اے اور ایک کاتب میری مدد کے لیے مجھے ملے ہیں (ص ۳۶۹)"۔ پھر ۱۱ر فروری ۱۹۰۶ء کے خط میں (ص ۳۷۰) وہیں سے لکھتے ہیں کہ یہاں چند مواقع ایسے پیش آئے کہ مدار المہام بہادر سے ملاقات نہیں ہوئی۔ پرنس آف ویلز کی تشریف آوری کے علاوہ حضور نظام کی صاحبزادی کا جس کو وہ اپنی تمام اولاد سے زیادہ عزیز رکھتے تھے اور ۲۳ برس کی عمر تھی، انتقال ہوگیا۔ اس حادثے سے پرنس کے آنے کی خوشی بھی غم سے بدل گئی۔ مگر امید ہے کہ جلد اجازت مل جائے گی"۔ بہر حال ۷ر جون ۱۹۰۶ء کو حیدرآباد سے روانہ ہوئے اور ۱۳ر جون کو پانی پت پہنچ گئے لیکن حیدرآباد کے قیام کے دوران میں ان کی طبیعت پھر بگڑ گئی تھی ۱۶ر جون کے خط میں (ص ۳۷۵) لکھتے ہیں کہ

"میں حیدرآباد سے تندرست نہیں آیا۔ دائیں آنکھ میں پانی اترتا معلوم ہوتا ہے اس میں برائے نام روشنی باقی رہ گئی ہے اور روز بروز کم ہوتی جاتی ہے۔ پیٹ بہت بڑھ گیا ہے ٹانگیں چلتے وقت لڑکھڑاتی ہیں۔

---

[1] اس موقع پر قصیدہ لکھنے کے لیے مدار المہام کی طرف سے اشارہ ہوا تھا۔ اس کے لیے صحیح واقعات معلوم کرنا چاہتے تھے تاکہ غلطی نہ کی جائے۔ ملاحظہ ہوں مکتوبات اول ص ۵۹۔

بائیں ہاتھ میں تقریباً بیس روز سے بہت سخت درد رہتا ہے۔"

سرسید پر مضمون

قیام حیدرآباد کے دوران میں سرسید مرحوم کی برسی کے موقع پر (یعنی ۲۷ مارچ ۱۹۰۶ء[1]) ایک طویل مضمون سرسید پر لکھا تھا جس میں ان کے بڑے بڑے کارناموں اور واقعات کا ذکر ہے اور آخر میں ان کے متعلق مرثیے کے ایک بند کے اشعار پیش کیے ہیں جو اس طرح شروع ہوتے ہیں:-

می تواں در فضل و دانش شہرۂ دوراں شدن
در فصاحت ہمچو سحباں در خرد لقماں شدن

چپ کی داد

اسی قیام کے زمانے میں مولانا کی مشہور نظم "چپ کی داد" بھی لکھی گئی جو انھوں نے ایک بہت بڑے جلسے میں جس کے صدر مہاراجہ سرکشن پرشاد (وزیر اعظم حیدرآباد) تھے، سنائی[2]۔ یہ نظم عورتوں کے فضائل اور فرائض منصبی سے متعلق ہے۔ ان کی مہر و وفا، عصمت و عفت، صبر و استقلال، خدمت گزاری اور جفاکشی کا حال ہے۔ ان کے حقوق کی حمایت کی ہے اور تعلیم سے محروم رکھنے کی مخالفت کی ہے۔ اسی کے متعلق وہ ۱۹۰۳ء میں ایک مضمون "ہماری معاشرت کی اصلاح کیوں کر ہو سکتی ہے؟" میں بھی لکھ چکے تھے

---

[1] مقالات حالی (حصہ دوم ص۹۳) میں اس مضمون کے تعارف سے اس کا سال ۱۹۰۵ء ظاہر ہوتا ہے۔ لیکن وہ ۲۷ مارچ ۱۹۰۶ء ہی ہوگا۔ کیونکہ دسمبر ۱۹۰۵ء کے آخر میں مولانا حیدرآباد گئے تھے اور مضمون میں بھی مولانا نے کہا ہے کہ "ان کی وفات کو آج پورے آٹھ برس گزرے ہیں۔"

[2] بحوالہ سکینا۔ حامد حسن قادری صاحب نے بھی داستان تاریخ اردو (ص۵۸۸) میں اس نظم کا سال تصنیف ۱۹۰۵ء لکھا ہے۔

کہ عورتوں کو زمانۂ حال کی تعلیم بھی دی جائے تاکہ فضول رسمیں باقی نہ رہیں۔

اس نظم میں کہتے ہیں:

اے ماؤ، بہنو، بیٹیو، دنیا کی عزت تم سے ہے
ملکوں کی بستی ہو تمہیں، قوموں کی غیرت تم سے ہے
تم گھر کی ہو شہزادیاں، شہروں کی ہو آبادیاں
غمگیں دلوں کی شادیاں، دکھ سکھ میں راحت تم سے ہے
تم ہو تو غربت ہے وطن، تم بن ہے ویرانہ چمن
ہو دیس یا پردیس، جینے کی حلاوت تم سے ہے
نیکی کی تم تصویر ہو عفت کی تم تدبیر ہو
ہو دین کی تم پاسباں ایماں سلامت تم سے ہے
فطرت تمہاری ہے حیا طینت میں ہے مہر و وفا
گھٹی میں ہے صبر و رضا، انساں عبارت تم سے ہے

اس میں آٹھ بند ہیں۔ پہلے اور دوسرے بند میں نو نو شعر، تیسرے میں دس، چوتھے، پانچویں، چھٹے اور ساتویں میں پھر نو نو شعر اور آٹھویں بند میں صرف تین شعر ہیں۔ پانچویں بند کے چند شعر عورت کی بے بسی کی پرسوز داستان ہیں:۔

اکثر تمہارے قتل پر قوموں نے باندھی ہے کمر
دیں تاکہ تم کو یک قلم خود لوح ہستی سے مٹا
گاڑی گئیں تم مدتوں مٹی میں جیتی جاگتی

حامی تمہارا تھا نہ یا ور کوئی جز ذاتِ خدا
زندہ سدا جلتی رہیں تم مردہ خاوندوں کے ساتھ
اور چین سے عالم رہا یہ سب تماشے دیکھتا
بیاہی گئیں اِس وقت تم جب بیاہ سے واقف نہ تھیں
جو عمر بھر کا عہد تھا وہ۔ کچے تاگے سے بندھا
بیاہا تمہیں ماں باپ نے اے بے زباں تو اس طرح
جیسے کسی تقصیر پر مجرم کو دیتے ہیں سزا
گزری امید و بیم میں جب تک رہا باقی سہاگ
بیوہ ہوئیں تو عمر بھر پھر چین قسمت میں نہ تھا

عورتوں پر معاشرے کے مظالم جس سوز و گداز کے ساتھ بیان کیے ہیں اس سے دل ہل جاتے ہیں اور ہم حالی کے ہم زبان ہو کر یہ کہنے پر مجبور ہو جاتے ہیں کہ :-

آتا ہے وقت انصاف کا نزدیک ہے یوم الحساب
دنیا کو دینا ہوگا ان حق تلفیوں کا واں جواب

اس نظم کا جواب بھی اردو تو کیا مشرق کی زبانوں میں بھی مشکل مل سکے گا اور یہ بھی حالی کے ان شاہکاروں میں سے ہے جن کا ایک ایک پارہ ان کی بقائے دوام کے لیے کافی ہے۔

حیدرآباد سے مولانا ۱۳ر جون سنہ ۱۹۰۶ء کو پانی پت پہنچے لیکن اس سے قبل رسالہ "زمانہ" کا نپور (بابت اپریل سنہ ۱۹۰۶ء) میں سودیشی تحریک کے

متعلق رسالے کے ایڈیٹر کے جواب میں مولانا نے اظہار خیال کیا تھا کہ یہ تحریک، ملک کے حق میں بہت مفید ہے لیکن اسے تقسیم بنگال کے مسئلے سے کوئی تعلق نہ ہو اور ملک کی دولت جس راستے سے باہر چلی جارہی ہے اس راستے کو ضرور بند کرنا چاہیے لیکن اس کے لیے "جلدی کرنا" نیچر سے مقابلہ کرنا ہے۔ ع ایک دن کا کام کچھ روما کی آبادی نہیں ـــــ اگر ایک صدی میں بھی ہندوستان، غیر ملکوں کی مصنوعات کا مقابلہ کرنے کے قابل ہوجائے تو سمجھو اس کی بہت جلد کامیابی ہوئی"۔

ال نامہ

۲۹ اگست ۱۹۰۶ء کے ایک خط میں (مکتوبات جلد اول ص۶۶) مولانا کے ایک "ال نامہ فارسی" کا ذکر ہے جس میں ہر فرقے اور ہر گروہ پر چوٹ کی گئی ہے۔ مولانا کے رجحانات اور ذہنی کیفیات کے سمجھنے کے لیے یہ ال نامہ بہت ضروری ہے اور پڑھنے سے تعلق رکھتا ہے:۔

(۱) المذہب = اعلانِ جنگ
(۲) الدین = تقلید آبا و اجداد
(۳) العلم = قسمے از جہل مرکب۔
(۴) الامتحان = آزمایش لیاقت ممتحن۔
(۵) الیونی ورسٹی = کارخانۂ کلرک سازی۔
(۶) المسلمانانِ ہند = چوں مار گزیدہ از ریسماں ترسندگاں۔
(۷) العلی گڑھ پارٹی = شہید وفا۔
(۸) العلی گڑھ کالج = پرورش گاہِ طفلاں بدست مائندراں۔

(۹) الانجمن ہائے اسلامیہ = سبزۂ برشگال۔
(۱۰) الاتفاق در مسلمانان = چوں اجتماع در نقیضین۔
(۱۱) الرئیس = آں کہ از ریاست بے خبر باشد۔
(۱۲) الامیر = آں کہ تہی دست و قرض دار باشد
(۱۳) المولوی = آں کہ مسلمانان را از دائرہ اسلام خارج می کردہ باشد۔
(۱۴) الواعظ = آں کہ در تفریق بین المسلمین خطا نہ کند۔
(۱۵) الشکار = بہانۂ آدم کشی
(۱۶) الکمیشن = وجہ موجہ برائے فیصلۂ یک طرفہ۔
(۱۷) النیشنل کانگریس = درحق تعلیم ہند چوں بغاوت ۵۷ء درحق اسلحۂ اہل ہند۔

یہ پچاس ساٹھ جملے تھے جو شاید مولانا کی زندگی میں شائع نہیں ہوئے ورنہ مولانا پر کچھ ضربیلے دے ہوتی اور ممکن ہے کہ قوم کچھ گالیاں لکھ کر بھی تحفۂ عقیدت پیش کرتی۔ کیونکہ اس سے نہ صرف مولانا کے رجحانات کا پتا چلتا ہے بلکہ اس زمانے کے رجحانات پر طنز آمیز تبصرہ بھی ہے اور انھوں نے کچھ ایسی گہری چٹکیاں بھری ہیں جو نیل ڈالے بغیر نہیں رہ سکتیں۔

اس کے بعد آنکھوں میں موتیا بند کی تکلیف کی وجہ سے (مکتوبات اول ۶۸) مولانا لکھنے پڑھنے سے معذور ہو گئے تھے۔ پھر بھی کچھ نہ کچھ لکھنا پڑتا تھا اور بعض حالات انھیں لکھنے پر مجبور بھی کر دیتے تھے۔ مثلاً والی افغانستان کی آمد پر باوجود کھانسی زکام اور دیگر شکایتوں کے انھیں قصیدہ لکھنا پڑا۔

## سنہ ۱۹۰۷ء

والی افغانستان امیر حبیب اللہ خاں سنہ ۱۹۰۶ء میں ہندوستان آئے اور عید الفطر سنہ ۱۳۲۴ھ (جمعہ ۷ار نومبر) کی نماز دہلی میں پڑھی۔ جنوری سنہ ۱۹۰۷ء میں علی گڑھ بھی گئے۔ مولانا اپنے ۲۷ر جنوری والے خط میں (مکتوبات۔ دوم ص۳۸۷) لکھتے ہیں "مجھے نواب محسن الملک نے امیر صاحب کی آمد کے موقع پر نہایت تقاضے کے ساتھ علی گڑھ بلایا تھا اور کچھ فارسی اشعار بطور شکریے کے لکھنے کی بھی فرمائش کی تھی ــــ میں اور مولوی وحید الدین (سلیم) پندرھویں کی رات کو پونے دس بجے کی میل سے روانہ ہو گئے ــــ گاڑی وہاں تین بجے رات کے پہنچی۔ امیر صاحب کے ہمراہیوں کے علاوہ تقریباً آٹھ سو مہمان ــــ فروکش تھے ــــ انھوں نے (نواب محسن الملک نے) مجھے یہ خدمت بھی سپرد کی ہے کہ ایک آرٹکل فارسی زبان میں امیر کی تشریف آوری کالج کے متعلق لکھ کر کسی اخبار میں شائع کراؤں اور وہ پرچہ امیر کی نظر سے گزر جائے۔"[1] اس موقع پر امیر کے سامنے جو قصیدہ مولانا نے پیش کیا تھا وہ صرف انیس [19] اشعار کا تھا۔ وہ اس طرح شروع ہوتا ہے:۔

امیر کے لیے فارسی قصیدہ اور عرضداشت

---

[1] مکتوبات دوم صفحہ ۷۸۔۸۱۔ مولانا چاہتے تھے کہ امیر پر یہ بات ظاہر ہو کہ مولانا کی "کتابوں سے مسلمانانِ ہندوستان میں تعلیم اور ترقی کی بہت بڑی تحریک پیدا ہوئی ہے" (ص۷۹)۔ اور یہ کہ "ایشیائی شاعری جو محض ایک بے کار چیز تھی اس کو مفید بنایا گیا ہے" (ص۸۱)۔ امیر کے لیے عرض داشت فارسی میں ۱۶ر فروری سنہ ۱۹۰۷ء تک لکھ لی ہوگی (ص۸۰) جس میں مولانا کی ہر ایک کتاب کا مختصر حال بھی تھا۔

می رسد بر فرق عزت گنبد زفرقداں
میزبانے راکہ شاہے چوں تو باشد میہماں
گر بہ رقص آید در و دیوار کالج دور نیست
زیں طرب کامد بہ دیدارش امیر کامراں
دولت بیدار مفت ماکہ شد مہمان ما
چوں تو مہمان عزیز قیصر ہندوستاں
زندہ کاش امروز بودے بانی ایں درسگاہ
تا بدیدے پایہ اش بالاتر از وہم وگماں
تا ہمہ امید ہائے کو بدل خود بستہ بود
از قدوم شہ بچشم خویشتن دیدے عیاں

اس قصیدے میں کالج کی تعلیمی خدمات کا مختصر جائزہ اور حکومت کی امداد کا حال ہے۔ اصل مدح شکر سے ملتی ہے اور جو کچھ ہے وہ اس طرح ہے:۔

ملت افغاں زتدبیر تو اندر علم و فن
گوے سبقت بردہ بادا ز جملہ ابنائے زماں

غرض کہ اس طرح کے دعائیہ پر (تین شعر کے بعد) قصیدہ ختم کر دیا ہے اس زمانے میں مولانا بیمار بھی تھے جیسا کہ ایک خط سے (مکتوبات دوم ص۳۸۲) ظاہر ہوتا ہے اور کھانسی زکام کی بڑی شدید تکلیف تھی۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ انھیں مدح آتی ہی نہ تھی اس لیے ان کے ابتدائی قصیدے بھی (سوائے

حکمتِ عملی کی غرض والے) اس چیز سے خالی ہیں۔

"مذہبی مناظرے"

اسی زمانے میں مولانا نے ایک مضمون "موجودہ مذہبی مناظرے" لکھا جو رسالہ "عصر جدید" (میرٹھ بابت مارچ ۱۹۱۰ء) میں شائع ہوا تھا۔ اس میں پہلے مولانا نے امام غزالی کا ایک قول نقل کیا ہے کہ "مناظرے سے چند کمینہ خصلتیں خواص علماء میں پیدا ہوجاتی ہیں۔ جیسے حسد، تکبر، غیبت، خودپسندی، عیب جوئی، شماتت، نفاق، حق بات سے انکار اور باطل پر اصرار وغیرہ وغیرہ۔ اور سفلاء و جہلا میں اکثر گالی گلوچ اور جوتی پیزار تک نوبت پہنچ جاتی ہے۔" مولانا نے لکھا ہے کہ یہ چیز بڑھ کر وبائے عام کی طرح پھیل جاتی ہے اور قوم میں جدا جدا دھڑے اور فرقے بن جاتے ہیں۔" آگے چل کر ان کتابوں کا ذکر ہے جو شیعہ سنّیوں کے جھگڑوں سے متعلق ہیں۔ پھر سمجھایا ہے کہ ان جھگڑوں کو چھوڑ کر "مغربی تعلیم جو اندر ہی اندر مذہب کی جڑ کاٹ رہی ہے اس کے مضر نتائج سے قوم کے نوجوانوں کو بچائیں اور (موجودہ مسیحی مبلّغین کی طرح) اپنے ہتھیاروں کو ــــ ملحدوں اور دہریوں کے مقابلے میں استعمال کریں۔"
آخر میں مولانا "ایک شاعر (یعنی خود حالی) کے چار مصرعے (رباعی) نقل کرتے ہیں":-

کہتا تھا کل اک منکرِ قرآن و خبر — کیا لیں گے یہ اہلِ قبلہ باہم لڑ کر؟
کچھ دم ہے تو میدان میں آئیں ورنہ — کتا بھی ہے شیر اپنی گلی کے اندر

اس رباعی سے مولانا نے بڑی غیرت دلائی ہے۔ کاش ہم کو غیرت آتی!

مکتوبات (حصہ اول صـ۲۷) میں ۲۵ فروری ۱۹۰۷ء[1] والے خط میں ان رباعیوں کا ذکر ہے جو انھوں نے دیوان کے نئے ایڈیشن میں داخل کرائی تھیں ان میں سے ایک رباعی جو "خدا کی بے نیازی پر نہایت پیچ و تاب کی حالت میں لکھی تھی" یہ ہے:۔

رباعی ۱

طبقے اُلٹے ہیں ترک تازی نے تری
منوائی ہے ہار سب سے بازی نے تری
جو گھر گھالے ہیں بے نیازی نے تری
ہے کال وری[2] و کربلا اس پہ گواہ

۲۷ مارچ ۱۹۰۷ء والے خط میں ذکر ہے کہ نواب محسن الملک نے علی گڑھ سے استعفا دیدیا (مکتوبات اول صـ۲۷) اور ۷ مئی والے خط سے (دوم صـ۳۹۵) معلوم ہوتا ہے کہ اس زمانے میں نواب صاحب سخت علیل تھے۔ اسی خط میں مولوی عبد اللہ خاں کے نام "پروکسی" (ووٹ معتبری کے لیے) روانہ کرنے کا ارادہ ظاہر کیا ہے اور یہ خط پٹیالہ سے لکھا ہے جہاں وہ اپنی آنکھ بنوانے گئے تھے۔ وہاں سے آنکھ بنوا کر[3] ۱۰ مئی کو پانی پت واپس ہو گئے۔ (اول صـ۲۷) لیکن دوسری بیماریوں میں مبتلا تھے۔ آنکھ بنوانے سے کچھ پہلے

---

[1] ۸ مارچ کے خط میں ذکر ہے (صفحہ ۳۹۵ حصہ دوم) کہ وحید الدین (سلیم) کو نواب محسن الملک نے ایک سو کی تنخواہ پر رکھ لیا ہے اور ۱۲ مارچ والے خط میں (صـ۳۹۴) لکھا ہے کہ دوسری آنکھ کی روشنی بھی بتدریج کم ہوتی جا رہی ہے۔

[2] "کال وری" وہ مقام جہاں عیسیٰ علیہ السلام کو سولی پر چڑھانا مشہور ہے۔

[3] لیکن کلکتے سے اچھی عینک ۱۵ اگست ۱۹۰۷ء تک (دوم صـ$\frac{۸۲}{۴۰۹}$) نہیں آئی۔ پہلے جو وہاں سے آئی تھی (دوم صـ۴۰۲) وہ ٹھیک نہیں لگی تھی۔ دوبارہ آئی وہ بھی ٹھیک نہیں تھی۔ ۲۸ اگست کے خط میں (صـ۴۰۸) ذکر ہے کہ کلکتے سے دو عینکیں آئی تھیں۔ دونوں آنکھ پر نہیں لگیں۔ اس لیے ۱۰ ستمبر (صـ۴۰۹) کو پھر پٹیالہ جانے کا ارادہ تھا۔

(اول مـ۴ـ) پانچ رباعیاں لکھی تھیں:-

(۱) پاؤ گے نہ کوئی قاف سے لے تاقاف
حق تلفیوں کے دل میں نہ ہوں جس کے شگاف
گر غور سے سنیے غل ہے یہ چار طرف
انصاف، انصاف، آہ انصاف، انصاف

(۲) اترو دریا سے اپنے بل تیر کے پار
کب تک تیروگے ہو کے تونبوں پہ سوار
تم ڈوبنے کے یہ کر رہے ہو ساماں
اوروں کا سہارا تکنے والو ہشیار

(۳) بڑھتا جاتا ہے جس قدر علم بشر
کرتے جاتے ہیں شک خیالات میں گھر
ہوتی جاتی ہے دھندلی اتنی ہی فضا
جتنی کہ وسیع ہوتی جاتی ہے نظر

(۴) یا نفس کی خواہشوں کو روک اے زردار
یا فاقہ و فقر کے لیے رہ تیار
لاگے ہوئے ہیں چار طرف گھات میں چور
گھر سے ہشیار، مال و زر سے ہشیار

(۵) پیری میں نہ عقل چین لینے دیتی
کرتا رہتا نہ دل کو گر نفس قوی

کہتا ہے یہ جب موت کا آتا ہے خیال  بابا کے آمدی و کے پیر شدی

اور ۱۷ رمئی ۱۹۰۷ء کو مولانا شبلی کے پانو کے حادثے پر حالی نے یہ رباعی لکھی :-

شبلی کہ گزند پاش پر دل شکن است  باخستگیش خستگی مقترن است
چنداں کہ بکا ہند فزایند ایں جا  کار استن چمن زپیراستن است

۲۳ راگست ۱۹۰۷ء کے خط میں (مکتوبات۔ اول ص۲۲) مولانا عبدالحق کو نصیحت کی ہے کہ برٹش فارن پالیسی پر نوک جھونک نہ کریں کیوں کہ یہ خلاف مصلحت ہے۔ مولانا حالی نے راست گوئی کی تعریف ضرور کی ہے لیکن حکمت عملی یہاں بھی سکھائی ہے۔

محسن الملک کا انتقال

۳۱ راکتوبر کو پانی پت سے لکھتے ہیں کہ (دوم ص۱۴) "نواب وقار الملک یہاں آئے تھے اور فرماتے تھے کہ اگر ٹرسٹیوں کی کثرت رائے میری نسبت ہوئی اور گورنمنٹ نے بھی مجھ پر اعتماد کیا تو میں کالج کی خدمت کے لیے حاضر ہوں۔ گذشتہ اتوار[۱] کو یہاں ایک عظیم الشان جلسہ نواب محسن الملک مرحوم کے ماتم کا ہوا تھا۔ بعد کارروائی جلسہ کے، ایک رزولیوشن بہ اتفاق تمام حاضرین جلسہ اس مضمون کا پاس کیا گیا کہ بجائے مرحوم کے نواب وقار الملک آنریری سکریٹری مقرر کیے جائیں۔ محسن الملک کی یادگار کے لیے چندہ بھی کچھ اوپر چھ سو روپے کا ہوا اور ایک کمیٹی اس مقصد کے لیے قائم کی گئی ہے۔"

---

[۱] ۱۶ راکتوبر کو محسن الملک کا انتقال شملہ میں ہوا تھا اور نعش علی گڑھ لائی گئی تھی۔

۲۵ نومبر ۱۹۰۷ء کے خط میں (دوم ۔ ص۴۱۱) بریلی ہی سے لکھتے ہیں کہ "لوکل کمیٹی کراچی اور سنٹرل اسٹینڈنگ کمیٹی علی گڑھ نے غلطی سے اجلاس کراچی میں مجھے پریسیڈنٹ بنانا تجویز کیا ہے۔ ہرچند عذرات کیے گئے مگر مجھے اس قدر مجبور کیا کہ انکار کرنے کا محل باقی نہ رہا۔ اس لیے علی گڑھ جاکر چند روز وہاں قیام کرنا اور پریسیڈنشل ایڈریس تیار کرنا پڑیگا جو میرے لیے ایک بالکل نیا اور نہایت دشوار کام ہے"۔ چنانچہ (ص۴۱۲) علی گڑھ جاکر خطبۂ صدارت تیار کرنا پڑا اور لکھا ہے کہ "یہاں سے غالباً بیس آدمی رزرووڈ گاڑیوں میں ۲۱ر دسمبر کو روانہ ہوں گے۔ مولوی وحیدالدین صاحب بھی ساتھ چلیں گے"۔ چنانچہ ۲۳ر دسمبر کو آٹھ بجے رات کراچی پہنچنے کا ارادہ کیا۔ اور وہاں آل انڈیا محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے اکیسویں سالانہ اجلاس میں خطبۂ صدارت پڑھا۔ اس خطبے میں ۱۸۸۶ء سے کانفرنس کا قیام، سرسید اور محسن الملک کی خدمات وغیرہ کا شروع میں ذکر ہے۔ اس سلسلے میں مولانا کا تازہ کلام بھی ہے۔ ایک رباعی یہ ہے:-

— کراچی میں خطبہ —

— رباعی —

مدّا اس میں سوتوں کو جگایا جاکر  
غل علم کا برہما میں مچایا جاکر  
چھائی ہوئی مردنی جہاں قوم میں تھی  
واں آبِ حیات ان کو پلایا جاکر

پھر محسن الملک کا مرثیہ ہے:-

— محسن الملک کا مرثیہ —

جس وقت کا کھٹکا تھا وہ وقت آ گیا آخر  
یاروں پہ مصیبت کا سماں چھا گیا آخر  
وہ ملک کا محسن وہ مسلمانوں کا غم خوار  
سر کرکے مہم قوم کی کام آ گیا آخر  
سید کا بدل قوم کو مشکل سے ملا تھا  
اس کو بھی وہی قوم کا غم کھا گیا آخر

اس مرثیے میں صرف نو شعر ہیں لیکن حقیقت نگاری اور جذبات نگاری جن مختصر الفاظ میں کی ہے اس کی مثالیں بہت کم ہماری زبان میں ملتی ہیں:-

جیتا تھا تو لوگوں کو گمان اس پہ تھے کیا کیا
پر مر کے خلوص اپنا وہ منوا گیا آخر
جو خندہ زنی کرتے تھے ہر کام پہ اس کے
وہ خون کے آنسو انھیں رلوا گیا آخر
مہدی کے لیے قوم عزادار ہے ساری
کہرام ہے کشمیر سے تا راس کماری

پھر سندھ اور عرب کے تعلقات کا مختصر ذکر ہے اور یہاں کے مسلمان حکمرانوں کا ذکر ہے جو ایسٹ انڈیا کمپنی کے تسلط سے پہلے سندھ پہ گیارہ سو برس سے زیادہ حکومت کر چکے تھے۔ چنانچہ تین چوتھائی سے زیادہ اب بھی مسلمانوں کی آبادی ہے۔ اس کے باوجود تعلیمی حالت سب صوبوں سے زیادہ خراب حالت میں ہے۔ پھر کراچی، لاڑکانا، حیدرآباد سکھر وغیرہ کے مدرسوں کا ذکر ہے جو ابھی کھولے گئے تھے۔ اسی ضمن میں سر سید کے اس انعامی اشتہار کا ذکر ہے جو انھوں نے قوم کے سامنے پیش کیا تھا کہ مسلمان اپنی اولاد کو سرکاری مدارس میں تعلیم کے لئے کیوں نہیں بھیجتے اور قوم نے یہ جواب دیا تھا کہ ایسے سرکاری مدرسے اپنے طریقۂ تعلیم کو ہماری ضرورتوں کے مطابق نہیں بنا سکتے اس لیے اپنی تعلیم و تربیت کی فکر خود ہم کو کرنی چاہیے۔ پھر سندھ کے مسلمانوں کی تعلیم کے سلسلے میں

جو دقتیں پیش آرہی تھیں ان کا حل پیش کیا ہے کہ مسلمان استاد مقرر کیے جائیں۔ مذہبی تعلیم کا انتظام خود قوم کی طرف سے کیا جائے اور قوم کے ہونہار بے استطاعت لڑکوں کو وظائف دینے کی کوشش کی جائے جس کے لیے سرسید کی تقلید ضروری ہے کہ چندہ جمع کرنے والے مہیا کیے جائیں پھر روسی اور مصری مسلمانوں کا ذکر ہے کہ وہ بھی علوم جدیدہ کی ترویج کے لیے کوشاں ہیں۔ حکومت برطانیہ بھی ہمارے لیے ہماری تعلیم میں آسانیاں پیدا کر رہی ہے اور طرح طرح سے تعلیم کی طرف متوجہ کر رہی ہے لیکن ہم کو بھی چاہیے کہ ہم اپنی ذاتی کوشش اور محنت سے تعلیم کو عام کریں۔ پھر تین بند پیش کیے ہیں جن میں مولانا حالی کے دلی جذبات ہیں اور حقیقی سوز و گداز ہے:

زمانہ دیر سے چلا رہا ہے اے مسلمانو
کہ ہے گردش میں میری غیب کی آواز پہچانو
وہ ناصح اور ہوں گے جن کا کہنا ٹل بھی جاتا ہے
اگر میری نہ مانو گے تو پچھتاؤ گے نادانو

یہ بند اسی ترکیب بند میں سے ہیں جو مولانا نے ۱۸۸۹ء میں محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے چوتھے اجلاس میں بمقام علی گڑھ پڑھا تھا۔ پھر عام مسلمانوں کی تعلیم کے متعلق فرمایا ہے اور سرسید کی تعلیمی اسکیم کا مقصد بتایا ہے کہ وہ چاہتے تھے کہ علی گڑھ سے فارغ ہو کر طلبہ اپنی تعلیم کی رہنمائی سے اپنی طبیعت اور حالت کے مطابق ذریعۂ معاش خود ڈھونڈ لیں گے۔

۲۳۱) جو اس طرح شروع ہوتی ہے :-

سیدہ کیسی پیاری بچی ہے — صورت اچھی سمجھ بھی اچھی ہے
ذرا دیکھو تو اس کی صورت کو — سچی چینی کی جیسی مورت ہو
ہر ابھی دو برس کی خیر سے جان — پر سب اچھے بُرے کی ہے پہچان
ماں نے جو کچھ اسے سکھایا ہے — جو ادب قاعدہ بتایا ہے
وہ سبق سارے اسکو ہیں ازبر — نقش ایک ایک بات ہے دل پر

## سنہ ۱۹۰۸ء

حکیم اجمل خاں کا خطاب ۔ قطعۂ تہنیت

مکتوبات (دوم ص۱۳۱) میں ایک خط ۵ جنوری سنہ ۱۹۰۸ء کا ہے جو دہلی سے لکھا تھا۔ اس میں دوسرے دن پانی پت جانے کا ارادہ ظاہر کیا ہے لیکن مقالات حالی (حصہ دوم ص۱۱۹) کی ایک تقریر کے تعارف سے معلوم ہوتا ہے کہ ۷ جنوری کو دہلی کے کمپنی باغ ٹاؤن ہال میں ایک جلسہ والیٔ لوہارو جناب نواب امیرالدین احمد خاں مرحوم کی صدارت میں ہوا تھا جس میں مولانا حالی بھی شریک ہوئے تھے۔ یہ جلسہ اس غرض سے کیا گیا تھا کہ حکیم اجمل خاں مرحوم کو یکم جنوری سنہ ۱۹۰۸ء میں "حاذق الملک" کا جو خطاب ملا تھا اس کی تہنیت پیش کی جائے۔ مولانا نے ایک مختصر تقریر کی تھی جس کے آخر میں ایک قطعہ چھ شعر کا ہے۔ اس کی ابتدا اس طرح ہوتی ہے :-

حاذق الملک اس خطابِ فرخ و مسعود پر
ایک عالم آپ کو دیتا مبارکباد ہے

آخری دو شعر یہ ہیں:۔

یہ تو یاروں کی دعاؤں کا ہے بس سارا ظہور

غیب سے یہ ان دعاؤں کی ہوئی امداد ہے

پس مبارک باد یہ جو دے رہے ہیں خاص و عام

مستحق ہیں اس کے ہم یا آپ کیا ارشاد ہے

مسئلہ خیرات پر مضمون

اسی سال ۱۳۲۶ھ مطابق ۱۹۰۸ء میں "انجمن بہبود مسلمانان دہلی" کے سکریٹری کی درخواست پر ایک مضمون "مسلمانوں میں مسئلہ خیرات" پر لکھا تھا۔ اس مضمون میں مختلف احادیث سے گداگری کی مذمت کی ہے اور سائل کو سوال کرنے سے روکنے کے لیے ترغیب دلائی ہے۔ موجودہ حالات میں غیر مستحق سائلوں کو دینے سے منع کیا ہے اور اس قبیح رسم کو ختم کرنے پر زور دیا ہے۔ آخر میں علماء سے درخواست ہے کہ وہ اپنی تقریروں میں عوام کو اس برائی سے آگاہ کریں اور خصوصاً عورتیں احتیاط رکھیں جو تمام فقیروں کو اہل اللہ سمجھ کر ان کے مکروفریب کا شکار ہو جاتی ہیں۔

اسی زمانے میں مولانا اپنی طبیعت کی خرابی سے اور کئی رشتہ داروں کے انتقال سے بھی بہت پریشان تھے۔ ۲ر فروری ۱۹۰۸ء کے خط میں (مکتوبات دوم ص۲۱۵) خواجہ کاظم حسین کے انتقال کی خبر ہے۔ اسی زمانے میں پانی پت میں ہیضہ کی وبا تھی (ص۲۱۵)۔ اور ۹ر جون ۱۹۰۸ء کے خط میں (ص۲۱۹) ذکر ہے کہ مولانا پانچ روز سے دلی میں ہیں اور ۷ر جون کو "مقبول حسین داماد برادرم خواجہ فضل احمد صاحب" دہلی میں آگ لگنے سے باہر کود پڑے اور وفات پائی۔

مولانا دلی میں صرف ایک ماہ (اول ص۸۱) رہ سکے تھے کہ سجاد حسین
پانی پت پہنچ رہے تھے اس لیے مولانا کو بھی وہاں جانا پڑا۔ اس زمانے میں
(۲۸ ستمبر ۱۹۰۸ء) مولانا بہت پریشان تھے اور کہیں تنہائی کی جگہ میں رہنا چاہتے
تھے۔ اسی تاریخ کے خط میں (ص۸۲) دو شعر بھی ملتے ہیں:۔

ہو عزم دیر شاید کعبے سے پھر کر اپنا — آتا ہے دور ہی سے ہم کو نظر گھر اپنا
قید خودی میں رہتے آتے نہیں نظر ہم — وحشت رہے گی دل کی دکھلا کے چہرہ اپنا

یہ دونوں شعر مولانا کی انتہائی پریشانی کا ثبوت ہیں۔

۱۶ اکتوبر ۱۹۰۸ء والے خط میں (ص۸۵/۱) حیدرآباد دکن کے مشہور سیلاب
کی تباہ کاریوں کی وجہ سے احباب کی خیریت کے بہت زیادہ مشتاق نظر آتے ہیں۔
اور ایک متعصب ہندو کی کتاب "خاتونانِ ہند" کی وجہ سے بار بار ذہنی کوفت
میں مبتلا معلوم ہوتے ہیں (ص۸۲و۸۸و۹۳/۱)۔ اس کے علاوہ میرن صاحب کی
مدد کے لیے بھی حیدرآباد بار بار لکھتے ہیں۔

دوسری بیماریوں کے علاوہ ایک عرصہ تک (ص۲۰/۲) دوران سر کی
شکایت میں مبتلا رہے اور دسمبر میں (ص۲۳/۲) علاج کے لیے میرٹھ گئے تھے۔

## ۱۹۰۹ء

اپریل ۱۹۰۹ء میں پانی پت اور لاہور وغیرہ میں سخت بارش ہو رہی تھی
(ص۲۴/۲)۔ اور جون کے خط سے (ص۲۶/۲) مولانا کے دو عزیزوں (خواجہ عنایت علی
اور خواجہ صفدر علی) کے انتقال کا حال معلوم ہوتا ہے۔ اسی زمانے میں خواجہ

غلام الثقلین[۱] سخت بیمار ہوئے۔ لیکن سنبھل گئے۔ والدہ احقاق حسین بھی ۲۳ جون (۱۹۰۷ء) کو قضا کر گئیں۔ اسی زمانے میں علی گڑھ کالج کے سکریٹری وغیرہ کے جھگڑے بھی کھڑے ہو گئے تھے (۱۹۰۹ء) ان تمام پریشانیوں کے باوجود مولانا ادبی کاموں کی طرف بھی متوجہ تھے۔ چنانچہ علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ (بابت ۴ اگست ۱۹۰۹ء) میں "تصانیفِ نواب عزیز جنگ بہادر" پر مولانا کا تبصرہ شائع ہوا۔

اسی تبصرے میں عزیز جنگ بہادر کی کتاب "سیاقِ دکن" پر مولانا شبلی کے تبصرے کا اقتباس بھی ہے کہ "ہم نے تاریخ کے سیکڑوں ہزاروں ورق اُلٹے ہیں . . . اور گو ہم نے چند معمولی باتوں کو آب و رنگ دے کر ناظرین کو محظوظ کر لیا ہے لیکن انصاف یہ کہ جو کچھ ڈھونڈ کر پا سکے وہ من میں چھٹانک بھی نہ تھا۔ نواب عزیز جنگ بہادر . . . نے صرف حسابی سیاق کے متعلق ۱۶۶ صفحے کی کتاب تیار کر دی جو عجیب و غریب تحقیقات سے لبریز ہے۔" پھر اس تبصرے میں مولانا حالی نے عزیز جنگ کی دوسری کتابوں کا ذکر کیا ہے اور قوم نایط پر چھ سَو صفحات والی کتاب کی بہت تعریف کی ہے اور اُن کے اچھوتے موضوعات اور گہری تحقیقات کی دل کھول کر داد دی ہے۔ "عطیاتِ سلطانی" میں دکن کے معاشی اداروں کا بہت تفصیل کے ساتھ تذکرہ ہے اور ریاست کی عام فیاضی، بے تعصبی اور انسانی ہمدردی کا نہایت محققانہ مطالعہ ہے۔ غرائب الجمل اور فارسی ڈکشنری وغیرہ کی خوبیاں بھی مولانا نے بیان کی ہیں اور ان کی اکثر تصانیف کو بہت سراہا ہے۔

---

[۱] ان کے علاج کے لیے حکیم اجمل خاں (ص۲۰۱) پانی پت گئے تھے۔

# سنہ ۱۹۱۰ء

اس کے بعد مولانا کے قویٰ میں دفعۃً ایسا انحطاط ہوگیا تھا کہ لکھنا پڑھنا اور سوچنا یک قلم موقوف ہوگیا (مکتوبات ص۲۰۱) اور عرصے تک یہی حالت رہی۔ تاہم خط لکھنے پر مجبور ہوجاتے تھے۔ نومبر ۱۹۱۰ء میں جب مولوی محمد احسن اللہ خاں ثاقب نے "خطوطِ امیر احمد مینائی" شائع کرائے تو مولانا نے اس کے لیے ایک مختصر تبصرہ بطور "پیش لفظ" کے لکھا۔ اس میں ذکر ہے کہ ثاقب نے پہلے امیر مینائی کے سوانح لکھے ہیں پھر داغ اور امیر کے کلام میں فرق قائم کیا ہے اور اس کے لیے دونوں کے پست و بلند اشعار پیش کیے ہیں۔ اس کے بعد حالی لکھتے ہیں کہ "جب اس کا وجود عنصری خاک میں پنہاں ہوگیا اور اس سے ملنے کا کوئی ذریعہ باقی نہ رہا تو اب اس کی ملاقات محض اس کی خط و کتابت پر منحصر ہے اور بس۔ پس کسی مصنف کی وفات کے بعد اس کے مکتوبات کا فراہم کرنا درحقیقت اس کی سوانح عمری کا ایک مہتم بالشان حصہ قلم بند کردینا ہے۔" یہ بالکل حقیقت ہے۔ کاش ہم کو مولانا حالی کی ابتدائی اور درمیانی زندگی کے خطوط بھی مل جاتے تو ان کے سوانح بھی پوری طرح معلوم ہوسکتے۔

---

[1] ستمبر ۱۹۱۰ء کے رسالہ عصمت دہلی میں ایک انعامی اعلان کے مطابق "تسخیر شوہر" مؤلف فرہنگ آصفیہ کی اہلیہ نے ایک رسالہ لکھا تھا۔ اس پر مولانا نے بہت ہی مختصر تبصرہ کیا ہے جس میں کتاب کا مقصد بیان کرکے اس کی اصلاح کا ذکر کیا ہے جو سید احمد دہلوی نے کی تھی اور یہ کہا ہے کہ "بہتری لڑکیوں اور لڑکوں کے حق میں یہ مختصر رسالہ نہایت مفید ہوگا"۔ ۱۵ اگست ۱۹۱۰ء کے خط میں (مکاتیب حالی ص۶۳) مولوی چراغ علی کی وفات پر دس اشعار کا ایک فارسی قطعہ ملتا ہے۔

## ۱۹۱۱ء

۱۹۱۱ء میں مولانا کی طبیعت کچھ سنبھلی ہوئی تھی حالانکہ بعض اعزہ کا انتقال (مکتوبات ۲۰۵/۱ و ۳۸/۲) ہو گیا تھا۔ خواجہ غلام الثقلین اسی سال کے اواسط میں (۲۴۰/۱) بغداد، طہران، کاظمین وغیرہ گئے تھے۔ ان کے حالات یکم اگست کے خط میں ملتے ہیں[۱]۔ اسی سال مولانا نے لالہ سری رام کے "خم خانۂ جاوید" کی پہلی جلد پر تبصرہ لکھا تھا جو ۱۹۰۸ء میں شائع ہوئی تھی۔ اس تبصرے میں مولانا اس بات پر اظہارِ افسوس کرتے ہیں کہ "بدقسمتی سے ایسے مکروہات پیش آتے رہے کہ میں اطمینان کے ساتھ اس کی نسبت کچھ نہ لکھ سکا"۔ اس تبصرے میں اردو ہندی کے جھگڑے کا ذکر کیا ہے جس کی رفع داد مولانا کے نزدیک "اسی طریق سے ہو سکتی ہے کہ ہندو تعلیم یافتہ اصحاب، کشادہ دلی اور فیاضی کے ساتھ اردو زبان میں جو درحقیقت برج بھاشا کی ایک ترقی یافتہ صورت اور اس کی پروان چڑھی ہوئی اولاد ہے اسی طرح تصنیف و تالیف کریں اور مسلمان مصنفین بے ضرورت اردو میں عربی فارسی کے غیر مانوس الفاظ استعمال کرنے سے جہاں تک ہو سکے پرہیز کریں اور ان کی جگہ برج بھاشا کے مانوس اور عام فہم الفاظ سے اردو کو مالا مال کرنے کی کوشش کریں"۔ مولانا نے اس قول پر خود ہی سب سے زیادہ عمل کیا اور اس کے باوجود اردو زبان کو معیاری زبان بنانے کی کوشش کی۔ اس کے بعد

---

[۱] ۲۹ ستمبر ۱۹۱۱ء کے خط میں (مکتوبات ۲۴۶/۲) غلام الثقلین کی واپسی کا ذکر ہے۔

مولانا برج بھاشا سے مناسبت پیدا کرنے کے لیے بھی مشورہ دیتے ہیں اور رواداری پیدا کرنے کے لیے یہ بھی فرماتے ہیں کہ اس کام سے "اس عام خیال کی تردید ہوتی ہے کہ انگریزی تعلیم بجائے اس کے کہ قومی تعصبات سے دلوں کو پاک کرے اور الٹی تعصب و ناگواری کی آگ ملک میں مشتعل کرنے والی ہے"

اس تبصرے میں رواداری قائم کرنے کی تبلیغ زیادہ ہے اور اصل کتاب پر بحث بہت کم ہے۔ تاہم آخری پارے میں مؤلف کی بعض غلطیوں کی نشاندہی کی ہے کہ "صفحہ ۳۰۰ پر جہاں حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ کا حال لکھا گیا ہے اس میں چند فروگذاشتیں ہوگئی ہیں۔ اول تو شاہ صاحب ممدوح کا اردو زبان[1] میں شعر کہنا اور اشتیاق تخلص کرنا ثابت نہیں ہوا دوسرے ان کا وطن سرہند اور مجدد الف ثانی رح کی نسل سے ہونا اور فیروز شاہ کوٹلہ میں سکونت پذیر ہونا غلط معلوم ہوتا ہے"۔ مئی ۱۹۱۱ء میں آنکھیں بنوانے لکھنؤ گئے تھے (مکتوبات ۴۳۲/۲) لیکن وہاں کوئی فائدہ نہیں ہوا۔

۲۹ ستمبر ۱۹۱۱ء میں میر عثمان علی خاں کی مسند نشینی پر ایک قطعۂ تہنیت انتیس اشعار کا لکھا تھا جس میں ان کی اہم ذمہ داریاں بتائی ہیں اور کوئی مدحیہ اشعار نہیں ہیں:۔

فلک مرتبت میر عثمان علی خاں — مبارک تمہیں مسندِ شہریاری
مبارک اب وجد کی تم کو خلافت — مبارک دکن کی تمہیں تاجداری

[1] شاہ صاحب فارسی اشعار ضرور لکھتے تھے۔ الفرقان (بریلی) کے "شاہ ولی اللہ نمبر" میں بھی کچھ اشعار ملتے ہیں۔

مبارک نہیں ملک کی گلہ بانی — مبارک رعیت کی خدمت گذاری
مبارک ہو تم کو وہ دشوار منزل — جہاں چپے چپے پہ ہے ذمہ داری
مبارک وہ منصب کہ جن کو ملا وہ — ہوا چین رخصت فراغت سدھاری

آخر میں سادہ طریقے پر دعائیہ لکھا ہے۔

اس کے بعد غالباً سردی شروع ہونے پر مولانا کو[1] زکام اور کھانسی کا حملہ ایسا سخت ہوا تھا کہ پہلے کبھی نہیں ہوا (مکتوبات ص ۲۰۵/۱) اور مئی۔جون ۱۹۱۲ء میں کھانسی وغیرہ (ص ۲۰۶) کی شکایت تھی اور کمزوری زیادہ تھی، اس لیے جولائی میں شملہ چلے گئے تھے لیکن وہاں صحت کیلیے کوئی فائدہ (ص ۲۰۷) حاصل نہیں ہوا اور روز بروز انحطاط ہونے لگا۔ پھر آب وہوا تبدیل کرنے کی غرض سے (مکتوبات ص ۴۷/۲) دہلی گئے اور وہاں اردو دیوان (دوبارہ) مرتب کرنے لگے۔ اکتوبر میں وہاں بلاقی بیگم کے کوچے میں ٹھہرے تھے۔ پھر فریدآباد، ضلع گوڑگانوہ (دہلی) چلے گئے کیونکہ دہلی میں طبیعت بگڑنے لگی تھی اور فریدآباد میں آخر دسمبر ۱۹۱۲ء تک[1] (ص ۵۶/۲) ضرور رہے۔ اس کے بعد غالباً شروع جنوری ۱۹۱۳ء میں (ص ۹۶/۱) پانی پت واپس ہوئے لیکن پہنچتے ہی پریشانیوں میں (ص ۹۵) مبتلا ہوگئے۔ تاہم کسی صورت سے اپنا فارسی اور عربی کلام چھپوانے کے لیے اکتوبر (ص ۹۴/۲) تک تیار کرلیا تھا۔

⁂

---

[1] ۴ دسمبر ۱۹۱۲ء کے خط میں ایک پُردرد شعر لکھا ہے:۔
خدا ہی جانے سحر ہو نہ ہو جییں نہ جییں — شبِ فراق کئی احتمال رکھتی ہے

## ۱۹۱۲ء

۱۹۱۲ء میں جبکہ مولانا فرید آباد (گوڑگانوہ) میں تھے تو وہاں سے ۲؍اکتوبر کے خط میں (ص۱۰۸/۱) لکھتے ہیں کہ ٹرکی کی خبریں جو آج کل آ رہی ہیں انھوں نے بالکل کمر توڑ دی ہے۔ ایران اور مراکو کی تو فاتحہ خیر پڑھ چکے تھے۔ اب ٹرکی کی بھی بظاہر خیر نہیں معلوم ہوتی۔ لعل اللہ یحدث بعد ذالك امراً۔[1] بات یہ تھی کہ اس زمانے میں یورپ کی بڑی طاقتوں کی شہ پاکر بلقان کی ریاستوں (بلغاریہ، سربیہ، یونان، مان ٹی نگرو) نے ٹرکی کے خلاف لڑائی کا اعلان کر دیا تھا اور[2] مقدونیہ چھین لینے کا ارادہ کر لیا تھا۔ چنانچہ ایک طویل محاصرے کے بعد ادرنہ چھین بھی لیا تھا۔ مولانا حالی نے اسی اعلانِ جنگ کے زمانے میں ایک قطعہ لکھا تھا جو اُن کے دیوان میں موجود ہے:-

خیر ہے؟ اے فلک کہ چار طرف — چل رہی ہیں ہوائیں کچھ ناساز
رنگ بدلا ہوا ہے عالم کا — ہیں دگرگوں زمانے کے انداز
ہوتے جاتے ہیں زورمند ضعیف — بنتے جاتے ہیں مبتذل، ممتاز

---

[1] مولانا شبلی نے اس موقع پر "شہر آشوبِ اسلام" بڑی پُر درد نظم لکھی تھی۔ اس کا یہ شعر زبان زد عام ہے:

مراکش جا چکا، فارس گیا، اب دیکھنا یہ ہے
کہ جیتا ہے یہ ٹرکی کا مریضِ سخت جاں کب تک

[2] اقبال کی بانگِ درا میں "محاصرۂ ادرنہ" نظم موجود ہے بلغاریہ کے حملے کے متعلق جوابِ شکوہ میں انھوں نے کہا ہے:

ہے جو ہنگامہ بپا یورش بلغاری کا
غافلوں کیلیے پیغام ہے بیداری کا

چھپتے پھرتے ہیں کبک و تیہو سے — گھونسلوں میں عقاب اور شہباز
تشنۂ خوں ہیں بھوکے شیروں کے — حیلہ گر روبہوں کے عشوہ و ناز
دشمنوں کے ہیں دوست خود جاسوس — اور یاروں کے یار ہیں غمّاز

یہ قطعہ پندرہ شعر کا ہے جس میں مولانا کے مجروح دل کے نالہ و شیون موجود ہیں جو ان کے جذبات ملی کی ترجمانی کرتے ہیں۔ پھر جب ٹرکی کے لیے مولانا ظفر علی خاں نے ہندوستان کے مسلمانوں سے چندہ وصول کرنا شروع کیا اور طبی اور مالی مدد پہنچانے کے لیے وفد لیکر خود قسطنطنیہ جانے لگے تو ۲۵ نومبر ۱۹۱۲ء کے خط میں (ص۴۵۳) پوچھتے ہیں کہ "مجھے یہ بھی لکھنا کہ ٹرکی کے لیے پانی پت سے کتنا چندہ ہوا اور وہ کہاں بھیجا گیا۔"

## ۱۹۱۳ء

اوپر ذکر آچکا ہے کہ مولانا حالی شروع جنوری ۱۹۱۳ء میں پانی پت واپس آ گئے تھے۔ ڈپٹی نذیر احمد کا انتقال ۱۳ مئی ۱۹۱۲ء کو ہوا تھا اور ۱۹۱۳ء کے شروع میں مولوی سید افتخار عالم مارہروی نے "حیات النذیر" تیار کر لی تھی اور چھپنے سے پہلے مولانا حالی کی خدمت میں بھیج دی تھی۔ اس کتاب پر مولانا نے تبصرہ لکھا تھا۔ شروع میں ڈپٹی نذیر احمد کے ترجمۂ قرآن پاک کی خوبیاں بیان کی ہیں اور ان ہنگاموں کی طرف اشارہ ہے جو اس ترجمے کے عام محاورات اور زبان کو غیر سنجیدہ کہہ کر کھڑے کیے گئے تھے۔ مولانا لکھتے ہیں کہ "اس کا صحیح صحیح اندازہ لوگ اس وقت کر سکیں گے جب ان کی

وفات پر ایک معتد بہ زمانہ گزر جائے گا اور معاصرین کا دور ختم ہو کر حب و بغض کے جذبات فرو ہو جائیں گے۔" پھر بتایا ہے کہ شاہ عبدالقادرؒ کے ترجمے کے ایک سو نو برس بعد ڈپٹی نذیر احمد کا ترجمہ شائع ہوا اور اس کی "بامحاورہ اردو اور طرز ادائے مطلب" کی وجہ سے پڑھے لکھے اور ان پڑھ سب بخوبی قرآن پاک کو سمجھنے لگے۔ لیکن بعض لوگوں نے خود کو مستقل مترجم کہلانے کے لیے رجسٹری شدہ ترجمۂ نذیریہ سے علیحدہ اشاعت کرنے کی غرض سے اس ترجمے کے چند الفاظ بدل دیے ہیں۔ مولانا حالی نے اپنے تبصرے میں تقریباً دو صفحے اسی ترجمے کے متعلق لکھے ہیں۔ پھر لکھتے ہیں کہ "ہر مشکل سے مشکل اور آسان سے آسان مطلب کے بیان کرنے میں جو غیر معمولی قدرت اس شخص (نذیر احمد) کو اپنے سٹائل میں تھی وہ اس قادر الکلامی سے کسی طرح کم نہ تھی جو سر سید مرحوم کو اپنے سیدھے سادے سٹائل میں حاصل تھی۔ اسی طرح مولانا کے لیکچروں پر یہاں اس سے زیادہ کہنے کی ضرورت نہیں ہے جو بقول مصنف مسٹر مارٹین بالقابہ نے مولانا کے لکچروں کے متعلق کہا تھا کہ صد ہا برس تک یورپ ایسا سپیکر نہیں پیدا کر سکتا۔" پھر حیات النذیر پر مختصر تبصرہ ہے اور اس کے مصنف نے جہاں حضرت شاہ ولی اللہؒ کے بیانات پر ڈپٹی نذیر احمد کی کتاب "الحقوق والفرائض" کے بیانات کو ترجیح دی ہے اس کے متعلق لکھتے ہیں کہ معلوم ہوتا ہے کہ مصنف کا یہ بیان مولانا (نذیر احمد) کی نظر سے نہیں گذرا ورنہ ہرگز توقع نہیں کی جا سکتی کہ وہ مصنف کو ایسی دلیری کی اجازت دیتے۔" گویا اس طرح مولانا حالی نے

نظری تنقید کے بعد عملی تنقید میں کبھی کبھی کتابوں کی خامیوں پر بھی بحث کی ہے لیکن اس بات کا لحاظ ہر وقت رکھا ہے کہ کسی کی دل شکنی نہ ہونے پائے[۱]

یہ تبصرہ مولانا حالی نے مولانا محمد علی کے اخبار "ہمدرد" کے لیے تیار کیا تھا اور اسی کے ساتھ ہمدرد کے مناسبِ حال دو رباعیاں بھی لکھی تھیں ان کا ذکر مکاتیب حالی (ص۳۰۱) میں ۲۷ مئی ۱۹۱۳ء کے خط میں ہے

وہ رباعیاں یہ تھیں :- (۱)

تمغوں کی ہوس نہ یاں خطابوں کی طلب ۔۔۔ اک ملک کی خدمت کا ہے سودا یارب
ہمدرد کو اسم بامسمیٰ سمجھو ۔۔۔ اس نام کی لاج تیرے ہی ہاتھ ہے اب

(۲)

اقوام میں زندگی کی ہے روح جہاں ۔۔۔ جونک اٹھتے ہیں ایک ہاں پڑے ہاں پیر و جواں
کرتی نہیں وحی مردہ قوموں میں وہ کام ۔۔۔ جو کام اک کارٹون کرتا ہے وہاں

مکاتیب حالی (ص۳۱۱) میں ۳ اگست ۱۹۱۳ء کے خط میں مولانا ظفر علی خاں (ایڈیٹر زمیندار) کی مدح میں ۲۳ شعر کا ایک قطعہ ہے جن کے متعلق مولانا حالی لکھتے ہیں کہ "جب وہ مغرب کی جانب روانہ ہونے کو تھے میں نے چند ابیات ان کی شان میں لکھی تھیں۔ مگر جب وہ روانہ ہو گئے تو وہ نظم ناتمام رہ گئی۔ کل بمقام دہلی، پانی پت سے ان کو تار دیا گیا تھا کہ

---

[۱] اسی سال رسالہ "اردو" مولوی فتح محمد خاں جالندھری کی ادارت میں ماہ اکتوبر سے شائع ہوا تھا جو صرف دو تین نمبروں کے بعد بند ہو گیا۔ اس کے پہلے نمبر کی مولانا حالی نے ہمت افزائی کی ہے کہ پٹیالہ کے خلیفہ سید محمد حسین خاں بھی اردو زبان کی خدمت اور اس کے ادب کی اصلاح کیلئے ایسا ایک رسالہ دس سال پہلے نکالنا چاہتے تھے لیکن نہ نکال سکے اب یہ رسالہ امید ہے کہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔

لاہور جاتے ہوئے تھوڑی دیر یہاں بھی قیام فرمائیں۔ ارادہ تھا کہ یہ نظم میں خود ان کے سامنے پڑھوں مگر تار کا جواب غالباً نہیں آیا اور ہمارے واجب التعظیم مسافر بالا بالا لاہور کو روانہ ہو گئے۔ ۔ ۔ ۔" ان ابیات میں سے چند یہ ہیں:۔

اے مالکِ دفترِ زمیندار　　اے نازشِ قوم و فخرِ اقراں
اے روح و روانِ جمع احباب　　اے چشم و چراغِ بزمِ اخواں
اے دین کے امتحاں میں جانباز　　اے نصرتِ حق میں تیغِ عریاں

❖

بلقان و طرابلس میں ناگاہ　　اٹھا ستم و جفا کا طوفاں
ہمدردیِ اہلِ دیں نے آخر　　جوہر ترے کر دیے نمایاں

❖

ڈالا یہ تری پکار نے غُل　　جی اٹھے وہ مردے جو تھے بے جاں
جو دل غمِ قوم سے تھے بے حس　　چلنے لگیں ان دلوں پہ چُھریاں

❖

نازاں ہو وہ درسگاہ تجھ پر　　تعلیم پہ جس کی تو ہے نازاں

---

اس کے بعد مولانا حالی کی بقیہ زندگی کے حالات تفصیل کے ساتھ نہیں مل سکے لیکن اندازہ یہی ہے کہ اب ان کی عمر ۷۷ سال کی ہو رہی تھی۔ قویٰ میں اضمحلال عرصے سے ہو رہا تھا اور جن بیماریوں نے انھیں ایک مدت سے

نظری تنقید کے بعد عملی تنقید میں کبھی کبھی کتابوں کی خامیوں پر بھی بحث کی ہے
لیکن اس بات کا لحاظ ہر وقت رکھا ہے کہ کسی کی دل شکنی نہ ہونے پائے۔

یہ تبصرہ مولانا حالی نے مولانا محمد علی کے اخبار "ہمدرد" کے لیے تیار کیا تھا اور اسی کے ساتھ ہمدرد کے مناسبِ حال دو رباعیاں بھی لکھی تھیں ان کا ذکر مکاتیب حالی (ص۱۰۱) میں ۲۷ مئی ۱۹۱۳ء کے خط میں ہے

وہ رباعیاں یہ تھیں :- (۱)

تمغوں کی ہوس نہ یاں خطابوں کی طلب
اک ملک کی خدمت کا ہے سودا یارب
ہمدرد کو اسم بامسمیٰ سمجھو
اس نام کی لاج تیرے ہی ہاتھ ہے اب

(۲)

اقوام میں زندگی کی ہے روح جہاں
چونک اٹھتے ہیں یک ہاں پہ ہاں پیر و جواں
کرتی نہیں وحی مردہ قوموں میں وہ کام
جو کام اک کارٹون کرتا ہے وہاں

مکاتیب حالی (ص۱۱۱) میں ۳ اگست ۱۹۱۳ء کے خط میں مولانا ظفر علی خاں (ایڈیٹر زمیندار) کی مدح میں ۲۳ شعر کا ایک قطعہ ہے جن کے متعلق مولانا حالی لکھتے ہیں کہ "جب وہ مغرب کی جانب روانہ ہونے کو تھے میں نے چند ابیات ان کی شان میں لکھی تھیں۔ مگر جب وہ روانہ ہو گئے تو وہ نظم ناتمام رہ گئی۔ کل بمقام دہلی پانی پت سے ان کو تار دیا گیا تھا کہ

---

۵۷ اسی سال رسالہ "اردو" مولوی شیخ محمد خاں جالندھری کی ادارت میں ماہ اکتوبر سے شائع ہوا تھا جو صرف دو تین نمبروں کے بعد بند ہو گیا۔ اس کے پہلے نمبر کی مولانا حالی نے ہمت افزائی کی ہے کہ پٹیالہ کے خلیفہ سید محمد حسین خاں بھی اردو زبان کی خدمت اور اس کے ادب کی اصلاح کیلئے ایسا ایک رسالہ دس سال پہلے نکالنا چاہتے تھے لیکن نہ نکال سکے اب یہ رسالہ امید ہے کہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔

پریشان کر رکھا تھا وہی زیادہ بڑھ گئی ہوں گی۔ بہر حال ۱۹۱۳ء کے بعد ان کا کوئی علمی کام نظر نہیں آتا اور اب ان کو وہ گھڑی دیکھنی پڑی جو سب کو دیکھنی پڑتی ہے۔ آہ!

ع اک شمع رہ گئی تھی سو وہ بھی خموش ہے!

## ۱۹۱۴ء

۱۹۱۴ء کا اختتام بڑے بڑے روح فرسا علمی سانحات کی یادگار ہے۔ یعنی ۱۸؍نومبر کو مولانا شبلی نے اور ۳۱؍دسمبر کو مولانا حالی نے داغ مفارقت دیا۔ اور عجب اتفاق ہے کہ ۱۳۳۳ھ کے شروع ہونے میں جب ایک ہی شب باقی تھی تو شمس العلما مولانا شبلی نے وفات پائی اور ۱۹۱۵ء کی نمود کو جب صرف ایک دن رہ گیا تھا تو شمس العلما مولانا حالی نے رخت سفر تیار کیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون[1]۔

بقول اقبال:۔

شبلی کو رو رہے تھے ابھی اہل گلستاں حالی بھی ہو گیا سوئے فردوس رہ نورد

مولانا احسن مارہروی مرحوم نے ان دو علمی "شمس" کے غروب و کسوف پر ایک پر درد مرثیہ "کسوف الشمسین" (غم شبلی و ماتم حالی) لکھا تھا جو اسی زمانے میں نظامی پریس بدایوں سے شائع ہوا تھا۔ اس کے دو تین بند ملاحظہ ہوں:۔

---

[1] حالی کی قبر پانی پت میں درگاہِ قلندر صاحب کے صحن میں ہے۔

سال پیوستہ ہجری میں رہی تھی اک شب — کہ ہوئی شبلی مرحوم کی جنت سے طلب
عیسوی سال بھی ہونے لگا رخصت نہیں جب — دے گئے حالی مغفور غم و رنج و تعب

نسبت یک جہتی کر گئے ظاہر دونوں
سالِ آخر کی طرح ہو گئے آخر دونوں

کوئی پوشیدہ و مخفی نہیں حال حالی — حال کے ساتھ ہے وابستہ مقالِ حالی
صورتِ بدر ہے رخشندہ کمالِ حالی — آج دنیا میں نہیں کوئی مثالِ حالی

دل ہے پژمردہ طبیعت میں بحالی نہ رہی
خاک رہتی کہ یہاں صورتِ حالی نہ رہی

اپنے اسلاف کی تصویر مجسم وہ تھے — گو مؤخر تھے مگر فخر مقدم وہ تھے
کاملِ فن وہ تھے استاد مسلم وہ تھے — نالہ کش ہجر میں جن کیلیے ہیں ہم وہ تھے

آدمی ایک نہیں لاکھ نظر آئیں گے
مگر ایسے نہ بشر بارِ دگر آئیں گے

---

اوپر کے اوراق میں مولانا حالی کی تصنیفات کا ترتیب وار جائزہ لیا گیا ہے تاکہ ان کے ذہنی ارتقاء کا حال تدریجاً اور ترتیباً[1] معلوم ہو سکے۔ کوشش کی گئی ہے کہ ان کی تمام اہم تحریروں کا حوالہ آجائے اور جس قدر حالاتِ زندگی مل سکیں ان کا ذکر اجمالاً آجائے تاکہ یہ اندازہ ہو سکے کہ کس قسم کے

[1] بعض عربی اور فارسی مضامین کے زمانے کی صحیح تعیین نہ ہونے کی وجہ سے ہم نے ان کا ذکر نہیں کیا۔ خاص طور پر مغربی حکماء کے اقوال اور ذکاء اللہ کے اخلاقی مضامین کے فارسی ترجمے دیکھنے سے تعلق رکھتے ہیں۔

حالات میں کس طرح کی چیزان کے قلم سے نکلی اور اس طرح تصنیف اور مصنف دونوں کا صحیح جائزہ لیا جا سکے۔ اب ہم مولانا کی اہم خدمات کے متعلق چند اشارات پیش کرتے ہیں۔

# مولانا حالی کا تعمیری ادب

اس ذیل میں ہم مختصر طور پر مولانا کی تعمیری خدمات کا تذکرہ کرنا چاہتے ہیں تاکہ اشارات سے اصل کی طرف رجوع کیا جا سکے۔

(۱) ۱۸۶۸ء میں مولانا حالی نے غالب کا مرثیہ لکھ کر اردو ادب میں ایک ایسے مرثیے کی بنیاد ڈالی جس میں صحیح اور حقیقی جذبات ہوں۔ تکلف، تصنع، لفاظی اور مبالغے وغیرہ نہ ہوں۔ یعنی جو کچھ دل پہ گزرے اسے اس انداز میں بیان کر دیا جائے کہ سننے والے پر بھی وہی اثر ہو۔ ع سو تکلف اور اس کی سیدھی بات۔

(۲) ۲۶ دسمبر ۱۸۷۰ء میں تہذیب الاخلاق کے ساتھ ہی سرسید نے ایک کمیٹی "خواستگار ترقی تعلیم مسلمانان" قائم کی تھی اور انگریزی تعلیم سے مسلمان قوم جن اسباب کی بنا پر فائدہ نہیں اٹھا رہی تھی ان پر غور کرنے کی دعوت دی تھی اور اس کے لیے انعامی مضامین طلب کیے تھے۔ مولانا حالی پہلے شخص ہیں جنھوں نے سرسید کے کاموں کو سراہا اور "سید احمد خاں اور ان کے کام" ایک مضمون (ان انعامی مضامین سے ہٹ کر) لکھا اور اس وقت

سرسید کے رفیق نہ ہونے کے باوجود ان سے تعاون کیا۔ یہ مضمون مولانا کی بے لوث قومی خدمات کا پہلا ادبی شہ پارہ ہے۔

(۳) ۱۸۷۴ء میں لاہور کی انجمن پنجاب کے مناظمے شروع ہوئے بقول مولانا کے "میں نے (ان نظموں میں) نئی طرز کی ایک ادھوری اور ناپائیدار بنیاد ڈالی ہے"۔ ان مناظموں میں محمد حسین آزاد اور حالی کے علاوہ اور لوگ بھی شریک تھے لیکن حالی، شریک غالب تھے اور ان کی نظموں نے واقعی جدید اردو شاعری کی پختہ بنیاد ڈالی۔ ان نظموں کو جو مقبولیت حاصل ہوئی اور جس قدر اُن کا اثر بعد کے شعراء کے کلام میں نظر آتا ہے اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ نیچرل شاعری اور مناظر قدرت کی ترجمانی یہیں سے شروع ہوتی ہے۔ وطنی شاعری کی ابتدا بھی اسی سال کی تھی۔

(۴) ۱۸۷۴ء کی نظموں میں "مناظرۂ رحم و انصاف" بھی ہے جس میں مولانا حالی نے اپنی قوت متخیلہ سے نئے نئے اسباب و علل جمع کیے ہیں اور فارسی شعرا کی طرح اردو ادب میں تمثیلی مناظرے شروع کیے ہیں۔ مولانا محمد حسین آزاد کے تمثیلی مضامین یعنی "معقولات کی تصویریں محسوسات کی شکل میں" بعد میں یعنی ۱۸۸۰ء میں شایع ہوئیں۔

(۵) لاہور کے قیام میں مولانا نے اردو غزل میں جدید رنگ شامل کیا اور اسے عشق و عاشقی تک محدود نہ رکھا بلکہ زندگی سے قریب تر کر دیا اور حکیمانہ نکات بھی شامل کرنے شروع کیے۔ ان کی ترقی یافتہ غزلوں میں سے ایک یہ ہے:-

جہاں ہیں حالیؔ کسی پہ اپنے سوا بھروسا نہ کیجئے گا
یہ بھید ہے اپنی زندگی کا بس اس کا چرچا نہ کیجئے گا

اردو کی جدید غزلوں میں ایسی مرصع غزل شاید ہی کہیں نظر آئے گی۔

(۶) ڈپٹی نذیر احمد کی مراۃ العروس ۱۸۶۹ء میں شائع ہوئی۔ اس میں "تعلیم اخلاق و خانہ داری" مقصود تھی اور بنات النعش ۱۸۷۲ء میں شائع ہوئی۔ اس میں معلومات عامہ کی تعلیم ہے۔ لیکن اسی زمانے میں مولانا حالی نے بنیادی چیز یعنی عورتوں کی تعلیم پر زور دیا۔ اور مجالس النسا لکھی جس پر انعام ملا اور جو ایک مدت تک مدارس نسواں میں داخل نصاب رہی۔

(۷) ۱۸۷۴ء میں بجائے بے جا تعریفوں کے مولانا نے صرف حقیقی اور اصلی خوبیوں کو اردو قصیدے میں داخل کرنا شروع کیا۔ اور ۱۸۷۷ء میں فارسی قصیدہ بھی بغیر مبالغوں کے لکھا۔

(۸) ۱۸۷۵ء میں تعلیمی اور قومی شاعری کی بنیاد ڈالی:۔

مدرسۂ علم و دیں کرتے ہیں قائم ثقات
مزرعۂ قوم پر بارش رحمت ہے آج

محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس میں مولانا کی ایسی تعلیمی شاعری کبھی فراموش نہیں کی جا سکتی۔

(۹) ۱۸۷۵ء سے مولانا نقاد کی حیثیت سے بھی جلوہ گر ہوتے ہیں اور مولانا ذکاء اللہ کی تاریخ کی صحیح تعریف کرتے ہوئے عام ہندوستانی تاریخوں کے معائب پر بحث کرتے ہیں۔ انھوں نے اس وقت سے آخر وقت تک جو تنقید لکھی وہ اسی رنگ کی لکھی اور اگر اب بھی وہ زندہ ہوتے تو اسی

طرز کی تنقید لکھتے کیوں کہ وہ کسی طرح کی دل آزاری پسند نہیں کرتے تھے۔

(۱۰) ۱۸۷۲ء میں ایک نظم "جواں مردی کا کام" لکھی تھی جو ایک انگریزی نظم سے ماخوذ ہے۔ پھر ۱۸۷۸ء میں "زمزمۂ قیصری" کے نام سے انگریزی نظم کا منظوم ترجمہ کیا اور بڑی احتیاط کے ساتھ کیا۔ یعنی بغیر حشو و زوائد کے اصل مطالب کو روانی کے ساتھ بیان کر دیا ہے اور قوت زبان کا بہت بڑا ثبوت پیش کیا ہے۔ اس طرح انھوں نے دوسرے لوگوں کے لیے ایک راستہ کھول دیا اور یہ ثابت کر دکھایا کہ ہماری زبان میں بڑی صلاحیت ہے اور مغربی ادب کی مفید چیزیں آسانی کے ساتھ اخذ کی جا سکتی ہیں۔

(۱۱) ۱۸۷۹ء میں سرسید کی تحریک پر مسدس لکھا جو بے مثل ادبی یادگار ہے اور قومی شاعری کا زبردست کارنامہ ہے۔ اس کے ذریعے خود صنف مسدس کو وسعت بخشی ہے۔

(۱۲) قوموں کے دل و دماغ کو مغربی علوم کی تحصیل کے لئے تیار کرنا اور کورانہ تقلید سے بچانا سرسید کے مشن کی خاص چیزیں تھیں۔ مولانا حالی ۱۸۷۱ء سے اپنے مضامین میں اس مشن کو قوم کے سامنے پیش کر رہے تھے لیکن اب وہ نظموں میں بھی مستقل طور پر پیش کرنے لگے۔ مسدس کا ضمیمہ اور ترکیب بند "مدرسۃ العلوم" (۱۸۸۰ء) خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

(۱۳) ۱۸۸۱ء[لہ] میں آب حیات پر تبصرہ کرتے ہوئے اپنے اُن رجحانات کا

---

[لہ] اسی سال مولانا محمد حسین آزاد قواعد فارسی لکھنا چاہتے تھے۔ اس کیلئے مولانا حالی سے مشورے طلب کیے تھے۔ مولانا حالی کا یہ مفید خط مکاتیب حالی (۱۹۵۰ء) کے شروع ہی میں ہے۔

اظہار بھی کیا ہے جو اردو شاعری کی خرابیوں کے متعلق پیدا ہوئے تھے۔ گویا وہ رجحانات ۱۸۸۰ء تک ترتیب پاچکے تھے۔ چنانچہ ۱۸۸۲ء میں مقدمہ شعر و شاعری کی ترتیب کا خیال پیدا ہو رہا تھا۔ گو کہ ۱۸۹۲ء سے انھوں نے اس پر قلم اٹھایا تھا۔ ۱۸۸۳ء میں "مناظرہ واعظ و شاعر" میں بھی عیوب شاعری کا بالواسطہ ذکر آتا ہے۔

(۱۴) حکیم ناصر خسرو کا (فارسی) سفرنامہ مع محققانہ سوانح کے، مولانا نے ۱۸۸۲ء میں شائع کرایا تھا۔ یہ سوانح فارسی زبان میں ہیں اور مختلف مستند کتابوں کے مطالعے کے بعد تیار کیے گئے ہیں۔ ہندوستان میں کسی ایرانی پر اس انداز کا محققانہ مقالہ حالی کے دور میں ان سے پہلے کسی نے نہیں لکھا اور ان کے معاصرین میں سے جن بزرگوں نے اس موضوع پر خامہ فرسائی کی ہے ان سے حالی کسی طرح پیچھے نہیں ہیں بلکہ الفضل للمتقدم۔

(۱۵) غالباً ۱۸۸۴ء میں "مناجات بیوہ" لکھی جو بیوہ کی بالواسطہ حمایت کی زبردست علم بردار ہے۔ اس میں اس مجسمۂ عفت کی ایسی پُر درد داستان ملتی ہے کہ غالباً پورے ملک کے ادب میں اس کا جواب نہیں ہے۔ سلاست دل نشینی، محاکات اور جذبات نگاری کے علاوہ یہ نظم اس لیے بھی بہت اہم ہے کہ اردو زبان میں سب سے پہلے بیوہ کی بالواسطہ حمایت میں یہ کامیاب اور محض کامیاب نظم ہے "چپ کی داد" بھی اسی قبیل کی ہے لیکن "مناجات بیوہ" کا کہیں جواب نہیں ہے۔ خدمت انسانیت اس نظم کا مقصد ہے۔

(۱۶) مناجاتِ بیوہ کے ذریعہ ایک ایسی سادہ اور دلکش زبان کی بنیاد

ڈالی جو بلا تامل "غیر منقسم" ہندوستان کی مشترکہ زبان قرار دی جا سکتی ہے — یہ اب سے تقریباً ستر سال پہلے کی ایک کامیاب اور لاجواب کوشش ہے۔ اس نظم کو بلا تکلف اردو اور ہندی دونوں رسم الخطوں میں لکھا جا سکتا ہے۔

(۱۷) ۱۸۸۶ء کے اوائل میں حیاتِ سعدی شائع ہو چکی تھی۔ یہ اردو میں سیرت نگاری کے فن میں سب سے پہلی کامیاب کتاب ہے۔ اسی کے انداز پر دوسری سیرت والی کتابیں یعنی خود مولانا حالی کی اور بعد میں مولانا شبلی وغیرہ کی تیار ہوئیں۔ یعنی پہلے حصے میں محققانہ سوانح اور دوسرے حصے میں خدمات کا جائزہ۔

(۱۸) ۱۸۸۸ء میں اولاد کی حمایت میں "مثنوی حقوق اولاد" لکھی۔ یہ بھی خدمتِ انسانیت کے لیے لکھی گئی۔

(۱۹) ۱۸۷۴ء میں "حبِ وطن" نظم لکھ کر وطنی شاعری شروع کر دی تھی۔ ۱۸۸۸ء میں شکوۂ ہند کے نام سے ترکیب بند لکھا جو ردِ عمل کے طور پر ہے۔ اور مسلمانوں کی کھوئی ہوئی عظمت کا حال اس انداز میں ہے کہ رقت طاری ہو جاتی ہے۔ اور شاعر کے آرٹ کا معترف ہونا پڑتا ہے۔

(۲۰) اسی زمانہ میں "عرض حال" یا قصیدۂ غیاثیہ لکھا جو اپنی سلاست اور درد و اثر میں اردو کا بہترین قصیدہ قرار دیا جاتا ہے۔ کون اردو داں ہے جو اس کے ابتدائی اشعار سے واقف نہیں؟:-

اے خاصۂ خاصانِ رسل وقتِ دعا ہے     امت پہ تری آ کے عجب وقت پڑا ہے

٭

حقیقت یہ ہے کہ یہ قصیدہ اپنے موضوع کے اعتبار سے اردو میں سب سے پہلا اور سب سے آخر ہو کر رہ گیا ہے۔

(۲۲) بعض فنی سہولتیں بھی مولانا حالی نے پیدا کرنی شروع کر دی تھیں۔ خود بھی ان پر عمل کرتے تھے اور بعض حضرات کو بھی اپنے خطوط میں لکھ دیتے تھے۔

(الف) چنانچہ ۶ر فروری سنہ ۱۸۹۰ء کے خط میں (مکتوبات ص ۶) لکھتے ہیں:- "لفظ ہاتھ میں بلا شبہ ہائے مخلوط ہے لیکن رات اور بات کا قافیہ بھی شعراء نے باندھا ہے۔ قافیے کی ضرورت ایسی ایسی خفیف فروگذاشتوں کو جائز کر دیتی ہے۔ مرزا غالب کبھی اور کسی کی جگہ کبھو اور کسو کو غیر فصیح سمجھتے تھے لیکن ان کے اردو دیوان میں قافیے کی جگہ کسو اور کبھو بندھا ہوا ہے۔ میں بھی ہمیشہ ہاتھ کو ہائے مخلوط کے ساتھ لکھتا ہوں مگر قافیے میں ہات باندھنا جائز سمجھتا ہوں۔"

(ب) ۲۱ر مارچ سنہ ۱۹۰۰ء کے خط میں (مکتوبات ص ۱۰) لکھتے ہیں: "آج کل دہلی میں عموماً تکان کا لفظ مؤنث بولا جاتا ہے اور اکثر حاصل مصدر یا وربل نون (Verbal nouns) جو الف نون سے بنتے ہیں وہ مؤنث ہی بولے جاتے ہیں جیسے چوڑان، چکلان، اڑان وغیرہ۔ مگر تھکان مذکر بولا جاتا ہے۔"

(ج) ۱۳ر جولائی سنہ ۱۹۰۱ء کے خط میں (ص ۱۶) لکھتے ہیں:-

"بہت ہی عمدہ مثنوی ہے۔ اس میں کسی قسم کا تصرف کرنے کی گنجائش نہیں

معلوم ہوتی، اگرچہ شعرائے ایران و ہندوستان کے مسلمات کے خلاف
کیا گیا ہے جیسے کرشمہ کا قافیہ جلوہ۔ یا برسیں کا قافیہ بھردیں۔ یا برلا کا
قافیہ آیا وغیرہ وغیرہ مگر میرے نزدیک اب ان قیود کو اٹھا دینا ہی بہتر کہ
جن کے سبب سے شاعری کا میدان نہایت تنگ ہو گیا ہے۔"

(د) ۲۶ اپریل ۱۹۰۹ء کے خط میں (مکتوبات ص ۵۹) لکھتے ہیں: —
"عربی جمع کی تذکیر و تانیث کے متعلق یہ جواب ہے کہ بے شک اہل لکھنؤ تو
عموماً اس کو بصورت جمع مذکر کے استعمال کرتے ہیں مگر جہاں تک میرا خیال ہے
اہل دہلی خاص خاص الفاظ کے سوا ایسی جموع کو عموماً جمع مونث کے طور پر
استعمال کرتے ہیں۔ خود جلیل صاحب نے اپنے رسالۂ تذکیر و تانیث میں بنات النعش
کی تانیث پر غالب کا یہ شعر لکھا ہے:

تھیں بنات النعش گردوں دن کو پردے میں نہاں
شب کو اُن کے جی میں کیا آیا کہ عریاں ہو گئیں

اردوئے معلیٰ میں ابھی میری نظر سے گذرا ہے کہ نسخے کے موافق حبوب بن
گئی ہیں۔ مگر اس پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ کاتب نے بن گئے کی جگہ بن گئی لکھ دیا
ہے لیکن پہلی مثال بالکل صاف ہے . . . . میرا خیال اس امر کی نسبت
یہ ہے کہ بلاشبہ اہل دہلی بھی بعض جموع مونث کو جموع مذکر پر قیاس کر کے
بصورت جمع مذکر استعمال کر جاتے ہیں۔ مثلاً حوادث و وقائع وغیرہ پر قیاس
کر کے شدائد، مصائب، فضائل، رذائل وغیرہ کو بھی بصورت جمع مذکر بول جاتے
ہیں۔ لیکن عام طور پر تمام جموع کی نسبت سردست میرا یہ خیال نہیں ہے۔"

(۲۲) مقدمۂ شعر و شاعری کی ترتیب کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ وہ ۱۸۹۲ء میں تیار ہوگیا تھا لیکن کچھ باقی تھا اور ۱۸۹۳ء میں وہ مکمل ہوگیا تھا۔ یہ چیز بھی اپنے فن کے لحاظ سے اردو زبان میں پہلی چیز ہے اور جب تک اردو میں فنِ تنقید نگاری باقی ہے مولانا حالی کے مقدمے کی اہمیت کم نہیں ہوگی۔

(۲۳) اسی زمانے سے مولانا کی ایسی رباعیاں ملنے لگتی ہیں جن میں زندگی کے حقائق کی ترجمانی پائی جاتی ہے۔ مثلاً:-

ع ہر سانس کو عمرِ جاودانی سمجھو

مولانا کی رباعیات کا یہ رنگ آخر عمر تک قائم رہا اور کیوں نہ رہتا جب کہ خود ان کی زندگی ایک حقیقت بن گئی تھی۔

(۲۴) مئی ۱۸۹۴ء سے حیاتِ جاوید لکھنی شروع کردی تھی لیکن مختلف اسباب کی بنا پر اس کی تکمیل میں التوا ہوتا گیا۔ آخر کار ۱۹۰۰ء کے آخر میں مکمل ہوگئی تھی۔ اس سے قبل ۱۸۹۷ء میں یادگارِ غالب شائع ہو چکی تھی۔ یہ دونوں کتابیں فنِ سیرت نگاری میں حالی کو حیاتِ جاوید بخشنے کیلئے کافی ہیں۔ خصوصاً حیاتِ جاوید جسے انھوں نے گہرے مطالعے اور پیہم کوشش سے مواد جمع کیا اور وہ بھی تقریباً ۶۰-۶۲ سال کی عمر میں جبکہ وہ متعدد دوسری انجمنوں میں بھی مبتلا تھے۔ یہ کتاب اسی لیئے ہم کو درسِ عبرت دیتی ہے اور نوجوانوں کو کام کرنے کی ہمت دلاتی ہے۔

(۲۵) مذکورۂ بالا خدمات کے علاوہ مولانا حالی کی کتابوں سے مسلمانانِ ہندوستان میں تعلیم اور ترقی کی بہت بڑی تحریک پیدا ہوئی تھی۔"

(مکتوبات ص۹۲) اور ایشیائی شاعری جو محض ایک بے کار چیز تھی اس کو مفید بنایا گیا ہے اور اس کے ذریعے سے ہندوستان کے مسلمانوں کے خیالات میں ایک انقلاب عظیم پیدا کیا گیا ہے۔" (دوم ص۸۱)۔

غرض کہ یہ خلاصہ ہے مولانا حالی کی خدمات کا اور یہی اُن کی اولیات ہیں۔

نہ ہم رہیں گے نہ حالی پہ دلخراش جہاں
رہے گی حالیِ دلگیر کی صدا ایک ایک

٭

# حالی کی اردو غزل

جدید اردو شاعری کے لیے مولانا حالی کی شخصیت ایک انقلابی حیثیت رکھتی ہے۔ انھوں نے قصیدہ، غزل، مثنوی، رباعی وغیرہ مختلف اصنافِ سخن میں تجدید و تخلیق سے کام لیا ہے اور روایات کو قائم رکھتے ہوئے ان روایات سے بغاوت بھی کی ہے۔ ان کی غزل میں بھی تقلیدی اور تخلیقی دونوں عناصر موجود ہیں۔ اس لیے ضرورت ہے کہ ان عناصر کا تجزیہ کیا جائے اور یہ بتایا جائے کہ ان کا ارتقا کس طرح ہوا۔

حالی نے تقریباً ایک سال تک (۱۸۵۴ - ۱۸۵۵ء) دہلی میں قیام کیا تھا۔ اس وقت غالب نے اُن سے فرمایا تھا کہ "اگرچہ میں کسی کو فکرِ سخن کی صلاح نہیں دیا کرتا لیکن تمہاری نسبت میرا یہ خیال ہے کہ اگر تم شعر نہ کہوگے تو اپنی طبیعت پر سخت ظلم کروگے"[1]۔ حالی کی ان غزلوں کا علم تو نہیں ہے جن کو دیکھ کر غالب نے یہ رائے دی تھی البتہ ۱۲۷۲ھ (مطابق ۱۸۵۶ء) کی لکھی ہوئی ایک تضمین ملتی ہے جو انھوں نے قدسی کی مشہور نعتیہ غزل

[1] ترجمۂ حالی (مقالاتِ حالی۔ حصۂ اول)

"مرحبا سیدی مکی مدنی العربی" بھی لکھی تھی۔ اس میں پانچ بند ہیں اور آخری بند میں حالی کا پہلا تخلص خستہ[1] آتا ہے:

خستہ خاموش کہ مشکل ہی بہت وصف نبیؐ | ہاتھ اٹھا سوئے مدینہ دمِ حاجت طلبی
پڑھ زباں سے ز رہِ صدق یہ شعرِ قدسی | سیدی انت حبیبی و طبیبِ قلبی
آمدہ سوئے تو قدسی پئے درماں طلبی

۱۸۵۶ء میں حالی ضلع حصار میں کلکٹر کے دفتر میں تھے لیکن دوسرے سال کے پرآشوب ہنگامے کی وجہ سے پانی پت واپس آنا پڑا جہاں وہ قریب چار سال تک بیکاری کی حالت میں رہے لیکن اس زمانے میں انھوں نے منطق فلسفہ، حدیث، تفسیر اور ادب کا مطالعہ جاری رکھا۔

ضمیمہ اردو کلیاتِ نظمِ حالی کے مقدمے میں مولانا لکھتے ہیں: "حُسنِ اتفاق سے ۱۸۶۳ء میں میرا تعلق جناب غفران مآب، نواب محمد مصطفےٰ خاں مرحوم رئیس دہلی و تعلقہ دار جہانگیر آباد ضلع بلند شہر کی سرکار میں، جو کہ فارسی میں حسرتی اور اردو میں شیفتہ تخلص کرتے تھے، ہوگیا اور اس تعلق کی وجہ سے تقریباً آٹھ نو برس (یعنی ۱۸۷۲ء تک) ان کی خدمت میں رہنے کا اتفاق ہوا۔ چونکہ جناب ممدوح کا قیام ۱۸۵۷ء کے بعد سے زیادہ تر جہانگیر آباد میں رہنے لگا تھا جہاں مخاطب صحیح کیا ب تھا، اس لیے وہ فکر شعر کی طرف بہت کم متوجہ ہوتے تھے، لیکن جب راقم وہاں رہنے لگا تو رفتہ رفتہ جناب ممدوح کا شوق از سرِ نو تازہ ہوگیا۔ اگرچہ اس وقت تک مجھ کو فارسی یا اردو میں

---

[1] غالباً غالب کی تقلید میں اور غالب کے وزن پر حالی تخلص اختیار کیا تھا۔

فکرِ شعر کرنے کا بہت ہی کم اتفاق ہوا تھا مگر جناب ممدوح کو ادھر متوجہ دیکھکر میرے دل میں بھی تحریک پیدا ہوئی ۔

مولانا حالی کا تعلق نواب شیفتہ سے ۱۸۶۳ء میں ہوا تھا اور اس سے بہت پہلے تذکرۂ گلشنِ بیخار کی ترتیب (۱۲۴۸ھ مطابق ۱۸۳۲ء تا ۱۲۵۰ھ مطابق ۱۸۳۴ء) کے وقت ہی نواب موصوف اپنے متعلق لکھتے ہیں کہ عرصہ ہوا کہ شعر و شاعری سے سروکار نہیں ہے۔ ان کے الفاظ یہ ہیں: "فقیر از آوانِ صبا باین شغل منوط بوده۔ اکثرے عمر گرامی را رایگاں داد۔ چوں ربط باین فن از دیگر اشغالِ عالیہ و فنون شریفہ باز می دارد اکنوں دیر گاہ است کہ سروکارم نیست۔ مگر بتحریک مخلصان گاہے از واردات جدیدہ اتفاق می افتد و آنہم بعد سالے، نہ کہ ماہے . . . . وہر آنچہ در قدیم تحفانہ بخش می داشتند از دست ساقی مصطبۂ سخن مومن خاں یکا ستام ریختند" یعنی ۱۲۴۸ھ مطابق ۱۸۳۲ء ہی میں شعر و شاعری سے بہت کم تعلق رہ گیا۔ لیکن اس سنہ سے بہت پہلے وہ اکیس برس کی عمر میں (یعنی ۱۸۲۵ء مطابق ۱۲۴۱ھ) میں خود کو "پیرِ طریقت" سمجھنے لگے تھے :-

اے شیفتہ اس فن میں ہوں اک پیرِ طریقت
گو عمر ہے میری ابھی اکیس برس کی

اس شعر سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ نوعمری سے ہی مشقِ سخن کرنے لگے ہوں گے اور اکیس برس کی عمر میں (۱۲۴۱ھ مطابق ۱۸۲۵ء) وہ اچھا خاصا کلام لکھنے لگے ہوں گے۔ گلشنِ بیخار ستائیس سال کی عمر میں لکھنا شروع کیا تھا اور

اس کے بعد چونتیس سال کی عمر تک (۱۲۵۶ھ مطابق ۱۸۴۱ء) وہ حج سے بھی[1] فارغ ہو چکے تھے۔ اس وقت وہ لکھتے ہیں :-

اے شیفتہ ہم جب سے کہ آئے ہیں حرم سے
شوقِ صنم و خواہشِ صہبا نہیں رکھتے

اول تو وہ گلشنِ بیخار کی ترتیب کے وقت ہی شعر و شاعری سے کم ربط رکھتے تھے پھر حج کے بعد یہ ذوق اور بھی کم ہو گیا تھا اور غدر میں وہ جن مصائب کا شکار ہوئے تھے ان کی وجہ سے تو ان کا رہا سہا ذوق قریب قریب ختم ہی ہو گیا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ گلشنِ بیخار میں جن غزلوں کے اشعار انتخاب میں آئے ہیں اُن کے علاوہ دیوانِ شیفتہ کے جدید ایڈیشن میں غزلوں کی تعداد نصف سے کچھ ہی زیادہ[2] ہو گی یعنی گلشنِ بیخار کی ترتیب کے وقت بھی بہت سی

---

[1] حج کا شوق نوعمری سے تھا۔ لکھتے ہیں :-

آغازِ عمر ہی میں ہے ہم کو خیالِ حج    وآں جو شیفتہ ہے دیارِ عرب سے دور

دیوانِ شیفتہ (نظامی ایڈیشن) کے مقدمے میں لکھا ہے کہ شیفتہ ۱۰ ذی الحجہ ۱۲۵۴ھ کو حج کیلیے روانہ ہوئے اور ۲۳ ذی الحجہ ۱۲۵۶ھ کو دہلی واپس پہنچے۔

[2] دیوانِ شیفتہ کا جدید ترین ایڈیشن لاہور سے ۱۹۵۴ء میں شائع ہوا ہے اور اس کی ترتیب میں تین مختلف ایڈیشنوں سے مدد لی گئی ہے۔ ایسی غزلیں جن کے اشعار گلشنِ بیخار میں نہیں ہیں ان کا نمبر شمار اس جدید ایڈیشن میں یوں ہو گا :- ۴-۵-۶-۸-۱۱-۱۲-۱۳-۱۶-۱۸-۲۲-۲۵-۲۶-۲۹-۳۰تا۳۷-۳۹تا۴۶-۴۸-۵۰تا۵۶-۵۸تا۶۱-۶۵-۶۶-۶۸-۷۳تا۷۵-۷۸-۸۱-۸۲-۸۴-۸۵-۸۷-۸۸-۹۰-۹۲-۹۳-۹۶تا۱۰۴-۱۰۷-۱۰۹-۱۱۱-۱۱۵تا۱۲۲-۱۲۶-۱۲۹-۱۳۰-۱۳۲-۱۳۸-۱۳۴-۱۳۹-۱۴۰-۱۴۲-۱۵۰تا۱۵۳-۱۵۴-۱۵۶-۱۵۹تا۱۶۲-۱۶۴تا۱۷۱- (باقی آئندہ صفحہ پر)

ایسی غزلیں اور شعر ہوں گے جن کا انتخاب اس تذکرے میں نہیں آیا اور پچھلی عمر میں تو شیفتہ نے لکھنا بھی کم کر دیا تھا تاہم حالی کے ذوق کی وجہ سے ان کا ذوق بھی عود کر آیا تھا۔ ترجمہ حالی میں ہے:-

"میرے وہاں جانے سے ان کا پرانا شعر و سخن کا شوق جو مدت سے افسردہ ہو رہا تھا، تازہ ہو گیا اور ان کی صحبت میں میرا طبعی میلان بھی جو ایک مکروہات کے سبب اچھی طرح ظاہر ہونے پایا تھا، چمک اٹھا۔ اسی زمانے میں اردو اور فارسی کی اکثر غزلیں نواب صاحب مرحوم کے ساتھ لکھنے کا اتفاق ہوا۔ انہی کے ساتھ میں نے بھی جہانگیر آباد سے اپنا کلام مرزا غالب کے پاس بھیجا تھا۔ مگر درحقیقت مرزا کے مشورہ و اصلاح سے مجھے چنداں فائدہ نہیں ہوا جو نواب صاحب مرحوم کی صحبت سے ہوا۔ وہ مبالغے کو ناپسند کرتے تھے اور حقائق و واقعات کے بیان میں لطف پیدا کرنا اور سیدھی سادی اور سچی باتوں کو محض حسن بیان سے دلفریب بنانا اسی کو منتہائے کمال شاعری سمجھتے تھے۔ چھچھورے اور بازاری الفاظ و محاورات اور عامیانہ خیالات سے شیفتہ اور غالب دونوں متنفر تھے۔ نواب شیفتہ کے مذاق کا اندازہ اس ایک

---

(بقیہ از صفحہ گذشتہ) گلشن بیخار میں ایک شعر ہے جو موجودہ دیوان میں نہیں ہے:-

مسخر حسن سے سب جن و بشر ہیں تسخیر          میری بلقیس کو دعویٰ ہے سلیمانی کا

اسی تذکرے میں ایک شعر اس طرح ہے:-

کیا کہیں گے گر ستم دیکھیں کہ بیداد پر          شیفتہ عاشق ہوئے وہ شوق میرا دیکھ کر

لیکن موجودہ دیوان (ص۱۰۱) میں یوں ہے:-

بے تقرب مجھ کو ستاؤ گے جو دیکھو گے ستم          آپ عاشق تو ہوئے ہیں شوق میرا دیکھ کر

واقعے سے بخوبی ہو سکتا ہے کہ ایک روز انیس کے مرثیے کا ذکر ہو رہا تھا انھوں نے انیس کے مرثیے کا یہ پہلا مصرع پڑھا۔ ع آج شبیرؑ پہ کیا عالم تنہائی ہے[۱]
اور کہا کہ انیس نے ناحق مرثیہ لکھا۔ یہی ایک مصرعہ بجائے خود ایک مرثیہ کے برابر تھا۔ ان کے خیالات کا اثر مجھ پر بھی پڑنے لگا اور رفتہ رفتہ ایک خاص قسم کا مذاق پیدا ہو گیا۔"

یادگار غالب میں بھی مولانا حالی نے اُن کے متعلق لکھا ہے :۔

"شعر کا جیسا صحیح مذاق ان کی طبیعت میں پیدا کیا گیا تھا ویسا بہت ہی کم دیکھنے میں آیا ہے۔ لوگ ان کے مذاق کو شعر کے حسن و قبح کا معیار جانتے تھے۔ ان کے سکوت سے شاعر کا شعر خود اس کی نظر سے گر جاتا تھا اور ان کی تحسین سے اس کی قدر بڑھ جاتی تھی۔ یہی وہ شخص تھے جن کی نسبت مرزا غالب فرماتے ہیں :۔

غالب بہ فنِ گفتگو نازد بدیں ارزش کہ او
ننوشت در دیوان غزل تا مصطفےٰ خاں خوش نکرد

خود شیفتہ بھی اپنے ذوق کے متعلق کہتے ہیں :۔

وہ طرزِ فکر ہم کو خوش آتی ہے شیفتہ　　معنی شگفتہ، لفظ خوش، انداز صاف ہو[۲]

---

[۱] اس واقعہ سے بہت پہلے گلشنِ بیخار لکھا تھا اس لیے اس انیس کا ذکر اس میں نہیں ہے۔
[۲] غالب نے غالباً شیفتہ کی فارسی شاعری کے متعلق کہا تھا :۔

چوں او تلاشِ معنی و مضمون نہ کرد کس　　غالب ز حسرتی چہ سرائی کہ در غزل

اور شیفتہ نے بھی غالب کے متعلق کہا ہے :۔

آں کار می کند کہ بہ افسوں نہ کردہ کس　　اے حسرتی مپرس ز غالب کہ در غزل

"انداز صاف" کے بارے میں ایک جگہ کہتے ہیں :-

شیفتہ سادہ بیانی نے ہمیں چمکایا | ورنہ صنعت میں بہت لوگ ہیں بہتر ہم سے

اور اپنے دیوان کے متعلق یہ رائے دیتے ہیں :-

یہ بات تو غلط ہے کہ دیوانِ شیفتہ | ہے نسخۂ معارف و مجموعۂ کمال
لیکن مبالغہ تو ہے البتہ اس میں کم | ہاں ذکرِ خد و خال اگر ہے تو خال خال

ان کو میر کا انداز پسند تھا اور اسی کی خواہش تھی :-

نرالی سب سے ہے اپنی روش اے شیفتہ لیکن
کبھی دل میں ہوائے شیوہ ہائے میر پھرتی ہے[1]

بہر حال اسی "خاص قسم کا مذاق" حالی کو پسند آیا تھا اور غالب کی شاگردی کے باوجود شیفتہ سے ہی استفادہ کیا تھا :-

حالی سخن میں شیفتہ سے مستفیض ہوں | شاگرد میرزا کا، مقلد ہوں میر کا

چنانچہ حالی نے جو غزلیں شیفتہ کی صحبت میں لکھیں ان میں میر کی سادہ بیانی عام ہے لیکن میر کا "درد و غم" نہیں ہے۔

کچھ غزلیں جو قدیم رنگ کی ہیں یعنی حالی کے پہلے دور سے متعلق ہیں ان کا انداز بیان یہ ہے :-

کچھ اپنی حقیقت کی گر تجھ کو خبر ہوتی | میری ہی طرح تو بھی غیروں سے خفا ہوتا
رات ان کو بات بات پہ سو سو دیے جواب | مجھ کو خود اپنی ذات سے ایسا گماں نہ تھا

---

[1] نیکن گلشن بے خار میں میر کے متعلق لکھتے ہیں: "پست و بلند کہ در کلامش بینی و رطب و یابس کہ در ابیاتش بنگری، نظر بہ کمی و از نظرش نیفگنی ـــــ چنداں کہ غزلش بلند مرتبہ تر است ہمچناں قصیدہ اش پست پایہ تر"

یقیں ہے کہ ہم جس کو سمجھے ہیں مرنا　　یہی ہو تو ہو زندگانی کی صورت
ایمن میں آگ لگ بھی اور طور جل چکا　　اس نے نقاب رخ کا اٹھایا نہیں ہنوز
قفس میں جی نہیں لگتا کسی طرح　　لگا دو آگ کوئی آشیاں میں
جس کو غصے میں لگاوٹ کی ادا یاد رہے　　آج دل لے گا اگر کل نہ لیا یاد رہے

اس رنگ کی تمام غزلوں میں سادگی اور سادہ بیانی کے علاوہ جو چیز خاص ہے وہ شاعری کے عام مضامین ہیں، یعنی وہ تمام مضامین ہیں جن کے خلاف حالی نے بعد میں علم بغاوت بلند کیا اور جن کو انھوں نے "چچوڑی ہوئی ہڈیوں" سے تعبیر کیا ہے اس دور میں چونکہ شیفتہ اور غالب سے زیادہ تعلق رہا ہے اسلئے غالب کی "بدیہیات" اور شیفتہ کے توسط سے مومن کی[1]

---

[1] شیفتہ نے مومن کی جن زمینوں کو اختیار کیا تھا اُن میں یہ خاص ہیں:-

ہے گونہ گونہ شک ابھی عفو گناہ میں　　جو بے زبان پروہ نہیں ہے نگاہ میں
یہ فیضِ عام شیوہ کہاں تھا نسیم کا　　آخر غلام ہوں میں تمہارا قدیم کا
یار کو محروم تماشا کیا　　مرگِ مفاجات نے یہ کیا کیا
کن حسرتوں سے مرتے ہیں ہم، تم کو غم نہیں　　اپنی بھی مرگ، مرگِ تمنا سے کم نہیں

ذوق، غالب اور مومن کی طرح شیفتہ کی زمین بھی ہے:-

جہ کوے دوست کو جاؤں تو پاسباں کے لیے　　نہیں ہے خواب سے بہتر کچھ ارمغاں کے لیے

انہی شعراء کی ایک اور زمین شیفتہ کے یہاں یہ ہے:-

آرام سے ہے کون جہانِ خراب میں　　گل سینہ چاک اور صبا اضطراب میں

ذوق کی ایک زمین شیفتہ کے یہاں خوب آئی ہے:-

جی داغِ غمِ رشک سے جل جائے تو اچھا　　ارمان عدو کا بھی نکل جائے تو اچھا

غالب کی زمینوں میں شیفتہ کی یہ غزل بھی خوب ہے:-

جفا و جور کا اس سے گلہ کیا،　　جو پوچھے مہربانی کیا، وفا کیا

شیفتہ کی یہ زمین داغ اور امیر نے بھی خوب اختیار کی ہے:-

کچھ بات راز کی ہے ذرا پاس آیئے　　جی میں ہے آج خوب عدو کو بنائیے

واقعہ نگاری حالی کے یہاں پائی جاتی ہے اور بعد میں یہ دونوں رنگ ان کی جدید غزلوں میں بھی نظر آتے ہیں۔ غالب کی "بدیہیات" بہت واضح ہیں مثلاً

عشق پر زور نہیں ہے یہ وہ آتش غالب
کہ لگائے نہ لگے اور بجھائے نہ بنے

قید حیات و بند غم اصل میں دونوں ایک ہیں
موت سے پہلے آدمی غم سے نجات پائے کیوں

بسکہ دشوار ہے ہر کام کا آساں ہونا
آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا

حالی کی قدیم غزلوں میں غالب کا یہی رنگ موجود ہے۔ مثلاً:-

ملتے ہی ان کے بھول گئیں کلفتیں تمام
گویا ہمارے سر پہ کبھی آسماں نہ تھا

تم کو ہزار شرم سہی مجھ کو لاکھ ضبط
الفت وہ راز ہے کہ چھپایا نہ جائے گا

سخت مشکل ہے شیوۂ تسلیم
ہم بھی آخر کو جی چرانے لگے

بدیہیات اور حقائق کی ترجمانی ایک شاعر کے اسلوب اور طرزِ نگارش کی وجہ سے جدت کا پیرایہ اختیار کر لیتی ہے۔ اسی لیے اس میں دلکشی اور دل فریبی پیدا ہو جاتی ہے اور یہی ایک شاعر اور واعظ کے درمیان حدِ فاصل ہے۔

حالی کے دورِ اول کی غزلوں میں شاعری کے رسمی اور فرسودہ مضامین کے ساتھ ہی مومن اور شیفتہ کی واقعہ نگاری بھی نظر آتی ہے مثلاً:-

اغماض چلتے وقت مروت سے دور تھا[1]
رو رو کے ہم کو اور رلانا ضرور تھا

تم نے کیوں وصل میں پہلو بدلا
کس کو دعوائے ہے شکیبائی کا

---

[1] یہ زمین غالب کی بھی ہے۔

نہیں بھولتا اس کی رخصت کا وقت     وہ رو رو کے ملنا بلا ہو گیا

غالب اور مومن کا یہ رنگ حالی کی جدید غزلوں میں بھی کبھی کبھی نظر آجاتا ہے لیکن اس "داستانِ عشق" سے جسے خود حالی نے کسی جگہ "رسمیہ شاعری" کہا ہے یہ سمجھ لینا صحیح نہیں ہے کہ وہ بھی "دل کی چوٹ" کھائے ہوئے تھے۔ [۱]

اسی قدیم طرز کی تین غزلیں ۱۸۷۱ء (مطابق ۱۲۸۸ھ) کی لکھی ہوئی ملتی ہیں جن کے متعلق خود حالی نے ایک قصیدہ نعتیہ (میں بھی ہوں حُسنِ طبع پر مغرور) کے حاشیے میں لکھا ہے کہ "یہ وہ زمانہ ہے کہ دلی کے نامور شعراء کا خاتمہ ہو چکا ہے۔ مومن، ذوق، آزردہ، غالب اور شیفتہ ایک کے بعد ایک رخصت ہو چکے ہیں اور میدان بالکل خالی ہے۔ انہی دنوں سیتارام کے بازار میں ایک مشاعرہ قرار پایا۔ مصرع طرح پر تین غزلیں بڑے دعوے سے لکھیں۔" وہ تین غزلیں یہ ہوں گی :-

کردیا خوگرِ جفا تونے     خوب ڈالی تھی ابتدا تونے

کرکے بیمار کی دوا تونے     جان سے پہلے دل لیا تونے

دل کو دردآشنا کیا تونے     دردِ دل کو دوا کیا تونے

لیکن ان غزلوں میں کوئی "بڑے دعوے" نہیں ہیں سوائے ایک مقطع کے جو یہ ہے :-

حالی اُٹھا ہلا کے محفل کو     آخر اپنا کہا کیا تونے

یہ سب غزلیں قدیم رنگ کی ہیں اور سوائے اسلوب کے کوئی جدت نہیں ہے

---

[۱] مجنوں گورکھپوری نے اپنے مضمون "غزلیات حالی" (تنقیدی حاشیے) میں کچھ ایسا ہی سمجھ لیا ہے۔

پھر ۱۸۷۲ء مطابق ۱۲۸۹ھ میں جو غزل لکھی تھی اس کے متعلق اسی کے حاشیے میں مولانا لکھتے ہیں کہ یہ "اس وقت لکھی گئی تھی جب کہ اول ہی اول بتقریب ملازمت دلی چھوڑ کر لاہور جانا پڑا تھا"۔

نہ واں پرسش نہ یاں تاب سخن ہے — محبت ہے کہ دل میں موج زن ہے
بہت لگتا ہے دل صحبت میں اس کی — وہ اپنی ذات سے اک انجمن ہے
بناوٹ سے نہیں خالی کوئی بات — مگر ہر بات میں اک سادہ پن ہے

سیدھے سادے عشقیہ جذبات کے بعد لاہور پہنچنے کا ذکر ہے کہ :-

رہے لاہور میں آکر سو جانے — یہی دنیا ہے جو دار المحن ہے
نہیں آتی کہیں یاں بوئے یوسف — مگر جو گھر ہے وہ بیت الحزن ہے
یہاں بیگانگی ہے اس قدر عام — کہ بلبل ناشناسائے چمن ہے

دوسری غزل جو اسی موقع پر لکھی تھی اس میں بھی شروع میں عشقیہ جذبات ہیں پھر لاہور میں غریب الوطنی کی تکالیف کا بیان ہے۔

دھوم ہے اپنی پارسائی کی — کی بھی اور کس سے آشنائی کی
کیوں بڑھاتے ہو اختلاط بہت — ہم کو طاقت نہیں جدائی کی
منہ کہاں تک چھپاؤ گے ہم سے — تم کو عادت ہے خود نمائی کی
دل بھی پہلو میں ہو تو یاں کس سے — رکھیے امید دل ربائی کی
شہر و دریا سے باغ و صحرا سے — بو نہیں آتی آشنائی کی

ان غزلوں کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ حالی کی غزل اب عشق کے جذبات تک محدود نہ تھی بلکہ اس میں گرد و پیش کے حالات اور

یگر معاملات کا ذکر بھی ہونے لگا یعنی دل میں جو کیفیات پیدا ہوئیں (عام ں سے کہ ان کا تعلق عشق سے ہو یا کسی اور جذبے سے) وہ بیان کر دی ئیں اور ان کیفیات کا صرف اشارہ نہیں ہے بلکہ ان کا باقاعدہ ذکر ہے۔ گویا ہیں سے حالی نے غزل کی عام روش سے ہٹ کر اس میں وسعت پیدا کی بس سے اردو غزل کی نشاۃِ ثانیہ شروع ہوتی ہے۔

لاہور پہنچنے پر ان کی عمر ۳۵ سال کی ہو چکی۔ ذہنی پختگی بھی پیدا ہو چکی تھی، عربی، فارسی اور اردو نثر و نظم میں استادانہ مہارت پیدا کر چکے تھے اور ملک کی سیاست اور ادب دونوں سے واقف تھے۔ اس لیئے اردو شاعری کے لیئے انھوں نے ایک "نئی طرز" کی بنیاد ڈالی۔ مجموعۂ نظمِ حالی کے دیباچہ میں لکھتے ہیں کہ "اُن صاحبوں کے سامنے جو مغربی شاعری کی ماہیت سے واقف ہیں، اعتراف کرتا ہوں کہ طرزِ جدید کا حق ادا کرنا میری طاقت سے باہر تھا۔ البتہ میں نے اردو زبان میں نئی طرز کی ایک ادھوری اور ناپائیدار بنیاد ڈالی ہے"۔ اس نئی طرز کے اختیار کرنے کا خاص سبب یہ تھا کہ "نواب شیفتہ کی وفات کے بعد پنجاب گورنمنٹ بک ڈپو (لاہور) میں ایک اسامی مجھ کو مل گئی۔ جس میں مجھے یہ کام کرنا پڑتا تھا کہ جو ترجمے انگریزی سے اردو میں ہوتے تھے ان کی اردو عبارت درست کرنے کو مجھے ملتی تھی۔ تقریباً چار برس میں نے یہ کام لاہور میں رہ کر کیا۔ اس سے انگریزی لٹریچر کے ساتھ فی الجملہ مناسبت پیدا ہو گئی اور نامعلوم طور پر آہستہ آہستہ مشرقی اور خاص کر عام فارسی لٹریچر کی وقعت دل سے کم ہونے لگی"۔ انگریزی لٹریچر کی وجہ سے مولوی محمد حسین آزاد کے ساتھ

جدید اردو نظم کی ابتدا بھی کی اور خود جدید غزل کے بانی بھی ہوئے یعنی داغ و امیر جن کا طوطی بول رہا تھا ان سے ہٹ کر ایک الگ شاہراہ اختیار کی اور جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا حالی نے نئی غزل کو عشق کے جذبات تک محدود نہ رکھا بلکہ اس میں دل کی دیگر کیفیات اور جذبات کو بھی بیان کرنے کی کوشش کی۔ لاہور والے مشاعرے کے متعلق مجموعۂ نظم حالی کے دیباچے میں لکھتے ہیں کہ "اس مشاعرے کا مقصد یہ تھا کہ ایشیائی شاعری جو کہ در دو بست عشق اور مبالغے کی جاگیر ہو گئی ہے اس کو جہاں تک ممکن ہو وسعت دی جائے اور اس کی بنیاد حقائق اور واقعات پر رکھی جائے۔" مولانا حالی کا یہ قول دراصل ان کی جدید غزل کے موضوعات کا خلاصہ ہے چنانچہ ان کی نظموں کے علاوہ غزلیات میں بھی حقائق اور واقعات پائے جانے لگے اور انھوں نے قصائد تک میں (یعنی ۱۸۷۲ء میں نواب کلب علی خاں مرحوم کی مدح میں اردو قصیدہ اور ۱۸۷۵ء میں فارسی قصیدہ) صرف حقیقی اوصاف بیان کیے اور مبالغوں سے احتراز کیا۔ حقیقت نگاری اور سادہ بیانی کو ان کی فطری سادگی سے بہت زیادہ مناسبت تھی اسی لیے دوسرے شعراء کے مقابلے میں حالی میں یہ صلاحیت بہت جلد پایۂ تکمیل کو پہنچ گئی اور انھوں نے لاہور کے قیام کے زمانے سے آخر دم تک جو کچھ نثر و نظم میں لکھا وہ سب کا سب اسی صلاحیت کی غمازی کرتا ہے۔ پھر ۹ جنوری ۱۸۸۲ء والے خط میں (مکتوبات ص ۱۴۱/۱۴۲) موجودہ "مقدمہ شعر و شاعری" کا خاکہ بھی پیش کر دیا تھا کہ "میں ایک لمبا چوڑا مضمون مسلمانوں کی شاعری پر لکھنا چاہتا ہوں جس میں زمانۂ جاہلیت سے لیکر آج تک ان کی

شاعری کی حقیقت لکھی جائے گی اور عربی، فارسی اور اردو تینوں زبانوں کی شاعری پر بحث کی جائے گی۔ مقصود اس سے یہ ہے کہ اردو شاعری جو نہایت خراب اور مضر ہوگئی ہے اس کی اصلاح کے طریقے بتائے جائیں اور یہ ظاہر کیا جائے کہ شاعری اگر عمدہ اصول پر مبنی ہو تو کس قدر قوم اور وطن کو فائدہ پہنچا سکتی ہے۔" حالی نے جب شاعری کے متعلق اس قسم کے نظریات پیش کرنے کا ارادہ کر لیا تھا تو ظاہر ہے کہ وہ خود بھی اپنی شاعری میں انہی چیزوں پر عمل کرتے ہوں گے، چنانچہ ان کے مجموعۂ کلام میں بعد میں یہی اصول کارفرما نظر آتے ہیں۔

مقدمۂ شعر و شاعری میں واضح طور پر حالی نے غزل کی وسعتوں پر بحث کی ہے اور یہ بتایا ہے کہ اس صنف کو اپنے مختلف خیالات اور جذبات کا "آرگن" بنایا جا سکتا ہے اور "اگر کوئی دیکھے اور سمجھے تو صدہا تماشے صبح سے شام تک ایسے عبرت خیز نظر آتے ہیں کہ شاعر کی تمام عمر اس کی جزئیات کے بیان کرنے کے لیے کافی نہیں ہو سکتی۔ کسی واقعے کو دیکھ کر تعجب ہوتا ہے کہ یہ کیا ہوا؟ کسی کو دیکھ کر افسوس ہوتا ہے کہ یہ کیوں ہوا؟ کبھی خوف معلوم ہوتا ہے کہ کیا ہوگا؟ اور کبھی یاس دل پر چھا جاتی ہے کہ بس اب کچھ نہیں۔ اس سے زیادہ دلچسپ میٹیریل غزل کے لیے اور کیا ہو سکتا ہے؟۔ ہر بات کا ایک محل اور ہر کام کا ایک وقت ہوتا ہے۔ عشق و عاشقی کی ترنگیں اقبال مندی کے زمانے میں زیبا تھیں اب وہ وقت گیا عیش و عشرت کی رات گزر گئی اور صبح نمودار ہوئی اب کا لنگڑے اور بھاگ کا وقت نہیں رہا اب جوگیے کی الاپ کا وقت ہے۔" یہی وجہ ہے کہ حالی نے اپنی غزل میں مختلف مضامین اور موضوعات

کی زنگا رنگی سے بڑی دلکشی پیدا کردی ہے اور ایک ایسا نمونہ پیش کردیا ہے جس کی تقلید سے اردو غزل ہمیشہ اور ہر زمانے میں "جدید" کہلائی جا سکتی ہے۔

## حالی کی جدید غزل

حالی کی غزل لاہور جانے سے پہلے جس نوعیت کی تھی اس کا ذکر اوپر آچکا ہے لاہور کی ملازمت کے سلسلے میں ان کا ادبی ذوق کس طرح تبدیل ہوا اس کے متعلق بھی عرض کیا جا چکا ہے۔ لیکن افسوس ہے کہ ہمارے پاس ایسے ذرائع فی الحال موجود نہیں ہیں جن سے ہم معلوم کر سکیں کہ ان کی کون سی غزل کس وقت اور کس موقع پر لکھی گئی۔ اگر ایسا معلوم ہو سکتا تو بہت آسانی کے ساتھ ہم ان کی اس صنف شاعری کی ترقی کا تاریخی اور تدریجی مطالعہ کرسکتے تاہم بعض خطوط اور مضامین میں حالی کے جن اشعار کا ذکر آگیا ہے ان سے اتنا تو ضرور معلوم ہو سکتا ہے کہ فلاں غزل فلاں وقت تک لکھی جا چکی تھی۔ بعض ایسی غزلوں کی نشان دہی اس طرح کی جا سکتی ہے:۔

(۱) ۱۹ اکتوبر ۱۸۹۳ء والے خط میں (مکتوبات ص۳۳) یہ شعر ہے (گو کہ دیوان اور مقدمہ اس وقت تک چھپ چکا تھا):۔

پھر یہ بنائے ہستی ہے تیرے بعد ویراں ٭ تو بھی اب غنیمت اے ضعف ناتوانی

اس غزل کا مطلع یہ ہے:۔

ہے ان کی دوستی پہ ہم کو تو بدگمانی
وہ ہم کو دوست سمجھیں یہ اُن کی مہربانی

(۲) دیوانِ انور پر اپریل ۱۹۰۰ء میں جو تبصرہ کیا ہے اس میں یہ رباعی بھی ہے:-

غالب ہے نہ شیفتہ نہ نیّر باقی — وحشت ہے نہ سالک ہے نہ انور باقی
حالی اب اسی کو بزمِ یاراں سمجھو — یاروں کے جو کچھ داغ ہیں دل پر باقی

اور اسی تبصرے میں[۱] یہ دو شعر بھی نقل کئے ہیں:-

اب محوِ بوئے گل پہ ہوا کب دلِ حزیں — ہم کو چمن سے یاد ہے جانا بہار کا
بزم سے اچھی ہے گو دنیا ہی لے میخوار ہیچ — یاں سمجھ لیتے تو ہیں دنیا کو دم بھر یار ہیچ

(۳) ۲۴ اگست ۱۹۰۱ء کے خط میں (مکتوبات ص۲) یہ شعر آتا ہے:-

دل اب صحبت سے کوسوں بھاگتا ہے — بس اب یاروں سے شرمانا پڑے گا

اس کا مطلع یہ ہے:-

کہیں الہام منوانا پڑے گا — کہیں کشف اپنا جتلانا پڑے گا

(۴) ۲۴ مارچ ۱۹۰۲ء کے خط میں (مکتوبات ص۵) لکھتے ہیں کہ "حیدرآباد[۲] کے پے درپے انقلابات سے سرکارِ عالی پر مایوسی کی گھٹا چھا گئی ہے ہر جگہ مسلمان اپنے ہاتھوں سے برباد ہوتے جاتے ہیں -

---

[۱] اسی تبصرے میں دو شعر اور ہیں جو غالباً حالی ہی کے ہوں گے۔

لگے بڑھنے جب سے کہ ہوش و خرد — لگیں ساتھ بڑھنے پریشانیاں
بڑھاپے کی دانائی دے کر کوئی — مدل دے وہ بچپن کی نادانیاں

[۲] کسی وقت حیدرآباد کے قیام کے دوران میں گرامی مرحوم کی موجودگی میں حالی نے ایک غزل پڑھی جس کا تذکرہ مولانا عبدالحق نے "چند ہم عصر" میں حالی کے ذیل میں کیا ہے۔ وہ غزل یہ ہے۔

ہے جستجو کہ خوب سے ہے خوب تر کہاں — اب دیکھیے ٹھہرتی ہے جا کر نظر کہاں

دیں غیر دشمنی کا ہماری خیال چھوڑ
یاں دشمنی کے واسطے کافی ہیں یار بس
آتا نہیں نظر کہ یہ ہو رات اب سحر
کی نیند کیوں حرام ہیں اے انتظار بس
تھوڑی سی رات اور کہانی بہت بڑی
حالی نکل سکیں گے نہ دل کے بخار بس

اب اس جگر خراش داستان کو ختم کرتا ہوں اور موہوم امیدوں کا ذکر کرکے آپ کا اور اپنا دل خوش کرتا ہوں۔ دربار قیصری (یعنی ایڈورڈ کا دربار۔ یکم جنوری ۱۹۰۳ء) میں اگر خدا کو منظور ہے تو حضور (میر محبوب علی خاں) ضرور تشریف لائیں گے اور ان کے ہم رکاب دیگر امرائے حیدرآباد بھی دہلی پہنچیں گے۔ اس سال کانفرنس کا اجلاس دہلی میں قرار پایا ہے اور کارکنان کانفرنس کا خیال ہے کہ کسی اجلاس میں حضور کو بھی مدعو کیا جائے" پھر ایک یہ شعر بھی نقل کیا ہے:

ہے بنی ہاشم کی مہماں پروری ضرب المثل
اس لیئے ہم بن بلائے مہماں ہونے کو ہیں

(۵) ۳۱ مئی ۱۹۰۲ء کے خط میں (مکتوبات ص ۲۳) مولوی عبدالرحیم خاں بیدل کو پانی پت سے لکھتے ہیں کہ "مخدومی! آپ کی غزلیں دیکھ کر ایک غزل میں نے بھی لکھی ہے۔ فصیح الملک (داغ) کی ایک غزل کبھی دیکھی تھی جس کا مطلع یہ ہے:۔

کب تک کھچے رہوگے کب تک تانتی رہے گی
کس کی بنی رہی ہے کس کی بنی رہے گی

مگر جب فکر کرنے لگا تو اس کی بحر یاد نہ رہی ــــ آپ کے مشغلے کے لیے غزل مذکور ارسالِ خدمت کرتا ہوں:۔

نہ عیش کیخسروی رہے گا، نہ صولتِ بہمنی رہے گی
رہے گی اے منعمو تو باقی دیے کی کچھ روشنی رہے گی

رہے گی گردش دکھا کے نیچا جو ہوگے تارے تم آسماں کے
کسی کی آگے بنی رہی ہے، نہ اب تمہاری بنی رہے گی

گرایا تورانیوں کو تو نے، پچھاڑا ماژندرانیوں کو
کہاں تلک اے شرابِ غفلت یہ تیری مردانگی رہے گی

رہے گی کس طرح راہ ایمن کہ رہنما بن گئے ہیں رہزن[1]
خدا نگہبان ہے قافلوں کا اگر یہی رہزنی رہے گی

صفائیاں ہو رہی ہیں جتنی، دل اتنے ہی ہو رہے ہیں میلے
اندھیرا چھا جائیگا جہاں میں اگر یہی روشنی رہے گی

کرے گی کچھ عقل رہ نمائی، نہ علم سے ہوگی کچھ صفائی
گناہ کی گندگی میں دنیا یونہی ہمیشہ سنی رہے گی

بگاڑ مذہب نے جو ہیں ڈالے، نہیں وہ تا حشر مٹنے والے
یہ جنگ وہ ہے جو صلح میں بھی یونہی ٹھنی کی ٹھنی رہے گی

قبولیت کی کرو نہ پروا، جو چاہو مقبول عام ہونا
رہو گے گر حسنِ ظن کے طالب تو تم سے یاں بدظنی رہے گی

جو چھوڑے میراث کچھ نہ حالی تو اس سے دل تنگ ہوں نہ وارث
رہیں گے ہر حال میں غنی وہ جو نیت ان کی غنی رہے گی

---

[1] "یونیورسٹی بل کی طرف اشارہ ہے۔" (از حالیؔ)

(۶) ستمبر ۱۹۰۸ء کے خط میں (مکتوب ص ۲۳) دو شعر آتے ہیں:-

| | |
|---|---|
| ہو عزم دیر شاید کعبے سے پھر کر اپنا | آتا ہے دور ہی سے ہم کو نظر گھر اپنا |
| قید خودی میں رہتے آتے نہیں نظر ہم | وحشت رہے گی دل کی دکھلا کے جوہر اپنا |

ان دنوں مولانا بہت پریشان تھے اور کہیں تنہائی کی جگہ میں رہنا چاہتے تھے۔

(۷) ۲ / اکتوبر ۱۹۱۲ء کو فرید آباد (گوڑ گانو) سے ایک خط میں (مکتوبات حصہ اول ص ۱۹۸) لکھتے ہیں کہ "ٹرکی کی خبریں جو آج کل آرہی ہیں انھوں نے بالکل کمر توڑ دی ہے۔ ایران اور مراکو کی تو فاتحہ خیر پڑھ چکے تھے۔ اب ٹرکی کی بھی بظاہر خیر نہیں معلوم ہوتی ـــ" اسی زمانے میں یہ اشعار لکھے تھے:-

| | |
|---|---|
| خیر ہے؟ اے فلک کہ چار طرف | چل رہی ہیں ہوائیں کچھ ناساز |
| رنگ بدلا ہوا ہے عالم کا | ہیں دگرگوں زمانے کے انداز |
| ہوتے جاتے ہیں زور مند، ضعیف | بنتے جاتے ہیں مبتذل، ممتاز |
| چھپتے پھرتے ہیں کبک و تیہو سے | گھونسلوں میں عقاب اور شہباز |
| تشنہ خوں ہیں بھوکے شیروں کے | حیلہ گر روبہوں کے عشوہ و ناز |
| دشمنوں کے ہیں دوست خود جاسوس | اور یاروں کے یار ہیں غماز |
| ہوگا انجام دیکھیے کیا کچھ | ہے پُر آشوب جب کہ یہ آغاز |

یہ قطعہ پندرہ اشعار کا ہے اور اس سے پہلے اسی غزل میں چھ اشعار پرانے مضامین کے ہیں مثلاً:-

| | |
|---|---|
| رنجش و التفات و ناز و نیاز | ہم نے دیکھے بہت نشیب و فراز |
| عشق کی آنچ اس میں پاتا ہوں | دل ذرا دیکھتا ہوں جس کا گداز |

شیخ، اللہ رے تیری عیاری     کس توجہ سے پڑھ رہا ہے نماز[۵۱]

حالی کی صرف ان غزلیات کی تاریخ تعیین ہوسکی ہے۔ تاہم ان سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ آخر عمر تک غزل کے مضامین میں وسعت پیدا کرتے رہے اور قوم، وطن اور ملک کے اور خود اپنے ذاتی حالات پیش کرتے رہے۔ اسی قسم کے مختلف موضوعات ان کی دوسری غزلوں میں بھی پائے جاتے ہیں جن میں سے اکثر کا تعلق ان کی نظموں سے بھی ہے۔ دیکھیے حسب ذیل اشعار ان کے ذاتی حالات تجربات اور ملکی و قومی معاملات سے متعلق ہیں:[۵۲]

(الف) دہلی کی زندگی کے متعلق کہتے ہیں:۔

حالی بس اب یقین ہے دلی کے ہو رہے     ہے ذرہ ذرہ مہر فزا اس دیار کا
دلی سے نکلتے ہی ہوا جینے سے دل سیر     گویا نہ رہا اب کہیں دنیا میں ٹھکانا

ایک غزل تیس اشعار کی ہے۔ شروع کے چھے اشعار عشقیہ ہیں اور بقیۂ دہلی مرحوم" کے متعلق ہیں:۔

تذکرہ دہلی مرحوم کا اے دوست نہ چھیڑ
نہ سنا جائے گا ہم سے یہ فسانہ ہرگز

---

[۵۱] ۴ر دسمبر ۱۹۱۲ء کے خط میں ایک پُر درد شعر نقل کیا ہے:۔
خدا ہی جانے سحر ہو نہ ہو جبین جبیں     شب فراق کئی احتمال رکھتی ہے

[۵۲] لیکن حالی پر یہی اعتراض تھا کہ وہ دہلی کے نہ تھے۔ خود کہتے ہیں:۔
معلوم ہر حالی کا جو ہے مولد و منشا     اردو سے بھلا واسطہ حضرت کے وطن کو
ممکن ہے کہ اوپر کی متعلقہ غزل ۱۹۰۱ء کے قریب لکھی ہو جب کہ دیوان انور پر تبصرہ کرتے ہوئے بھی دہلی کو بہت دردبھرے الفاظ میں یاد کیا ہے۔

داستاں گُل کی خزاں میں نہ سُنا اے بُلبل
ہنستے ہنستے ہمیں ظالم نہ رُلانا ہرگز

چپے چپے پہ ہیں یاں گوہرِ یکتا تہِ خاک
دفن ہوگا نہ کہیں اتنا خزانا ہرگز

مٹ گئے تیرے مٹانے کے نشاں بھی اب تو
اے فلک اس سے زیادہ نہ مٹانا ہرگز

وہ تو بھولے تھے ہمیں ہم بھی انھیں بھول گئے
ایسا بدلا ہے نہ بدلے گا زمانہ ہرگز

جس کو زخموں سے حوادث کے اچھوتا سمجھیں
نظر آتا نہیں ایک ایسا گھرانا ہرگز

کبھی اے علم و ہنر گھر تھا تمہارا دلّی
ہم کو بھولے ہو تو گھر بھول نہ جانا ہرگز

شاعری مرچکی اب زندہ نہ ہوگی یارو
یاد کر کرکے اُسے جی نہ کڑھانا ہرگز

غالبؔ و شیفتہؔ و نیّرؔ و آزردہؔ و ذوقؔ
اب دکھائے گا یہ شکلیں نہ زمانہ ہرگز

مومنؔ و علویؔ و صہبائیؔ و ممنونؔ کے بعد
شعر کا نام نہ لے گا کوئی دانا ہرگز

کردیا مر کے یگانوں نے یگانہ ہم کو
ورنہ یاں کوئی نہ تھا ہم میں یگانہ ہرگز

داغ و مجروح کو سن لو کہ پھر اس گلشن میں
نہ سنے گا کوئی بلبل کا ترانہ ہرگز

(ب) شعر و شاعری کے بارے میں لکھتے ہیں:-

کچھ کذب و افترا ہے، کچھ کذبِ حق نما ہے — یہ ہے بضاعت اپنی اور یہ ہے دفتر اپنا
سخن میں پیروی کی گر سلف کی — انھیں باتوں کو دھرانا پڑے گا
ہو چکے حالی غزل خوانی کے دن — راگنی بے وقت کی اب گائیں کیا
شاعروں کے ہیں سب انداز سخن دیکھے ہوئے — درد مندوں کا ہے دکھڑا اور بیاں سب سے الگ
مال ہے نایاب پر گاہک ہیں اکثر بے خبر — شہر میں کھولی ہے حالی نے دکاں سب سے الگ
اب سنو حالی کے نغمے عمر بھر — لو ہو چکا ہنگامہ مدح و غزل
حالی کی سن لو اور صدائیں جگر خراش — دلکش صدا سنو گے نہ پھر اس صدا کے بعد

(ج) ذاتی حالات کے متعلق جو اشارات ملتے ہیں ان سے حالی کی زندگی کے اہم واقعات کا اندازہ ہو سکتا ہے:-

کیا پوچھتے ہو کیونکر سب نکتہ چیں ہوئے چپ
سب کچھ کہا انھوں نے پر ہم نے دم نہ مارا

سُر تھے وہی اور تال وہی، پر راگنی کچھ بے وقت سی تھی
غل تو بہت یاروں نے مچایا پر گئے اکثر مان ہمیں[1]

اعتراضوں کا زمانے کے ہے حالی یہ نچوڑ — شاعر اب ساری خدائی میں ہے کیا ایک ہی شخص!

---

[1] میر کی بحر غالب نے بھی اختیار کی تھی:-

وحشی بن صیاد نے ہم رم خوردوں کو کیا رام کیا
رشتۂ چاکِ جیب دریدہ صرفِ قماشِ دام کیا

کوچ کی حالی کرو تیاریاں ۔ ہے قویٰ میں دم بدم اب انحطاط

آگیا حالی کنارے پہ جہاز ۔ الوداع اے زندگانی الوداع

حالی نشاط نغمہ و مے ڈھونڈتے ہو اب ۔ آئے ہو وقت صبح، رہے رات بھر کہاں!

نہ خوف مرنے کا جب تھا، نہ اب ہے کچھ حالی ۔ کچھ اک جھجک تھی سو وہ بھی نکلتی جاتی ہے

بچ گئے ہم پر رہے مُردوں سے بدتر حالی ۔ دیکھ لی ہم نے طبیبوں کی مسیحائی بھی

غیروں کو لیں گے آخر اپنا بنا کے کیا ہم ۔ اپنوں ہی سے ہے حالی کچھ دل مکدر اپنا

ہیں اگر بیدردیاں اپنوں کی دل کو ناگوار ۔ ناگواران سی سوا غیروں کی ہیں غمخواریاں

دل اب صحبت سے کوسوں بھاگتا ہے ۔ ہمیں یاروں سے شرمانا پڑے گا

جہاں میں حالی کسی پہ اپنے سوا بھروسا نہ کیجیے گا

یہ بھید ہے اپنی زندگی کا، بس اس کا چرچا نہ کیجیے گا

ہو لاکھ غیروں کا غیر کوئی، نہ جاننا اس کو غیر ہرگز

جو اپنا سایہ بھی ہو تو اس کو تصور اپنا نہ کیجیے گا

کمال ہے ضدِّ بے کمالی، نہیں بلا پر ان میں حرف گیرو

جو ہم پہ کچھ چوٹ کیجیے گا تو آپ بیجا نہ کیجیے گا

رُکا ہاتھ جب بن گئے پارسا تم ۔ نہیں پارسائی، یہ ہے نارسائی

(د) قوم کا دکھڑا رویا ہے جو "مسدس" کے رنگ میں ہے:-

وہ قوم جو جہاں میں کل صدرِ انجمن تھی ۔ تم نے سنا بھی اس پر کیا گزری انجمن میں

پائینِ بزم بھی اب ملتی نہیں اسے جا ۔ روندن میں ہے وہ گلبن پھولا تھا جو چمن میں

اسی طرح گیارہ شعر اور ہیں۔ ایک اور غزل میں قوم کی حالت پیش کی ہے

اور مطلع سے لے کر مقطع تک ایک ہی موضوع ہے:۔

کرتے ہیں سَو سَو طرح سے جلوہ گر ایک ہوتا ہے اگر ہم میں ہنر
جانتے ہیں آپ کو پرہیزگار عیب کوئی کر نہیں سکتے اگر
دوست اس کے ہیں نہ اس کے آشنا گو بظاہر سب سے ہیں شیر و شکر
خصلتیں روباہ کی رکھتے ہیں ہم گو دکھاتے آپ کو ہیں شیرِ نر
اپنی نیکی کا دلاتے ہیں یقیں کرتے ہیں نفرت بدی سے جسقدر
کرنی پڑتی ہے کسی کی مدح جب کرتے ہیں تقدیر اکثر مختصر
گر کسی کا عیب سُن پاتے ہیں ہم کرتے ہیں رسوا اُسے دل کھول کر

اسی طرح کے سات اشعار اور ہیں۔ ایک اور غزل میں قوم کی پستی کا نقشہ کھینچا ہے اور نصیحت کی ہے:۔

سلف کی دیکھ رکھو راستی اور راست اخلاقی
کہ ان کے دیکھنے والے ابھی کچھ لوگ ہیں باقی
نہیں خالی ضرر سے وحشیوں کی لوٹ بھی لیکن
حذر اس لوٹ سے جو لوٹ ہے علمی و اخلاقی
کمالِ کشف دوزی علم افلاطون سے بہتر ہے
یہ وہ نکتہ ہے سمجھے جس کو مشائی نہ اشراقی

اتنی ہی دشوار اپنے عیب کی پہچان ہے جس قدر کرنی ملامت اور کو آسان ہے

پھر ایک پوری غزل ناصحانہ ہے اور بڑی برجستہ ہے:۔

بڑھاؤ نہ آپس میں ملت زیادہ مبادا کہ ہو جائے نفرت زیادہ

تکلف علامت ہے بیگانگی کی | نہ ڈالو تکلف کی عادت زیادہ
کرو دوستو پہلے آپ اپنی عزت | جو چاہو کریں لوگ عزت زیادہ
نکالو نہ رخنے نسب میں کسی کے | نہیں اس سے کوئی رذالت زیادہ
کرو علم سے اکتساب شرافت | نجابت سے ہے یہ شرافت زیادہ
فراغت سے دنیا میں دم بھر نہ بیٹھو | اگر چاہتے ہو فراغت زیادہ
جہاں رام ہوتا ہے میٹھی زباں سے | نہیں لگتی کچھ اس میں دولت زیادہ

اسی طرح کے بارہ اشعار اور ہیں جو حالی کے وسیع تجربات اور مشاہدات کی گواہی دیتے ہیں۔ پھر اور غزلیں بھی ہیں جن میں کہیں "امید" کا سہارا ڈھونڈتے ہیں، کہیں دنیا کے غرخشوں کو گوارا کر لیتے ہیں اور کبھی اپنے ہنر کو انصاف سے دیکھ کر اسے عیب سمجھنے لگتے ہیں۔ ایک غزل "بوالہوسی" پر ہے جو اس طرح شروع ہوتی ہے :-

بوالہوس، عشق کی لذت سے خبردار نہیں | ہیں مے ناب کے دلال قدح خوار نہیں

ایک پوری غزل "عشق" کی کارفرمائی کے متعلق ہے اور اس طرح شروع ہوتی ہے :-

اے عشق تو نے اکثر قوموں کو کھا کے چھوڑا | جس گھر سے سر اٹھایا اس کو بٹھا کے چھوڑا

ان موضوعات اور غزلیات کی گوناگوں کیفیات[1] سے حالی کے مذاق

---

[1] حضرت عمرؓ کا ذکر مرثیوں میں تو آتا ہے لیکن حالی نے غزل میں کیا ہے :-

چھوڑ رکھا زخموں میں اور کہتا تھا عمر | راحت اس تکلیف میں پائی بہت

ع صحرا میں کچھ بکریوں کو قصاب چراتا پھرتا تھا
دیکھ کے اس کو سارے تمہارے آ گئے یاد احساں ہیں

رجحانات اور مختلف حالات کا بخوبی جائزہ لیا جاسکتا ہے بلکہ ان کے داخلی شواہد سے ان کی ادبی خدمات کا اندازہ ہوسکتا ہے۔ ایسی شاعری اپنی وسعتوں کی وجہ سے زندگی اور زمانے کے تقاضوں کو بھی پورا کرسکتی ہے اور نئی نئی ادبی روایات بھی قائم کردیتی ہے جو یقیناً ایک قوم اور ملک کا مقدس ورثہ ہیں۔ ان کے مطالعہ سے ہم بڑی آسانی کے ساتھ کسی قوم کی ثقافت کا جائزہ بھی لے سکتے ہیں اور عہد بہ عہد کی تبدیلیوں کا اندازہ بھی لگا سکتے ہیں۔ حالی نے اگر اپنے عہد کے تقاضوں کو پورا کیا تو وہ ان کی ادبی زندگی کی بہت بڑی دلیل ہے اور جو نئی روایات انھوں نے پیش کی ہیں ان کی اپج اپنی جگہ مسلم ہے۔

حالی نے ان گوناگوں اختراعات کے باوجود غزل کو اس کی شان سے گرنے نہیں دیا اور اس کی روایات کو برقرار رکھنے کی کوشش کی ہے۔ ان کی جدید غزلوں میں قدیم روایات بھی ہیں اور غالب اور شیفتہ کا رنگ نظر آتا ہے۔ کہیں کہیں حسب دستور ان شعراء کی زمینیں بھی اختیار کی گئی ہیں۔ مثلاً غالب کی زمینیں یہ ہیں:-

حشر تک یاں پیر شکیبا چاہیے
وان اگر جائیں تو لے کر جائیں کیا

کب ملیں دلبر سے دیکھا چاہیے
منہ اُسے ہم جا کے یہ دکھلائیں کیا

غالب کا ایک مشہور شعر ہے:-

آہ کو چاہیے اک عمر اثر ہونے تک
کون جیتا ہے تری زلف کے سر ہونے تک[1]

یا ایک یہ شعر بھی مشہور ہے:-

---

[1] رام پور کے کتب خانے کے ایک قلمی نسخے میں غالب کی اس غزل میں "ہونے تک" ردیف ہے۔

کرتا ہوں جمع پھر جگر لخت لخت کو — عرصہ ہوا ہے دعوتِ مژگاں کیے ہوئے

اِن شعروں کا پرتو حالی کے یہاں موجود ہے :-

اک عمر چاہیئے کہ گوارا ہو نیشِ عشق — رکھی ہے آج لذتِ زخمِ جگر کہاں

غالب کا ایک مشہور شعر ہے :-

لاگ ہو گر اس کو ہم سمجھیں لگاؤ — جب نہ ہو کچھ بھی تو دھوکا کھائیں کیا

یادگار غالب میں حالی نے "لاگ" اور "لگاؤ" کے اشتقاق کی تعریف کی ہے کہ ایک ہی فعل "لگنا" سے یہ دو لفظ متضاد بنائے گئے ہیں۔ حالی نے بھی ان کو استعمال کیا ہے :-

لاگ اور لگاؤ دونوں ہیں دل گداز تیرے — پتھر کے دل تھے جن کے ان کو رلا کے چھوڑا

لاگ میں ہیں لگاؤ کی باتیں — صلح میں چھیڑ ہے لڑائی کی

لگاؤ تم میں نہ لاگ زاہد نہ دردِ الفت کی آگ زاہد
پھر اور کیا کیجیے گا آخر جو ترکِ دنیا نہ کیجیے گا

اسی طرح سے شیفتہ کا ایک مشہور شعر ہے :-

شاید اسی کا نام محبت ہے شیفتہ — اک آگ سی ہے سینے کے اندر لگی ہوئی

حالی بھی کہتے ہیں :-

عشق سنتے تھے جسے ہم وہ یہی ہے شاید — خود بخود دل میں ہے اک شخص سمایا جاتا

شیفتہ کی ایک غزل ہے :-

دل لیا جس نے بیوفائی کی — رسم ہے کیا یہ دل ربائی کی

شیفتہ وہ کہ جس نے ساری عمر — دینداری و پارسائی کی

حالی نے اسی زمین میں ایک غزل لاہور (۱۲۸۹ھ مطابق ۱۸۷۲ء) میں لکھی تھی جس میں جدید رنگ موجود ہے:-

دھوم تھی اپنی پارسائی کی — کی بھی اور کس سے آشنائی کی

یہ بحر چونکہ بہت چھوٹی ہے اس لیئے قوافی کی وجہ سے بعض مقامات پر شیفتہ اور حالی میں یک رنگی سی آگئی ہے۔ مثلاً شیفتہ کا شعر ہے:-

تذکرہ صلح کا کرو نہ کرو — بات اچھی نہیں لڑائی کی

مضمون مختلف ہے لیکن حالی کا شعر یوں ہے:-

لاگ میں ہیں لگاؤ کی باتیں — صلح میں چھیڑ ہے لڑائی کی

شیفتہ کے مصرعے ہیں:-

ع مجھ کو طاقت نہیں جدائی کی

ع یاں توقع نہیں رہائی کی

حالی کے مصرع بھی قوافی کی وجہ سے یوں ہیں:-

ع ہم کو طاقت نہیں جدائی کی

ع تھی عبث آرزو رہائی کی

دوسرے مصرع میں تو محض قافیہ ہے جو بحر کی تنگی کی وجہ سے بظاہر یک رنگی ظاہر کر رہا ہے ورنہ حقیقت میں مضمون دونوں شاعروں کے یہاں مختلف ہے۔ تاہم حالی بے شبہ جدید اردو غزل کے بانی ہیں اور انھوں نے اختراعات کے باوجود درد واثر کو ہاتھ سے جانے نہیں دیا۔ دیکھیے ان کی جدید غزلوں میں ایسے دلکش اشعار بہت سے ہیں:-

گو جوانی میں تھی کج رائی بہت    پر جوانی ہم کو یاد آئی بہت

چمن میں بھولے سے جا بھی نکلے اگر کبھی داغدار تیرے
گُل ان کی نظروں میں چبھتے دیکھا کھٹکتے آنکھوں میں خار دیکھا

اب محو بوئے گُل پہ ہوا کب دلِ حزیں    ہم کو چمن سے یاد ہے جانا بہار کا
یاد اسکی دل سے دھو دے اے چشم تر تو جانوں    اب دیکھی مجھے بھی تیری روانیاں ہیں
بلبل کے آگ سی کچھ تن من میں لگ رہی ہے    بجلی گری فلک سے یا گُل کھلا چمن میں؟
ہے جستجو کہ خوب سے ہے خوب تر کہاں    اب ٹھیرتی ہے دیکھیے جا کر نظر کہاں
اک عمر چاہیے کہ گوارا ہو نیشِ عشق    رکھی ہے آج لذتِ زخمِ جگر کہاں
جی ڈھونڈتا ہے بزمِ طرب میں انھیں مگر    وہ آئے انجمن میں تو پھر انجمن کہاں
کبک و قمری میں ہے جھگڑا کہ چمن کس کا ہے    کل بتا دے گی خزاں یہ کہ وطن کس کا ہے
ہوا کچھ اور ہی عالم میں چلتی جاتی ہے    ہنر کی، عیب کی صورت بدلتی جاتی ہے
ضبط کیجے دردِ دل تو ضبط کی طاقت نہیں    اور کھلا جاتا ہے رازِ دل اگر اف کیجے
جو کہیے تو جھوٹی، جو سنیے تو سچی    خوشامد بھی ہم نے عجب چیز پائی
یارانِ تیز گام نے محمل کو جا لیا    ہم محوِ نالۂ جرسِ کارواں رہے

دیکھیے یہ دل کشی اور یہ دلفریبی اُن غزلوں میں ہے جن کی اختراعات اور جن کے نئے مضامین کی وجہ سے بعض لوگ حالی کی صحیح قدر نہیں کر سکے تھے۔

مال ہے نایاب پر گاہک ہیں اکثر بے خبر
شہر میں کھولی ہے حالی نے دُکاں سب سے الگ

٭

# سرسید اور مقدمۂ شعر و شاعری

سرسید جس گھرانے سے تعلق رکھتے ہیں اس میں دین اور دنیا کی بہت سی خوبیاں نظر آتی ہیں یعنی دولت و حشمت، علم و عمل اور زہد و تقویٰ سب کچھ تھا۔ ان کے دادا پردادا کی بہادری اور منصب داری، نانا کا ریاضیات میں وحید عصر ہونا اور والدین کا غیر معمولی دینی شغف اور قومی ہمدردی وغیرہ ایسے اوصاف ہیں جو اخلاف میں عزم اور حوصلے کے جذبات ودیعت کرتے ہیں اور ایسا ماحول پیدا کر دیتے ہیں کہ اثر قبول کرنے والی طبیعتیں بہت جلد اپنے جوہر نمایاں کر سکتی ہیں۔ سرسید نے جب ایسے ماحول میں اپنا بچپن گزارا تو ظاہر ہے کہ ان کے دل میں رفعت پسندی اور علو ہمتی کے جذبات کا پیدا ہونا بالکل فطری تھا۔ چنانچہ ان کی مذہبی، تاریخی اور سیاسی انداز کی جتنی کتابیں ہیں ان سب میں یہی جذبات کارفرما نظر آتے ہیں بلکہ یہی جذبات ان تصانیف کے محرک ہوئے۔ سترہ اٹھارہ برس کی عمر میں "سید الاخبار" کے لیے مضامین لکھنا اور اپنے بڑے بھائی سید محمد خاں کی قلمی معاونت کرنا ہمت افزائی کا سامان سہی لیکن ایسے اسباب کا پیدا ہونا اور خود بھائی کا اس ابتدائی عہد کی

صحافت میں حصہ لینا صاف طور پر ظاہر کرتا ہے کہ ان کا عام ماحول کیا تھا اور وہ اپنے گھر میں کس قسم کے جذبات کی تربیت حاصل کر چکے تھے۔

سر سید نے جتنی کتابیں لکھیں اور جس قدر کام کیے ان سے یہی اندازہ ہوتا ہے کہ وہ حوصلہ مندی اور مشکل پسندی کو ہر وقت لبیک کہتے تھے اور کسی مشکل کو مشکل نہ سمجھتے تھے۔ جامِ جم، آثار الصنادید، سلسلۃ الملوک، تحفۂ حسن، تسہیل فی جر الثقیل، تصحیحِ آئینِ اکبری، تصحیح تاریخ فیروز شاہی، تاریخ سرکشیِ بجنور، اسباب بغاوتِ ہند، تبیین الکلام، خطباتِ احمدیہ، تفسیر القرآن وغیرہ متعدد کتابیں سر سید کی صبر آزما قوتوں کی شہادت دیتی ہیں۔ وہ ان قوتوں کو بروئے کار لانے کے شروع سے عادی تھے اور آخر وقت تک ان پر عمل پیرا رہے۔ انہی قوتوں نے ان کا کردار اتنا استوار کر دیا تھا کہ بڑی سی بڑی شخصیتیں اُن سے مرعوب ہو جاتی تھیں اور مخالفین بھی ان کا لوہا مانتے تھے۔ یعنی:۔

ع دریاؤں کے دل جس سے دہل جائیں وہ طوفاں

حالی بھی شروع شروع میں سر سید کے مخالف نہیں، تو موافق بھی نہیں تھے۔ ویسے تو ان کی پہلی ملاقات غالباً ۱۸۶۸ء میں نواب شیفتہ کی رفاقت میں ہو چکی تھی (اور ممکن ہے کہ اسی وقت سے حالی ان کی طرف جھک گئے ہوں) لیکن ۱۸۷۱ء میں "علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ" میں حالی اپنے مضمون "سید احمد خاں اور ان کے کام" میں لکھتے ہیں کہ "اگرچہ میں نے نہ کبھی پہلے اُن کا ہم زبان ہوا، نہ اب ہوں اور امید ہے کہ آگے کو بھی نہ ہوں گا، مگر اس میں شک نہیں کہ اس تحریر سے پہلے ان کے باب میں میری رائے کبھی

تذبذب اور تردد سے خالی نہیں رہی لیکن الحمد للہ کہ میرے تذبذب کا منشا کوئی داعیۂ نفسانی نہ تھا . . . ." اور اسی مضمون کے آخر میں لکھتے ہیں کہ "میں نے یہ جو کچھ لکھا ہے اس سے مجھ کو مولوی سید احمد خاں کا خوش کرنا منظور نہیں، نہ ان کے مخالفوں سے بحث کرنی مقصود، بلکہ اس کا منشا وہ ضرورت اور مصلحت ہے جس کے سبب سے بھولے کو راہ بتائی جاتی ہے اور مریض کو دوائے تلخ کی ترغیب دی جاتی ہے۔" ان عبارتوں سے بھی ظاہر ہوتا ہے کہ حالی کسی وقت ضرور سرسید کے خلاف رہ چکے تھے لیکن ملاقات کے بعد سرسید کا جادو حالی پر چل چکا تھا اور وہ ان کے "ہم زبان" نہ بننے کا عزم رکھنے کے باوجود اُن کے "ہم زبان" بن چکے تھے۔ اس اثر کا ایک سبب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ سرسید عمر میں بھی اپنے تمام ادبی رفقا سے بڑے تھے۔ حالی سے بیس برس اور شبلی سے چالیس سال بڑے تھے۔ خاندانی وقار، ذاتی وجاہت اور اقبالمندی میں بھی بڑے تھے۔ اسی لیے بڑے سے بڑا عالم ان سے مرعوب ہو جاتا تھا اور ان کا اثر قبول کرنے پر مجبور ہو جاتا تھا۔

حالی نے شیفتہ کے انتقال کے بعد لاہور کا رُخ کیا۔ ترجمۂ حالی میں لکھتے ہیں کہ نواب شیفتہ کی وفات کے بعد پنجاب گورنمنٹ بک ڈپو (لاہور) میں ایک اسامی مجھ کو مل گئی جس میں مجھے یہ کام کرنا پڑتا تھا کہ جو ترجمے انگریزی سے اردو میں ہوتے تھے ان کی اردو عبارت درست کرنے کو مجھے ملتی تھی۔ تقریباً چار برس میں نے یہ کام لاہور میں رہ کر کیا۔ اس سے انگریزی لٹریچر کے ساتھ فی الجملہ مناسبت پیدا ہو گئی اور نامعلوم طور پر آہستہ آہستہ

مشرقی اور خاص کر فارسی لٹریچر کی وقعت دل سے کم ہونے لگی"۔ یعنی حالی نے انگریزی ترجموں سے یہ اثر قبول کیا اور ان سے قبل اسی قسم کا اثر سرسید بھی انگلستان میں رہ کر قبول کر چکے تھے۔ چنانچہ یہ بات قطعی طور پر قرینِ قیاس ہے کہ وہ جو مشرقی لٹریچر کی وقعت حالی کے دل سے کم ہوئی تھی تو اس کا ایک خاص سبب خود سرسید کی ذات، اور رسالہ تہذیب الاخلاق اور اس کا پیش رو "علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ" کا تعلق ہوگا۔ پھر ایک عرصہ کے بعد مقدمۂ شعر و شاعری کی ترتیب کا خیال حالی کو ۱۸۸۲ء میں پیدا ہوا تھا۔[۵۱] اس کے لئے وہ جلال الدین سیوطی رح کی کتاب "مزہر" دیکھنے کے لیے بے تاب تھے۔ لندن کا عربی رسالہ "نخلہ ادبیہ" بھی دیکھا تھا۔ عربی ادب اور اس کی تاریخ اور اسی طرح فارسی ادب کی تاریخ پر بھی نظر تھی۔ ترجموں کے ذریعے انھوں نے یورپ کے اصول تنقید بھی دریافت کر لیے تھے اور یونانی، لاطینی اور انگریزی فن شعر و تنقید سے بھی بالواسطہ کچھ نہ کچھ استفادہ کر چکے تھے۔[۵۲] لیکن ان تمام ماخذوں سے

---

۵۱ ۹ر جنوری ۱۸۸۲ء کے خط میں (مکتوباتِ حالی۔ اول ص۱۲۱) لکھتے ہیں: "میں ایک لمبا چوڑا مضمون مسلمانوں کی شاعری پر لکھنا چاہتا ہوں جس میں زمانۂ جاہلیت سے لیکر آج تک ان کی شاعری کی حقیقت لکھی جائے گی اور عربی فارسی اور اردو تینوں زبانوں کی شاعری پر بحث کی جائیگی۔ مقصود اس سے یہ ہے کہ اردو شاعری جو نہایت خراب اور مضر ہو گئی ہے اس کی اصلاح کے طریقے بتلائے جائیں اور یہ ظاہر کیا جائے کہ شاعری اگر عمدہ اصول پر مبنی ہو تو کسقدر قوم اور وطن کو فائدہ پہنچا سکتی ہے . . . ."

۵۲ ان تمام ماخذوں کا ذکر راقم الحروف نے غالباً سب سے پہلی بار "رسالہ اردو" (انجمن ترقی اردو۔ کراچی) بابت اکتوبر ۱۹۵۲ء میں تفصیل سے کیا تھا۔ خصوصاً صفحات ۷، ۲۱، ۴۳ وغیرہ —— بعد میں ان میں سے بعض ماخذوں کا ذکر ڈاکٹر وحید قریشی کا مرتبہ نسخہ (مقدمۂ شعر و شاعری۔ لاہور ۱۹۵۳ء) میں بھی آیا ہے جس کا "حرفِ آغاز" گو کہ انھوں نے ۳۱ر جنوری ۱۹۵۲ء کو لکھا

(باقی بر صفحۂ آئندہ)

زیادہ اہم سرسید کے خیالات تھے جو ان کے دل و دماغ پر مسلّط تھے بلکہ ان کی نثر و نظم کا بیشتر حصہ اسی "پیرِ طریقت" کی رہبری کی غمازی کرتا ہے۔ یکم محرم ۱۲۸۹ھ (۱۱ مارچ ۱۸۷۲ء) کے رسالہ تہذیب الاخلاق میں قوم کی جہالت اور علم ادب و انشاء وغیرہ کے سلسلہ میں سرسید نے جن نقائص کی نشان دہی کی ہے وہ بعد میں مقدمۂ شعر و شاعری میں تفصیل سے مذکور ہیں۔ سرسید لکھتے ہیں :-

"... اگر ہماری قوم میں صرف جہالت ہی ہوتی تو چنداں مشکل نہ تھی۔ مشکل تو یہ ہے کہ قوم کی قوم جہلِ مرکب میں مبتلا ہے۔ وہ علوم جن کا رواج ہماری قوم میں تھا یا ہے اور جس کے تکبّر اور غرور سے ہر ایک پھولا ہوا ہے دین و دنیا دونوں میں بکار آمد نہیں۔ غلط اور بے اصل باتوں کی پیروی کرنا اور بے اصل اور اپنے آپ پیدا کیے ہوئے خیالات کو امورِ واقعی اور حقیقی سمجھ لینا اور پھر ان پر فرضی بحثیں بڑھاتے جانا اور دوسری بات کو گو وہ کیسی ہی سچ اور واقعی کیوں نہ ہو، نہ ماننا لفظی بحثوں پر علم و فضیلت کا دار و مدار ہونا ان کا نتیجہ ہے۔"

"علمِ ادب و انشا کی خوبی صرف لفظوں کے جمع کرنے اور ہم وزن اور قریب التلفظ کلموں کے تُک ملانے اور دور دراز کار خیالات بیان کرنے اور مبالغہ آمیز باتوں کے لکھنے پر منحصر ہے۔ یہاں تک کہ دوستانہ

---

(بقیہ حاشیہ از صفحہ گذشتہ) لیکن اسی کتاب میں حالی نمبر اردو، کراچی، اپریل ۱۹۵۲ء کا ذکر کئی جگہ آیا ہے اور ان کی یہ کتاب ایک سال بعد اکتوبر ۱۹۵۳ء میں شائع ہوئی۔

(حاشیہ صفحۂ ھذا) لہ اسی قسم کے خیالات سرسید کے اس خط میں بھی ہیں جو انھوں نے ۸ ستمبر ۱۸۹۵ء کو سید حسن بلگرامی کو لکھا تھا۔ (خطوطِ سرسید ص ۱۵۰۔ مطبوعہ بدایوں ۱۹۳۱ء)

خط وکتابت اور چھوٹے چھوٹے روزمرہ کے رقعوں میں بھی یہ سب برائیاں بھری ہوئی ہیں۔ کوئی خط یا رقعہ ایسا نہ ہوگا جس میں جھوٹ اور وہ بات جو درحقیقت دل میں نہیں ہے مندرج نہ ہو۔ خطوط رسمیہ کے پڑھنے سے ہرگز تمیز نہیں ہو سکتی کہ حقیقت میں اس خط کا لکھنے والا ایسا ہی ہمارا دوست ہے جیسا کہ اس میں لکھا ہے یا یہ صرف معمولی مضمون ہے جس کے لکھنے کا عموماً رواج پڑ گیا ہے۔ پس ایسی طرز تحریر نے تحریر کا اثر ہمارے دلوں سے کھو دیا ہے اور ہم کو جھوٹی اور بناوٹی تحریر کا عادی کر دیا ہے۔"

"فن شاعری جیسا ہمارے زمانے میں خراب اور ناقص ہے اس سے زیادہ کوئی چیز بری نہ ہوگی۔ مضمون تو بجز عاشقانہ کے اور کچھ نہیں ہے۔ وہ بھی نیک جذباتِ انسانی کو ظاہر نہیں کرتا بلکہ اُن بد جذبات کی طرف اشارہ کرتا ہے جو ضد حقیقی تہذیب اخلاق کے ہیں۔ خیال بندی کا طریقہ اور تشبیہ و استعارہ کا قاعدہ ایسا خراب و ناقص پڑ گیا ہے جس سے تعجب تو طبیعت پر آتا ہے مگر اس کا اثر مطلق دل میں یا خصلت میں یا اس انسانی جذبے میں جس سے وہ متعلق ہے کچھ بھی نہیں ہوتا۔ شاعروں کو یہ خیال ہی نہیں ہے کہ فطرتی جذبات اور ان کی قدرتی تحریک اور ان کی جبلّی حالت کا کسی پیرایہ یا کنایہ، اشارہ یا تشبیہ و استعارہ میں بیان کرنا کیا کچھ دل پر اثر کرتا ہے۔"

اوپر کے اقتباسات سے معلوم ہوتا ہے کہ سرسید نے علم ادب و انشاء کی کون سی خرابیاں قابلِ ترک قرار دی ہیں۔ حالی نے مقدمہ شعر و شاعری میں ابن خلدون کے

ن قول پر بحث کی ہے کہ انشا پردازی کا مدار زیادہ تر الفاظ پر ہے، نہ معانی پر۔
الی اس بحث کو سرسید کی طرح ان دلائل پر ختم کرتے ہیں کہ :۔

"اگر شاعر کے ذہن میں صرف وہی چند محدود خیالات جمع ہیں جن کو اگلے شعرار باندھ گئے ہیں یا صرف وہی معمولی باتیں اس کو بھی معلوم ہیں جیسی کہ عام لوگوں کو معلوم ہوتی ہیں اور اس نے شاعری کی تکمیل کے لیے اپنی معلومات کو وسعت نہیں دی اور صحیفۂ فطرت کے مطالعے کی عادت نہیں ڈالی اور قوتِ متخیلہ کے لیے زیادہ مصالحہ جمع نہیں کیا گو زبان پر اس کی کیسی ہی قدرت اور الفاظ پر کیسا ہی قبضہ حاصل ہو اس کو دو مشکلوں میں سے ایک مشکل ضرور پیش آئے گی۔ یا تو اس کو وہی خیالات جو اگلے شعرار باندھ چکے ہیں تھوڑے تھوڑے تغیر کے ساتھ انہی کے اسلوب پر بار بار باندھنے پڑیں گے یا ایک ایک مبتذل اور پامال مضمون کیلیے نئے نئے اسلوب بیان ڈھونڈھنے پڑینگے جن کا مقبول ہونا نہایت مشتبہ ہے اور نامقبول ہونا قرینِ قیاس۔" [۱]

سرسید نے غزل کے "بد جذبات" کا ذکر بھی کیا تھا۔ حالی کے یہاں ان کی تفصیل (ص۱۰ و ص۱۱) موجود ہے اس پر اضافہ یوں ہے کہ جب کہ فارسی شعرار کی غزل میں مختلف مضامین اور مختلف جذبات پائے جاتے ہیں تو آج کی غزل میں بھی وہ اور دوسرے واردات شامل کیے جا سکتے ہیں۔ یعنی "اگر کوئی دیکھے اور سمجھے تو صدہا تماشے صبح سے شام تک ایسے عبرت خیز نظر آتے ہیں کہ شاعر کی تمام عمر اسکی جزئیات کے بیان کرنے کے لیے کافی نہیں ہو سکتی۔" [۲] ان مختلف اقتباسات سے سرسید

[۱] مقدمہ شعر و شاعری۔ مطبوعہ لکھنؤ ۱۹۲۸ء (مضمون میں اسی ایڈیشن کا حوالہ ہر جگہ ہوگا) ص۲۴۔ ۵۲ [۲] ص۱۱۵

اور حالی کی نظریاتی ہم آہنگی صاف طور پر ظاہر ہو جاتی ہے جو ضرورتِ وقت کی وجہ سے تھی اور جس کے بغیر حساس طبیعتوں کو چارہ نہیں۔ سر سید نے علمِ ادب و انشا کی جو خرابیاں بیان کی ہیں ان کا پس منظر بھی پیش کیا ہے کہ دینی اور اخلاقی اعتبار سے ہماری قوم کس قدر پست ہو گئی ہے۔ اسی مضمون (بابت یکم محرم ۱۲۸۹ھ) میں لکھتے ہیں :-

"علمِ دین تو خراب ہوا ہے جیسا خراب ہونے کا حق ہے۔ اس معصوم سیدھے سادے، سچے اور نیک طبیعت والے پیغمبر نے جو خدا تعالیٰ کے احکام بہت سیدھے پن و صفائی و بے تکلفی سے، جاہل، اَن پڑھ بادیہ نشین عرب کی قوم کو پہنچائے تھے اس میں وہ نکتہ چینیاں اور باریکیاں گھسیڑی گئیں اور وہ مسائل فلسفیہ اور دلائل منطقیہ ملائی گئیں کہ اس میں اس صفائی، سچائی اور سادہ پن کا مطلق اثر نہیں رہا۔

. . . علمِ مجلس اور اخلاق اور برتاؤ دوستی کا ایک ایسے طریقے پر پڑ گیا ہے جو نفاق سے بھی بدتر ہے۔ اخلاق صرف مُنہ پر میٹھی میٹھی باتیں بنانے اور اوپری تپاک جتانے کا نام ہے۔ آپس میں دو شخص ایسی محبت اور دلسوزی کی باتیں کرتے ہیں کہ دیکھنے سننے والے ان دونوں کو یک مغز و دو پوست سمجھتے ہیں مگر جب ان کے دل کو دیکھو تو یک پوست و دو مغز سے زیادہ بے میل ہیں۔ صرف مکاری اور ظاہر داری کا نام اخلاق رہ گیا ہے اور بے ایمانی اور دغابازی کا نام ہوشیاری۔"

"گفتگو پر خیال کرو تو عجب ہی لطف دکھائی دیتا ہے۔ اگرچہ

اکھڑ لفظ تو نہیں ہوتے مگر ہزاروں اکھڑ مضمون زبان سے نکلتے ہیں۔ نہایت مہذب اور معقول و ثقہ، نیک و دیندار آدمی بھی اپنی گفتگو میں تہذیب و شائستگی کا مطلق خیال نہیں کرتے۔ دوست کی بات کو جھوٹ کہہ دینا، دوست کی نسبت جھوٹ کی نسبت کر دینا، یہ تو ادنیٰ ادنیٰ روزمرہ کی بات ہے۔ ایک نہایت نیک آدمی اپنے بڑے مقدس دوست کے بیٹے سے عین حالت تپاک اور خوش اخلاقی اور جوشِ محبت کی باتوں میں کہہ رہا تھا کہ تمہارے باپ تو جھوٹوں کے بادشاہ ہیں۔ وہ تو دن رات سیکڑوں گپیں ہانک دیتے ہیں۔ ان کی بات پر کیا اعتبار ہے؟

. . . . . ایک نہایت معزز شریف خاندانی آدمی نے جو صاحب تصانیف ہیں، اردو علم ادب میں مشہور ہیں، تیس منٹ مجھ سے دوستانہ گفتگو کی اور میں نے خوب خیال کر کر گنا کہ ان کے منہ سے چھتیس لفظ گالی کے نکلے جس میں سے کچھ اپنی نسبت تھیں اور کچھ اس کتاب اور اس کے مصنف کی نسبت جس کا ذکر تھا اور کچھ اِدھر اُدھر بیٹھنے والوں اور سننے والوں کی نسبت۔

امیروں کا حال دیکھو تو اُن کو دن رات بٹیر لڑانے اور مرغ لڑانے اور کبوتر اڑانے اور اسی طرح تمام لغویات میں اپنی زندگی بسر کرنے کے سوا اور کچھ دھندا نہیں۔ نیکی پر متوجہ ہوتے ہیں تو اس کو اتنا گھونٹتے ہیں کہ بدمزہ ہو جاتی ہے اور جب بدی پر اُترتے ہیں پھر تو شیطان کے بھی کان کترتے ہیں۔"

ان اقتباسات سے سرسید کے عام رجحانات اور خیالات کا جائزہ لیا جا سکتا ہے۔ وہ جس دل نشین پیرایے میں قوم اور ادب کی خرابیاں بیان کرتے ہیں وہ ضرور موثر ہے اور اس کا اثر وہ خود محسوس کرتے ہیں۔ چنانچہ صرف سوا دو برس کی کوششوں کے بعد (جیسا کہ ہم آگے چل کر دیکھیں گے) انھیں کامیابی نظر آتی ہے۔ گو کہ ابھی ان کی جد و جہد کا ابتدائی زمانہ تھا۔ ۱۰ ربیع الاول ۱۲۸۹ھ کو "طریقۂ تعلیم مسلمانان" کے ذیل میں پھر لکھتے ہیں :-

"زمانہ اور زمانے کی طبیعت اور علوم اور علوم کے نتائج سب تبدیل ہو گئے ہیں۔ ہمارے ہاں کی قدیم کتابیں اور ان کا طرزِ بیان اور ان کے الفاظِ مستعملہ ہم کو آزادی اور راستی اور صفائی اور سادہ پن اور بے تکلفی اور بات کی اصلیت تک پہنچنا ذرا بھی تعلیم نہیں کرتے بلکہ برخلاف اس کے دھوکے میں ڈالنا اور پیچیدہ بات کہنا اور ہر بات کو نون مرچ لگا دینا اور ہر امر کی نسبت غلط اور خلافِ واقع الفاظ شامل کر دینا اور جھوٹی تعریف کرنا اور زندگی کو غلامی کی حالت میں رکھنا اور تکبر و غرور کو خود پسندی کا منبع بنانا اور اپنے ابنائے جنس سے نفرت کرنا، ہمدردی کا نہ رکھنا، مبالغہ آمیز باتوں کا عادی کرنا، گزشتہ زمانے کی تاریخ کو بالکل ناتحقیقی میں ڈالنا اور واقعاتِ واقعی کو مثل قصہ و کہانیوں کے بنا دینا سکھاتے ہیں اور یہ تمام باتیں حال کے زمانے کی طبیعت کے مناسب نہیں ہیں اور اس لیے بجائے اس کے کہ مسلمانوں کو اس سے کچھ فائدہ ہو مضرت حاصل ہونے کی توقع ہے۔ اول تو یہی کس قدر بڑی مضرت ہے کہ ان کی عمر

بے فائدہ چیز میں ضائع کی جاتی ہے . . . ."

یہ ہماری قوم کی برائیوں کا خلاصہ ہے۔ ان برائیوں کو وہ مسلسل بیان کرتے ہیں اور بار بار دہراتے ہیں تاکہ قوم میں احساس تو پیدا ہو اور وہ اپنے نقصان کو نقصان سمجھنے لگے۔ ہمارے شاعروں اور خصوصاً قصیدہ نگاروں کے متعلق یکم ذی الحجہ ۱۲۸۹ھ کے رسالہ تہذیب الاخلاق میں لکھتے ہیں:۔

"جس طرح کہ لائق شاعر دوسروں کی تعریف کرتے ہیں کہ ان اشعار سے اُن لوگوں کا نام باقی رہتا ہے جن کی وہ تعریف کرتے ہیں اور شاعری کی خوبی سے خود ان شاعروں کا نام بھی دنیا میں باقی رہتا ہے۔ دونوں شخص خوش ہوتے ہیں۔ ایک اپنی لیاقت کے سبب سے اور دوسرا اس لیاقت کے تمیز کرنے کے سبب سے۔ مگر لیاقت شاعری کی یہ ہے کہ وہ نہایت بڑے استاد مصور کی مانند ہو کہ وہ اصل صورت اور رنگ اور خال خط کو بھی قائم رکھتا ہے اور پھر بھی تصویر ایسی بناتا ہے کہ خوش نما معلوم ہو۔ ایشیا کے شاعروں میں ایک بڑا نقص یہی ہے کہ وہ اس بات کا خیال نہیں رکھتے بلکہ جس کی تعریف کرتے ہیں اس کے اوصاف ایسے جھوٹے اور ناممکن بیان کرتے ہیں جن کے سبب سے وہ تعریف تعریف نہیں رہتی بلکہ فرضی خیالات ہو جاتے ہیں۔"

حالی نے سرسید کی طرح پہلے تو قوم اور سوسائٹی کی خرابیاں بیان کی ہیں پھر حقائق اور واقعات کی طرف توجہ مبذول کراتے ہوئے یوں لکھا ہے کہ

اگرچہ شاعری کو ابتداءً سوسائٹی کا مذاق فاسد بگاڑتا ہے مگر شاعری

جب بگڑ جاتی ہے تو اس کی زہریلی ہوا سوسائٹی کو بھی نہایت سخت نقصان پہنچاتی ہے۔ جب جھوٹی شاعری کا رواج تمام قوم میں ہو جاتا ہے تو جھوٹ اور مبالغے سے سب کے کان مانوس ہو جاتے ہیں . . . .

. . . . حقائق و واقعات سے لوگوں کو روز بروز مناسبت کم ہوتی جاتی ہے۔ عجیب و غریب باتوں، سوپر نیچرل کہانیوں اور محال خیالات سے دلوں کو انشراح ہونے لگتا ہے۔ تاریخ کے سیدھے سادے وقائع سننے سے جی گھبرانے لگتے ہیں" (ص۲۳)

جھوٹ اور مبالغے سے بچنے کے لیئے حالی نے اپنے مقدمے میں ایک باب علیحدہ بھی لکھا ہے اور اصلیت نگاری پر زور دیا ہے۔ پھر جھوٹے اوصاف بیان کرنے کے سلسلے میں سرسید کی طرح حالی بھی لکھتے ہیں کہ "تعریف اگر سچی ہو اور عشق اصلی تو شاعر کے لیے میٹریل کی کچھ کمی نہیں۔ جس طرح کائنات میں دو چیزیں یکساں نہیں پائی جاتیں اسی طرح ایک انسان کے محاسن دوسرے کے محاسن سے اور ایک کے دل کے واردات دوسرے کے واردات سے نہیں ملتے۔ لیکن جب تعریف سراسر جھوٹی اور عشق محض تقلیدی ہو تو شعراء کو ہمیشہ وہی باتیں جو اگلے لکھ گئے ہیں دہرانی پڑتی ہیں" (ص۲۲)۔ حالی عملی طور پر بھی اس نظریے کے پابند تھے اور انھوں نے ۱۸۷۴ء میں بے جا تعریفوں کے بجائے صرف حقیقی اور اصلی خوبیوں کو اردو قصیدے میں داخل کرنا شروع کیا تھا۔ یعنی نواب کلب علی خاں کی مدح میں ایک قصیدہ لکھا تھا جس کے کچھ اشعار جو محفوظ رہ گئے ہیں اس طرح شروع ہوتے ہیں:-

ظلِ حق کلبِ علی خاں جس کے بذل وجود پہ        ہند سے لے تا عرب ہیں خاص و عام گوا

اسی ممدوح کے لیئے ۱۸۷۷ء میں ایک فارسی قصیدہ بھی لکھا تھا جو حقیقی اوصاف پر مشتمل تھا اور وہ اس طرح شروع ہوتا ہے:-

سحر گہ پردہ بگرفتند چوں از زشت واز زیبا
بہ دل گفتم کہ امیں نعمت آمد بر تر از نعما

اس کے متعلق حالی خود بھی لکھتے ہیں کہ "اس قصیدے کی تمہید اس وقت لکھی گئی تھی جب کہ شاعرانہ خیالات میں پہلے ہی پہل انقلاب پیدا ہوا تھا اور مبالغے سے نفرت ہونے لگی تھی۔ انہی دنوں میں پہلا دربارِ قیصری منعقد ہونے والا تھا جو ۱۸۷۷ء میں بہ مقام دہلی وقوع میں آیا۔ جی میں آیا کہ اس تمہید کے بعد کسی ایسے قصیدے کی بنیاد ڈالی جائے جس میں بہ قدرِ امکان مبالغے سے احتراز کیا جائے۔" حالی نے قصیدے کے علاوہ اپنی غزل میں بھی نئے نئے مضامین اور فطری جذبات پیش کرنے کی بنیاد ڈالی تھی اور ۱۸۷۲ء سے وہ اس صنفِ کلام کو عملی طور پر بھی وسعت دے رہے تھے۔

صرف مذکورۂ بالا اقتباسات ہی سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ سر سید نے کن چیزوں کو تفصیل سے پیش کیا ہوگا اور تحریر کے علاوہ تقریر سے بھی اپنے مشن کو پھیلانے میں کتنی کوشش کی ہوگی۔ قوم کو جہلِ مرکب، خود فریبی، تکبر، جھوٹی تعریف، مبالغہ، اسراف اور مختلف اقسام کی بے راہ روی سے آگاہ کرنے کی کوشش کی اور اردو ادب کی برائیوں کو بار بار دہرایا کہ اس میں دور از کار خیالات مبالغے، غیر حقیقی اور غیر فطری باتیں، غلط تعریفیں، لیاقت کا بے جا اظہار،

صرف عاشقانہ مضامین، خیال آرائی اور تشبیہات واستعارات کی بھرمار وغیرہ ہے۔ گویا کہ اس ادب میں زندہ رہنے کی صلاحیت نہیں ہے۔ حالی تو "علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ" میں عرصے سے قلمی تعاون کر ہی رہے تھے اس لیے انھیں سرسید کا قرب (مضامین کے ذریعے) ضرور حاصل تھا اور ان سے متاثر ہونا عین ممکن تھا۔ پھر لاہور آنے سے حالی کا مذاق اور بھی بدل گیا۔ اس کا خاص سبب جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا یہ تھا کہ وہ لاہور آکر انگریزی سے اردو میں منتقل شدہ عبارت کو درست کیا کرتے تھے اور اسی تعلق کی وجہ سے ان کو آہستہ آہستہ انگریزی ادب سے مناسبت اور مشرقی ادب سے بیزاری پیدا ہو گئی تھی۔ ۱۲۸۹ھ/۱۸۷۲ء میں لاہور کے قیام میں ایک نظم "جوان مردی کا کام" ستر اشعار کی لکھی تھی جو ایک انگریزی حکایت سے ماخوذ تھی۔ اس کے علاوہ ان کی غزل میں بھی بہت فرق پیدا ہو گیا تھا۔ ان کی دو غزلیں اس طرح شروع ہوتی ہیں:-

نہ واں پرسش نہ یاں تاب سخن ہے — محبت ہے کہ دل میں موجزن ہے

دھوم ہے اپنی پارسائی کی — کی بھی اور کس سے آشنائی کی

ان غزلوں میں اب صرف عشق کے جذبات نہیں ہیں بلکہ ان میں گرد وپیش کے حالات اور دیگر معاملات کا ذکر بھی ہے۔ غرض کہ حالی کا لاہور آنا بہت مبارک ثابت ہوا اور انھوں نے انگریزی ادب سے بالواسطہ استفادہ کیا۔ ادھر سرسید کی شخصیت اور ان کا رسالہ بھی بڑا کارگر ثابت ہو رہا تھا۔ بلکہ یہ حقیقت ہے کہ اس رسالہ نے تھوڑے سے عرصے میں بڑی مقبولیت حاصل کر لی تھی اور ملک کے طول وعرض سے خراج تحسین وصول کر چکا تھا۔ سرسید اسی زمانے میں

یعنی یکم محرم سنہ ۱۲۹۰ھ کے پرچے میں جب کہ اس کی عمر سوا دو برس ہو چکی تھی یوں لکھتے ہیں: "علم ادب اور انشا سے بھی ہم نے غفلت نہیں کی کیونکہ ہم نے اپنے آرٹیکلوں کو اس طرز جدید صاف و سادہ پر لکھا ہے جو دل سے نکلنے والی اور دل میں بیٹھنے والی ہے۔ اس طرز پر لکھنے سے اپنی قوم کو موجودہ علم انشا کی برائی کا بتلانا اور اس میں تبدیلی کی ضرورت کا ہونا سمجھایا ہے اور اگر ہمارا خیال غلط نہ ہو تو ہم نے اپنی قوم میں اس کا کچھ اثر بھی پایا ہے۔ ہم نے نامی یورپ کے عالموں اڈیسن اور اسٹیل کے مضامین کو بھی اپنی طرز اور اپنی زبان میں لکھا ہے جہاں کہ ہم نے اپنے نام کے ساتھ لے ڈی اور ایس ڈی کا اشارہ کیا ہے اور اپنی قوم کو دکھایا ہے کہ مضمون لکھنے کا کیا طرز ہے اور ہماری اردو زبان میں ان خیالات کے ادا کرنے کی کیا کچھ طاقت ہے اور اگر ہماری قوم اس پر متوجہ ہو تو کس قدر اور زیادہ خوبی اور صفائی اور سادگی اس میں پیدا کر سکتی ہے۔ . . . .

بعض دوستوں نے ہمارے پاس خط بھیجے ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ ہماری تحریر کو اور سادگی عبارت کو پسند کرتے ہیں اور ہمارے مضمونوں کو بھی عمدہ سمجھتے ہیں۔ ہمارے ایک انگریز دوست نے ہم کو لکھا ہے کہ "تہذیب الاخلاق نے یہ ثابت کر دیا کہ اردو زبان میں بھی ہر قسم کے مضامین اور خیالات عمدگی اور سادگی سے ادا ہو سکتے ہیں اور یہ بھی ثابت کیا کہ مذہب اسلام ایسا تنگ و تاریک رستہ نہیں ہے جیسا کہ اب تک سمجھا جاتا تھا"[1] لیکن مذہبی مسائل اور ان کی

---

[1] غالباً اسی قسم کی ہمت افزائی پر سرسید نے تفسیر لکھی تھی۔ سید حسن بلگرامی کو ۸ نومبر سنہ ۱۸۹۶ء کے خط میں لکھتے ہیں کہ: . . . مجھے اس بات کا یقین ہے کہ موجودہ کتب سنی و شیعہ اس قابل نہیں ہیں کہ بعد تعلیم علوم جدیدہ کسی مسلمان کا اعتقاد قلبی مذہب اسلام پر رہے صرف معتزلیوں کے اصول مذہب اور کتابیں کسی قدر عمدہ معلوم ہوتی ہیں مگر موجود نہیں۔ یہی خیال مجھ کو باعث ہوا ہے کہ میں نے قرآن کی تفسیر لکھی ہے۔ (خطوط سرسید۔ کتابی پریس بدایوں سنہ ۱۹۳۱ء صفحہ ۱۳۷)۔

بحث دراصل اس پرچے کا مقصدِ حقیقی نہیں تھا اور شروع شروع میں تو یہ موضوع محض ضمنی حیثیت رکھتا تھا جیسا کہ یکم محرم ۱۲۹۱ھ (۱۸ فروری ۱۸۷۴ء) کے پرچے میں "تہذیبِ قومی" کے ذیل میں سرسید نے لکھا ہے کہ "اصلی مقصد تو ہمارے اس پرچے کا تہذیبِ قومی ہے۔ مسائلِ مذہبی کی بحث بہ مجبوری آجاتی ہے"۔ اسی زمانے میں حالی اور آزاد نے کرنل ہالرائڈ کی تائید سے انجمن پنجاب کا "نیا مشاعرہ" قائم کیا تھا اور حالی نے چار نظمیں (برکھا رت، نشاطِ امید، حب الوطن اور مناظرہ رحم و انصاف) اسی مشاعرے کے لیے لکھی تھیں۔ انھوں نے مجموعۂ نظمِ حالی کے دیباچے میں اپنی نظموں کے متعلق لکھا ہے کہ "ان صاحبوں کے سامنے جو مغربی شاعری کی ماہیت سے واقف ہیں اعتراف کرتا ہوں کہ طرزِ جدید کا حق ادا کرنا میری طاقت سے باہر تھا۔ البتہ میں نے اردو زبان میں نئی طرز کی ایک ادھوری اور ناپائیدار بنیاد ڈالی ہے"۔ حالی کی ان نظموں میں سرسید کے خیالات کی عکاسی کسی حد تک ضرور پائی جاتی ہے۔ نشاطِ امید میں سرسید کے مضمون "امید کی خوشی" اور حب الوطن میں سرسید کے وطنی نظریات کی ترجمانی بھی تھوڑی بہت ضرور موجود ہے ـــ اور ان کے اثرات کو قبول کرنے کی سب سے بڑی وجہ یہ بھی معلوم ہوتی ہے کہ سرسید دل کھول کر داد دینے کے عادی تھے۔ لاہور کے اسی "نئے مشاعرے" کے متعلق محمد حسین آزاد کو ۲۹ اکتوبر ۱۸۷۴ء کے خط میں لکھتے ہیں کہ "حالاتِ مندرجہ سے اطلاع ہوئی۔ افسوس صد افسوس کہ کبھی مسلمانوں میں باہم اتفاق نہ ہوا۔ شعر و سخن پر ردّ و قدح دوسری چیز ہے الا آپس کا نفاق دوسری چیز ہے۔ میری نہایت قدیم تمنا اس مجلسِ مشاعرہ سے بر آئی ہے۔ میں مدت سے

چاہتا تھا کہ ہمارے شعرا نیچر کے حالات کے بیان پر متوجہ ہوں۔ آپ کی مثنوی خوابِ امن پہنچی۔ بہت دل خوش ہوا۔ درحقیقت شاعری اور زورِ سخنوری کی داد دی ہے۔ اب بھی اس میں خیالی باتیں بہت ہیں۔ اپنے کلام کو اور زیادہ نیچر کی طرف مائل کرو۔ جس قدر کلام، نیچر کی طرف مائل ہوگا اتنا ہی مزہ دے گا۔ اب لوگوں کے طعنوں سے مت ڈرو۔ ضرور ہے کہ انگریزی شاعروں کے خیالات لے کر اردو زبان میں ادا کیے جائیں۔ یہ کام ہی ایسا مشکل ہے کہ کوئی کر تو دے۔ ابھی تک ہم میں خیالات نیچر کے ہیں ہی نہیں۔ ہم بیان کیا کر سکتے ہیں؟ بعد رمضان انشاء اللہ تعالیٰ ایک مضمون طویل اس باب میں لکھوں گا۔ ان دنوں بسببِ صوم کچھ کام نہیں ہو سکتا۔ . . .[1]" سرسید نے پھر بعد رمضان کے ایک طویل مضمون نیچر کے متعلق ضرور لکھا اور یکم محرم ۱۲۹۲ھ (۷ فروری ۱۸۷۵ء) کے پرچے میں "اردو نظم" کے ذیل میں اس پر بحث کرتے ہوئے حالی اور آزاد کو کس قدر سراہا ہے! لکھتے ہیں:۔ "ہم نے جو نیچر کی بہت ہائے پکار کی تو اب اس کا قافیہ کیچڑ تو نہیں رہا۔ بلکہ شاعروں نے اس کی طرف توجہ کی۔ ہماری زبان کے علم ادب میں بہت بڑا نقصان یہ تھا کہ نظم پوری نہ تھی۔ شاعروں نے اپنی ہمت عاشقانہ غزلوں اور واسوختوں اور مدحیہ قصیدوں اور ہجر کے قطعوں اور قصہ و کہانی کی مثنویوں میں صرف کی تھی۔ ہم یہ نہیں کہتے کہ ان مضامین کو چھونا نہیں چاہیے تھا۔ نہیں وہ بھی نہایت عمدہ مضامین ہیں اور جودتِ طبع اور تلاشِ مضمون کے لیے نہایت مفید ہیں۔ مگر نقصان یہ تھا کہ ہماری زبان میں صرف

---

[1] خطوطِ سرسید ص ۲۲۔

ہی تھے۔ دوسری قسم کے مضامین جو درحقیقت وہی اصلی مضامین ہیں اور نیچر سے علاقہ رکھتے ہیں، نہ تھے۔ نظم کے اوزان بھی وہی معمولی تھے۔ ردیف و قافیہ کی پابندی گویا ذاتِ شعر میں داخل تھی۔ رجز اور بے قافیہ شعر گوئی کا رواج ہی نہیں تھا اور اب بھی شروع نہیں ہوا[1]۔ ان باتوں کے نہ ہونے سے حقیقت میں ہماری نظم صرف ناقص ہی نہ تھی بلکہ غیر مفید بھی تھی۔ مگر نہایت خوشی کا مقام ہے کہ زمانے نے اس کو بھی رفارم کیا اور اہلِ پنجاب اس نقص کے رفع کرنے پر متوجہ ہوئے۔ اردو زبان کے علم ادب کی تاریخ میں ۱۸۷۴ء کا وہ دن جب لاہور میں نیچرل پوئٹری کا مشاعرہ قائم ہوا ہمیشہ یاد رہے گا۔

ہز آنر لفٹننٹ گورنر بہادر پنجاب اور مسٹر ہالرائڈ ڈائرکٹر پبلک انسٹرکشن پنجاب نے اس مشاعرے کے قائم ہونے پر بڑی توجہ کی ہے جس کی شکر گزاری ہماری قوم پر واجب ہے۔ ہماری قوم کے لائق و فائق لوگوں نے بھی اس پر بخوبی توجہ کی ہے۔ مولوی محمد حسین صاحب آزاد، پروفیسر عربی گورنمنٹ کالج لاہور نے اس مشاعرے کی بقا اور قیام میں سب سے زیادہ ہمت مصروف کی ہے۔ ان کی طبیعت کے زور اور پاکیزگی مضامین اور شوکتِ الفاظ اور طرزِ ادا سے ہم لوگ فائدہ اٹھاتے ہیں۔ ان کی مثنوی خوابِ امن جو آفتابِ پنجاب میں چھپی، ہمارے دلوں کو خوابِ غفلت سے جگاتی ہے۔ مولوی خواجہ الطاف حسین حالی، اسسٹنٹ ٹرانسلیٹر محکمہ ڈائرکٹر پنجاب کی مثنویوں نے تو ہمارے دلوں کے حال کو بدل دیا ہے۔ ان کی مثنوی حب الوطن اور مثنوی مناظرہ رحم و انصاف

[1] حالی نے بھی مقدمۂ شعر و شاعری میں (ص ۲۹) اسی قسم کی بحث کی ہے کہ شعر کیلیے قافیہ ضروری ہے یا نہیں۔

جو پنجابی اخبار میں چھپی ہے وہ درحقیقت ہمارے زمانے کے علم ادب میں ایک کارنامہ ہے۔ ان کی سادگیِ الفاظ، صفائیٔ بیان، عمدگیٔ خیال ہمارے دلوں کو بے اختیار کھینچتی ہے۔ وہ مثنویاں آبِ زلال سے زیادہ خوش گوار ہیں، بیان میں، زبان میں، آمد میں، الفاظ کی ترکیب میں، سادگی و صفائی میں کیسی عمدہ ہیں کہ دل میں بیٹھی جاتی ہیں۔ ہاں یہ بات سچ ہے کہ ہمارے ان باعثِ افتخار شاعروں کو ابھی نیچر کے میدان میں پہنچنے کے لیے آگے قدم اٹھانا ہے اور اپنے اشعار کو نیچرل پوئٹری کے ہم سر کرنے میں بہت کچھ کرنا ہے مگر ان مثنویوں کے دیکھنے سے اتنا خیال ضرور پیدا ہوتا ہے کہ خیالات میں کچھ تبدیلی ہوئی ہے اور اس کا بھی تصور ہو سکتا ہے کہ اگر ہماری قوم اس عمدہ مضمون نیچر کی طرف متوجہ رہے اور ملٹن اور شکسپیر کے خیالات کی طرف توجہ فرمائے اور مضامین عشقیہ اور مضامین خیالیہ اور مضامینِ بیانِ واقع اور مضامین نیچر میں جو تفرقہ ہے اس کو دل میں بٹھالے تو ان بزرگوں کے سبب ہماری قوم کی لٹریچر کیسی عمدہ ہو جاوے گی اور ضرور وہ دن آوے گا کہ ہم بھی اپنی قوم کے کسی نہ کسی (شاعر) پر ایسا ہی فخر کریں گے جیسے کہ یورپ کے لوگ ملٹن اور شکسپیر پر ناز کرتے ہیں۔ مضامینِ بیانِ واقع اور مضامینِ نیچر ایسے پاس پاس ہیں کہ ان میں دھوکا پڑ جاتا ہے مگر درحقیقت پہلا دوسرے سے بالکل علیحدہ ہے پہلا تو ایک بیرونی حالت ہے اور دوسرا اندرونی۔ اسی پچھلے میں وہ طاقت ہے جو دل میں اثر کرتی ہے۔ ابھی تک ہماری قوم کا کلام بیرونی حالت سے زیادہ مناسبت رکھتا ہے۔ مگر ہم کو امید ہے کہ بہت جلد وہ اندرونی حالت تک بھی

پہنچ جاوے گا۔"

سرسید نے انجمنِ پنجاب کے اس مشاعرے اور اس کے خاص شاعروں کی خوب خوب تعریف کی ہے اور اسی ضمن میں بہت سے گراں قدر مشورے بھی دیے ہیں۔ شاعری کے ظاہری خد و خال (اوزان و قوافی وغیرہ) اور باطنی محاسن (مثلاً نئے موضوعات اور اسالیب وغیرہ) سے متعلق بھی بڑی مفید باتیں بیان کی ہیں اور یہ حقیقت ہے کہ آج کا ادب بڑی حد تک ان کے خواب کی تعبیر معلوم ہوتا ہے۔

حالی نے بھی سرسید کی طرح کچھ واضح الفاظ میں نیچرل شاعری پر بحث کی ہے۔ لکھتے ہیں کہ:۔ "نیچرل شاعری سے وہ شاعری مراد ہے جو لفظاً و معنیً دونوں حیثیتوں سے نیچر یعنی فطرت یا عادت کے موافق ہو۔ لفظاً نیچرل کے موافق ہونے سے یہ غرض ہے کہ شعر کے الفاظ اور ان کی ترکیب و بندش تا بمقدور اس زبان کی معمولی بول چال کے موافق ہو جس میں وہ شعر کہا گیا ہے کیونکہ ہر زبان کی معمولی بول چال اور روزمرہ اس ملک والوں کے حق میں جہاں وہ زبان بولی جاتی ہے نیچر یا سیکنڈ نیچر کا حکم رکھتے ہیں پس شعر کا بیان جسقدر کہ بے ضرورت معمولی بول چال اور روزمرہ سے بعید ہوگا اسی قدر اَن نیچرل سمجھا جائے گا۔ معنیً نیچرل کے موافق ہونے سے یہ مطلب ہے کہ شعر میں ایسی باتیں بیان کی جائیں جیسی کہ ہمیشہ دنیا میں ہوا کرتی ہیں یا ہونی چاہئیں"۔(۵۹)

سرسید نے اس سے پہلے کے مضمون میں جہاں نیچر اور نیچرل شاعری پر بحث

---

۵۱ بالکل اسی طرح کے خیالات سرسید نے تہذیب الاخلاق (یکم محرم ۱۲۹۲ھ) میں اہل زبان کے سلسلے میں پیش کیے تھے۔

کی ہیں وہیں اردو کی انشا اور اسلوب کا ذکر بھی کیا ہے اور اپنی کوششوں کی بارآوری پر خوشی کا اظہار بھی کیا ہے۔ لکھتے ہیں:-

"جہاں تک ہم سے ہو سکا ہم نے اردو زبان کے علم ادب کی ترقی میں اپنے اِن ناچیز پرچوں کے ذریعے سے کوشش کی۔ مضمون کے ادا کا ایک سیدھا اور صاف طریقہ اختیار کیا۔ جہاں تک ہماری کج مج زبان نے یاری دی الفاظ کی درستی، بول چال کی صفائی پر کوشش کی۔ رنگینی عبارت سے جو تشبیہات اور استعارات خیالی سے بھری ہوتی ہے اور جس کی شوکت صرف لفظوں ہی لفظوں میں رہتی ہے اور دل پر اس کا کچھ اثر نہیں ہوتا، پرہیز کیا۔ تک بندی سے جو اس زمانے میں مقفیٰ عبارت کہلاتی تھی ہاتھ اٹھایا۔ جہاں تک ہو سکا سادگیِ عبارت پر توجہ کی۔ اس میں کوشش کی کہ جو کچھ لطف ہو وہ صرف مضمون کے ادا میں ہو۔ جو اپنے دل میں ہو وہی دوسرے کے دل میں پڑے تاکہ دل سے نکلے اور دل میں بیٹھے۔ ہم کچھ نہیں کہہ سکتے کہ ہماری یہ کوشش کہاں تک کارگر ہوئی اور ہمارے ہم وطنوں نے اس کو کس قدر پسند کیا۔ مگر اتنی بات ضرور دیکھتے ہیں کہ لوگوں کے خیالات میں ضرور تبدیلی آگئی ہے اور اس کی طرف لوگ متوجہ بھی معلوم ہوتے ہیں۔ اخباروں کی عبارتیں نہایت عمدہ اور صاف ہوتی جاتی ہیں۔ وہ پہلا ناپسند طریقۂ ادائے مضمون کا بالکل چھوٹتا جاتا ہے۔ بھاری بھاری لفظوں اور موٹے موٹے لفتوں سے اردو زبان کا خون نہیں کیا جاتا۔ صفائی اور سادگی روز بروز عبارتوں میں بڑھتی جاتی ہے۔ خیالات بھی بالکل بدلے ہوئے ہیں۔

بہت کم اخبار ایسے ہوں گے جن میں ہر ہفتہ کوئی نہ کوئی آرٹیکل عمدہ و سلیس
عبارت میں کسی نہ کسی مضمون پر نہ لکھا جاتا ہو۔ صرف اس بات کی کمی ہے
کہ وہ سامان ہمارے پاس موجود نہیں ہے جن سے ہمارے معلومات زیادہ
ہوں اور ہمارے خیالات کو وسعت ہو۔ جو مضمون ہم لکھنا چاہتے ہیں ان کے
ماخذ اور ان کے حالات اور جو بحثیں کہ ان پر ہو چکی ہیں اور جو امور ان کی
نسبت متحقق ہو چکے ہیں ان سے آگاہی ہو ...........

نئی اردو نے درحقیقت ہماری ملکی زبان میں جان ڈال دی ہے میر و درد
و ظفر نے اردو اشعار میں جو کچھ سحر بیانی کی ہو کی ہو میر امن دہلوی نے کوئی
کہانی شستہ بول چال میں کہہ دی ہو کہہ دی ہو جو اس سے زیادہ فصیح و
دلچسپ و با محاورہ نہ ہو گی جو ایک یوپی بڑھیا، بچوں کے سلانے وقت
ان کو کہانی سناتی ہے مضمون نگاری دوسری چیز ہے جو آج تک ردو زبان
میں نہ تھی۔ یہ اسی زمانے میں پیدا ہوئی اور ابھی نہایت بچپن کی حالت میں ہے۔
اگر ہماری قوم اس پر متوجہ رہے گی اور ایشیائی خیالات کو نہ ملائے گی جو اب
حد سے زیادہ اجیرن ہو گئے ہیں تو چند روز میں ہماری ملکی تحریریں بھی میکالے
و اڈیسن کی سی ہو جاویں گی۔"

یہاں سرسید کو اعتراف بلکہ دعویٰ ہے اور وہ صحیح بھی ہے کہ ان کی بدولت اردو
میں مضمون نگاری (یعنی مقالہ نگاری) کی داغ بیل پڑی اور ہماری زبان میں یہ
صلاحیت پیدا ہوئی کہ وہ ہر مضمون اور ہر موضوع کے لیے استعمال کی جانے لگی۔
سرسید نے جو خدمات تہذیب الاخلاق کے ذریعے انجام دی ہیں ان کو وہ اجمالاً

آخری پرچے میں بیان کرتے ہیں کہ:-

"سات برس تک ہم نے بذریعے اپنے اس پرچے کے اپنی قوم کی خدمت کی - مذہبی بے جا جوش سے جس تاریک گڑھے میں وہ چلی جاتی تھی اس سے خبردار کیا۔ دنیاوی باتوں میں جن تاریک خیالات کے اندھیرے میں وہ مبتلا تھی اس میں اُس کو روشنی دکھلائی - مذہب اسلام[1] پر نادانی کی جس قدر گھٹائیں چھا رہی تھیں ان کو ہٹایا اور اس کے اصلی نور کو جہانتک ہم سے ہوسکا، چمکایا - اردو زبان کا علم ادب جو خیالات اور موٹے وبھدّے الفاظ کا مجموعہ ہو رہا تھا اس میں بھی جہانتک ہم سے ہوسکا، ہم نے اصلاح چاہی - یہ ہم نہیں کہہ سکتے کہ ہم نے اس میں کچھ کیا۔ مگر ہاں یہ کہہ سکتے ہیں کہ ہم نے اپنی دانست میں ان باتوں میں بقدر اپنی طاقت کے کوشش کی - قومی ہمدردی، قومی عزت، سلف آنر یعنی اپنے آپ عزت کا خیال اگر ہم نے اپنی قوم میں پیدا نہیں کیا تو ان لفظوں کو تو

---

[1] سرسید نے مولویوں سے ضرور بے زاری ظاہر کی تھی اور کوشش کی تھی کہ مذہب اسلام پر سے نادانی کی گھٹائیں دور کی جائیں لیکن بعض موقعوں پر انھوں نے غالباً مرض کی شدت کو دور کرنے کے لیے علاج میں بھی ایسی شدت برتی کہ وہ پسندیدہ نہیں ہوسکتی۔ مثلاً سید حسین بلگرامی کو ۲۰ مارچ سنہ ۱۸۸۹ء کے خط میں (خطوطِ سرسید ص ۱۳۹) لکھتے ہیں کہ "میں تو اُن صفات کو جو ذاتِ نبوی ؐ میں جمع تھیں دو حصوں پر تقسیم کرتا ہوں - ایک سلطنت اور ایک قدوسیت - اول کی خلافت حضرت عمر کو ملی - دوسری کی خلافت حضرت علی و ائمۂ اہل بیت کو - مگر یہ کہہ دینا تو آسان ہے مگر کس کو جرأت ہے کہ اس کو لکھے؟ - حضرت عثمان ؓ نے سب چیزوں کو غارت کر دیا - حضرت ابوبکر تو صرف برائے نام بزرگ آدمی تھے - بس میری رائے میں ان بزرگوں کی نسبت کچھ لکھنا اور مورخانہ تحریرات کا زیر مشق بنانا نہایت نامناسب ہے - جو ہوا سو ہوا، جو گزرا سو گزرا"

ضرور اردو زبان کے علم ادب میں داخل کیا۔ ہم نے جو کچھ کیا ہو یا نہ کیا ہو، مگر ہر طرف سے تہذیب و شائستگی کا غلغلہ سنا۔ قومی ہمدردی کی صداؤں کا ہمارے کانوں میں آنا، اردو زبان کے علم ادب کا ترقی پانا، یہی ہماری مرادیں تھیں جن کو ہم نے بھر پایا۔ اب بہت لوگ ہیں جو ان باتوں کو پکارتے ہیں گو اس وقت ٹھہری ٹھہری لہریں کھاتے ہیں مگر پانی میں حرکت ہی کا آجانا کافی ہے پھر وہ خود اپنی پنسال میں آپ جوش ہو رہے گا۔ اس لیے مناسب ہے کہ اب ہم بس کریں اور پانی کو آپ ہی آپ جوش ہونے دیں۔۔۔۔"

یہ ہے سر سید کی نظری اور عملی خدمات کا خلاصہ اور اسی انداز پر حالی نے اپنی خدمات پیش کیں بلکہ اس طرح کہنا بھی مبالغہ نہ ہوگا کہ حالی نے سر سید کی دوستی سے اسی قسم کی خدمات انجام دینے کا جذبہ اپنے اندر پیدا کیا اور تمام عمر انہی خدمات کو اپنا لائحہ عمل بنایا۔ چنانچہ حالی کی اس دوستی کے بعد کی تمام تصانیف پر اگر ایک سرسری نظر بھی ڈالی جائے تو یہی اندازہ ہوگا کہ انھوں نے سر سید کے انھی نظریات اور جذبات کی ترجمانی کو اپنا مشغلہ بنایا اور سر سید کے مشن کو عملی جامہ پہنانے کی ہر طرح کوشش کی۔

٭

# حالی کی فارسی شاعری

مولانا حالی کی فارسی شاعری پر بحث کرنے سے پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اُن حالات کا جائزہ لیا جائے جو ان کے دل و دماغ پر اثر انداز ہوئے اور انھیں نہ صرف فارسی شاعری کے لئے آمادہ کیا بلکہ ان تمام قومی اور ادبی خدمات کے لیے تیار کیا جو ہماری تاریخ کی نصف صدی سے متعلق ہیں مولانا حالی ۱۲۵۳ھ مطابق ۱۸۳۷ء میں پانی پت میں پیدا ہوئے۔ ابھی نو برس کے تھے کہ ان کے والد کا انتقال ہوگیا اور چونکہ والدہ کا دماغ مختل ہوگیا تھا اس لیے بڑے بھائی اور بڑی بہن نے سرپرستی کی۔ ان کے اور اپنے متعلق مولانا اپنے خود نوشت سوانح (ترجمۂ حالی) میں لکھتے ہیں کہ:۔

"انھوں نے اول مجھ کو قرآن حفظ کرایا۔ اس کے بعد اگرچہ تعلیم کا شوق میرے دل میں حد سے زیادہ تھا مگر باقاعدہ اور مسلسل تعلیم کا کبھی موقع نہیں ملا۔ ایک بزرگ سید جعفر علی مرحوم جو میر ممنون دہلوی کے بھتیجے نیز داماد بھی تھے اور بوجہ تعلق زناشوئی کے پانی پت میں مقیم تھے اور

فارسی لٹریچر، تاریخ اور طب میں ید طولیٰ رکھتے تھے۔ ان سے دو چار فارسی کی ابتدائی کتابیں پڑھیں اور ان کی صحبت میں فارسی لٹریچر سے ایک نوع کی مناسبت پیدا ہو گئی۔ پھر عربی کا شوق ہوا۔ انہی دنوں میں مولوی حاجی ابراہیم حسین انصاری مرحوم لکھنؤ سے امامت کی سند لے کر آئے تھے، ان سے صرف و نحو پڑھی۔ چند روز بعد بھائی اور بہن نے جن کو میں بمنزلہ والدین کے سمجھتا تھا میرا بیاہ کر دیا۔ اس وقت میری عمر سترہ برس کی تھی۔ . . . . . . اب بظاہر تعلیم کے دروازے چاروں طرف سے مسدود ہو گئے۔ سب کی یہ خواہش تھی کہ میں نوکری تلاش کروں مگر تعلیم کا شوق غالب تھا۔ . . . . . . میں گھر والوں سے روپوش ہو کر دلی چلا گیا اور قریب ڈیڑھ برس کے وہاں رہ کر کچھ صرف و نحو اور کچھ ابتدائی کتابیں منطق کی مولوی نوازش علی مرحوم سے جو وہاں ایک مشہور واعظ اور مدرس تھے، پڑھیں۔"

مولانا حالی ۱۸۵۵ء میں دلی سے واپس پانی پت آئے اور کوئی برس ڈیڑھ برس تک وہیں رہے۔ آخر ۱۸۵۶ء میں ضلع حصار کے کلکٹر کے دفتر میں ایک اسامی پر مقرر ہوئے، لیکن ۱۸۵۷ء کے غدر کی وجہ سے پھر پانی پت واپس آنا پڑا اور قریب چار برس کے پانی پت میں بیکاری کی حالت میں رہنا پڑا۔ لیکن اس عرصے میں پانی پت کے مشہور فضلاء یعنی مولوی قاری عبدالرحمٰن (المتوفی ۱۳۱۴ھ/۱۸۹۶ء)، مولوی محب اللہ اور مولوی قلندر علی سے منطق فلسفہ، حدیث اور تفسیر وغیرہ پڑھتے رہے۔ مولانا حالی لکھتے ہیں کہ "جب ان

صاحبوں میں سے کوئی پانی پت میں نہ ہوتا تھا تو خود بغیر پڑھی کتابوں کا مطالعہ کرتا تھا اور خاص کر علم ادب کی کتابیں شروح اور لغات کی مدد سے اکثر دیکھا کرتا تھا اور کبھی کبھی عربی نظم و نثر بھی بغیر کسی کی اصلاح یا مشورے کے لکھتا تھا مگر اس پر اطمینان نہ ہوتا تھا میری عربی اور فارسی تحصیل کا منتہا صرف اسی قدر ہے۔ . . . "یعنی قریب ۲۲ برس کی عمر تک مولانا حالی کی تعلیم غیر مسلسل طریقے پر ہوتی رہی اور اس وقت تک انھوں نے اردو، فارسی ادب کے علاوہ منطق، فلسفہ، حدیث، فقہ اور تفسیر وغیرہ میں بھی خاصی دسترس حاصل کر لی تھی بلکہ اردو، فارسی اور عربی کی نظم و نثر بھی لکھ لیتے تھے۔ اور جس زمانے میں (یعنی ۱۸۵۴ء اور ۱۸۵۵ء میں) مولانا حالی دلی میں تھے اس وقت وہ مرزا غالب کی خدمت میں جا کر ان سے اردو اور فارسی اشعار کے معنی بھی پوچھتے تھے اور ایک وقت جبکہ اردو یا فارسی کی غزل ان کو دکھائی تو انھوں نے یہ بھی فرمایا تھا کہ "اگرچہ میں کسی کو فکر شعر کی صلاح نہیں دیا کرتا لیکن اگر تم شعر نہ کہوگے تو اپنی طبیعت پر سخت ظلم کروگے۔" حالی کے لیے غالب کا اس طرح فرمانا کوئی معمولی بات نہیں ہے۔ انھوں نے حالی کے صحیح مذاق اور مناسب صلاحیت کا اندازہ کر لیا تھا اور جس طرح شاگرد کی صلاحیت کا ایک دو غزل سے صحیح اندازہ کر لینا ایک استاد کی پختہ کاری کے لیے قوی دلیل ہے اسی طرح خود شاگرد کے فطری اور وہبی شاعر ہونے پر یہ واقعہ بہت بڑی حجت ہے۔ حالی کے اس شاعرانہ مذاق کو جو تقویت بعد میں حاصل ہوئی اس میں نواب شیفتہ کی مصاحبی کو بھی دخل تھا۔ ضمیمہ اردو کلیات نظم حالی کے

مقدمے میں مولانا اس بات کا اعتراف صاف لفظوں میں کرتے ہیں کہ حسنِ اتفاق سے ۱۸۶۳ء میں (یعنی ۲۶ سال کی عمر میں) میرا تعلق جناب غفران مآب نواب محمد مصطفےٰ خاں مرحوم و مغفور رئیس دہلی و تعلقہ دار جہانگیرآباد ضلع بلند شہر کی سرکار میں جو کہ فارسی میں حسرتی اور اردو میں شیفتہ تخلص کرتے تھے، ہو گیا۔ اور اس تعلق کی وجہ سے تقریباً آٹھ نو برس (یعنی ۱۸۷۲ء تک) ان کی خدمت میں رہنے کا اتفاق ہوا۔ چونکہ جناب ممدوح کا قیام ۱۸۵۷ء کے بعد سے زیادہ تر جہانگیرآباد میں رہنے لگا تھا جہاں مخاطب صحیح کیا ب تھا اس لیے وہ فکر شعر کی طرف بہت کم متوجہ ہوتے تھے۔ لیکن جب راقم وہاں رہنے لگا تو رفتہ رفتہ جناب ممدوح کا شوق از سرِ نو تازہ ہو گیا اگرچہ اس وقت تک مجھ کو فارسی یا اردو میں فکر شعر کرنے کا بہت ہی کم اتفاق ہوا تھا، مگر جناب ممدوح کو ادھر متوجہ دیکھ کر میرے دل میں بھی تحریک پیدا ہوئی۔" اس اقتباس سے جہاں یہ معلوم ہوتا ہے کہ مولانا حالی نے نواب شیفتہ کی صحبت میں فکر شعر کی طرف توجہ کی وہیں یہ بھی ظاہر ہو جاتا ہے کہ خود شیفتہ بھی حالی کی صحبت میں دوبارہ شعر و سخن کی طرف مائل ہوئے اور ان کا شاعرانہ ذوق عود کر آیا۔ ایک جگہ مولانا حالی نے اسی صحبت کو اور بھی سراہا ہے۔ ترجمہ حالی میں لکھتے ہیں :-

"۔۔۔ درحقیقت مرزا (غالب) کے مشورہ و صلاح سے مجھے چنداں فائدہ نہیں ہوا جو نواب صاحب مرحوم کی صحبت سے ہوا تھا۔" حالی کا یہ بیان ۱۹۰۱ء کا ہے جبکہ نواب صاحب یا ان کے لواحقین سے کوئی "نیازمندانہ" تعلق نہیں رہا تھا اس لیے شیفتہ کی یہ تعریفیں کسی خوشامد کی بنا پر نہیں تھیں

بلکہ حقیقت کی آئینہ دار تھیں۔ اور غالب نے تو متعدد مقامات پر شیفتہ کے ذوق کی تعریف کی ہے۔ خطوط فارسی کے علاوہ جو اشعار اس سلسلہ کے ہیں اُن میں یہ شعر زیادہ مشہور ہے:-

غالب بہ فنِ گفتگو نازد بدیں ارزش کہ او
ننوشت در دیواں غزل تا مصطفےٰ خاں خوش نکرد

ایک جگہ ہند کے "خوش نفس" شعرا کی جہاں فہرست دی ہے وہاں کہتے ہیں:-

ہند را خوش نفسا نند سخن ور کہ بود — باد در خلوت شاں مشک فشاں از دم شاں
مومن و نیر و صہبائی و علوی وآں گاہ — حسرتی، اشرف و آزردہ بود اعظم شاں
غالبِ سوختہ جاں گرچہ نیرزد بشمار — ہست در بزم سخن ہم نفس و ہم دم شاں

لیکن یہ سب کے سب شعرا فارسی میں ظہوری، بیدل، عرفی، صائب اور نظیری وغیرہ کے مقلد تھے اور انھوں نے اپنے کلام میں جگہ جگہ ان کے تتبع پر فخر کیا ہے۔ چنانچہ ظاہر ہے کہ حالی نے جس ماحول میں آنکھیں کھولیں اس میں تصنع، تکلف، آورد، مبالغہ، ایہام کا زیادہ رواج تھا۔ لوگ انہی خوبیوں پر سر دُھنتے تھے اور انہی خوبیوں والوں کو سر آنکھوں پر بٹھاتے تھے۔ اور یہ خوبیاں شروع شروع میں خصوصاً مومن، غالب اور شیفتہ میں بھی جس حد تک پائی جاتی تھیں وہ اہلِ نظر سے پوشیدہ نہیں ہیں۔ لیکن رفتہ رفتہ خود انہی شعرا کے یہاں

---

[1] غالب نے شیفتہ سے یہ امید کی تھی کہ

وحشت و شیفتہ اب مرثیہ لکھیں شاید — مر گیا غالب آشفتہ نوا، کہتے ہیں

اور جب وہ دلی چھوڑ کر مستقل طور پر غدر کے بعد جہانگیر آباد میں رہنے لگے تھے تو غالب نے اس وقت کہا تھا۔

غالب اگر بہ بزم شعر دیر رسید دور نیست — کش بفراق حسرتی دل ز سخن دری گرفت

بیسلے پست ہوئی اور اب مبالغے کی جگہ حقیقت نگاری اور سادگی نے لے لی۔ حالی نے شیفتہ کے ذوق کے سلسلہ میں کہا ہے کہ " وہ مبالغے کو ناپسند کرتے تھے اور حقائق و واقعات کے بیان میں لطف پیدا کرنا اور سیدھی سادی اور سچی باتوں کو محض حسن بیان سے دل فریب بنانا، اسی کو منتہائے کمال سمجھتے تھے چھچھورے اور بازاری الفاظ و محاورات اور عامیانہ خیالات سے شیفتہ اور غالب دونوں متنفر تھے ...... ان کے خیالات کا اثر مجھ پر بھی پڑنے لگا اور رفتہ رفتہ ایک خاص قسم کا مذاق پیدا ہو گیا۔"[۱] حالی کے ذوق کے اس پس منظر پر نظر ڈالنے سے صاف طور پر ان کے شاعرانہ دماغ کا حال معلوم ہو سکتا ہے اور ان کے ذہنی ارتقاء کی تشکیل بھی سمجھ میں آسکتی ہے۔

حالی کی "باقیات" میں سب سے پہلی چیز ان کی اردو تضمین ہے، جو انھوں نے گیارہ سال کی عمر میں یعنی ۱۲۷۲ھ مطابق ۱۸۵۶ء میں حاجی جان محمد قدسی کی مشہور نعتیہ غزل " مرحبا سید مکی مدنی العربی" پر لکھی تھی۔ اس میں پانچ بند ہیں اور آخری بند میں حالی کا پرانا تخلص خستہ موجود ہے۔ لکھتے ہیں کہ

خستہ خاموش کہ مشکل ہے بہت وصف نبیؐ ہاتھ اٹھا سوئے مدینہ دم حاجت طلبی
پڑھ زباں سے زرہِ صدق یہ شعر قدسی سیدی انت حبیبی و طبیبِ قلبی
آمدہ سوئے تو قدسی پئے درماں طلبی

اس کے بعد شیفتہ کی مصاحبت کے زمانے میں جو غزلیں یا کسی اور صنف کا کلام حالی نے لکھا تھا اس کی تعیین فی الحال مشکل ہے لیکن ۱۲۸۱ھ مطابق ۱۸۶۴ء کا لکھا ہوا ایک اردو قصیدہ نعت میں ملتا ہے جو غالب کی ایک غزل

---

[۱] ترجمۂ حالی۔

کی زمین میں ہے۔ مطلع یہ ہے :-

بنے ہیں مدحت سلطان دوجہاں کیلیے　　سخن زباں کیلیے اور زباں دہاں کیلیے

لیکن فارسی کلام میں سب سے قدیم چیز جس کی تعین کی جاسکتی ہے وہ ایک تخمیس ہے۔ غالب کی ایک نعتیہ غزل پر اور جو غالب کی زندگی میں یعنی ۱۸۶۸ء سے پہلے کسی وقت لکھی گئی تھی۔ ابتدا یوں ہوتی ہے :-

اعجاز از خواص لسان محمدؐ است　　عین الحیوٰۃ گم بہ دہانِ محمدؐ است
گر نور وگہ ہدیٰ کہ از آن محمدؐ است　　حق جلوہ گر ز طرز بیان محمدؐ است
آرے کلام حق بہ زبانِ محمدؐ است

اس تخمیس میں نو بند ہیں اور غالب کی غزل کا ایک شعر جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ظاہری حسن وجمال کی تعریف میں ہے حالی کو بھی اس ظاہری تعریف کے لئے آمادہ کر سکتا تھا لیکن انھوں نے بڑی خوش اسلوبی کے ساتھ ایسا کرنے سے گریز کیا ہے۔ فرماتے ہیں :-

اے خامہ وصف قامت معشوق کم نگار　　اے دل سخن ز راست قداں درمیاں مدار
قمری زذکر سرو نفس را نگاہ دار　　"واعظ حدیث سایۂ طوبیٰ فرو گذار
کایں جا سخن ز سرو روان محمدؐ است

غالب کے زمانے میں وہابی، غیر وہابی کے جھگڑے قائم تھے۔ انھوں نے یہ شعر بہت احتیاط سے کہا تھا کہ :-

تیر قضا ہر آئینہ در ترکش حق است　　اما کشادِ آں ز کمانِ محمدؐ است

لیکن حالی نے جب اس پر تضمین لکھی تو انھوں نے وما رمیت اذ

رمیت ولکن اللہ رمیٰ ۔ ۔ ۔ الخ سے مضمون اخذ کر کے ایک حجت قائم کر دی اور غالب سے زیادہ احتیاط برتنے کی کوشش کی۔ فرماتے ہیں :۔

لطف خداست گر بہ سر کس نہاد دست ‏ ‏ قہر خداست چوں زبہر کس بہ حملہ جست

داند کسے کہ شد زِ ہے "مارمیت" ہست ‏ ‏ تیر قضا ہر آئینہ در ترکش حق است

اما کشاد آں زکمانِ محمدؐ است

اسی زمانے کے دو فارسی قطعات بھی یادگار ہیں جن کا ذکر یادگار غالب میں تفصیل کے ساتھ ہے کہ ایک مرتبہ جب کہ مولانا حالی، شیفتہ کے ساتھ غالب سے ملنے گئے اور غالب کو پنجگانہ نماز پڑھنے کی نصیحت کی تو انھیں کتنا ملال ہوا اور کس طرح یہ غزل حالی کے پاس دوسرے دن بھیجی۔

مقصد سے کہ مرآں را رہ خدا گویند ‏ ‏ برو برو کہ ازآں سو بیا بیا گویند

حالی نے لکھا ہے کہ اس غزل میں غالب نے حالی پر (ایک استاد کی حیثیت سے) طعن و تعریض کی تھی۔ حالی نے اس کے جواب میں ایک فارسی قطعہ انیس ۱۹ اشعار کا لکھ کر بھیجا۔ چند اشعار اس کے یہ ہیں :۔

تو اے کہ رونق پیشینیاں بہم شکست ‏ ‏ زنظم و نثر تو کاندر زباں باگفتی

چہ نغمہ ہا کہ بہ قانون ذوق سنجیدی ‏ ‏ چہ بذلہ ہا کہ باندازِ دلربا گفتی

رسید نشۂ عرفاں چو ذکر می راندی ‏ ‏ شگفت خاطر یاراں گر از صبا گفتی

دوید ریشہ بہ دلہا چو حرف مہر زدی ‏ ‏ دمید نخل تمنا چو از وفا گفتی

گہر بہ بزم فشاندی اگر ثنا خواندی ‏ ‏ اثر ز لفظ دماندی اگر دعا گفتی

اسی طرح اور بھی کئی اشعار میں غالب کے ساتھ عقیدت اور محبت کا

اظہار ہے اور آخر میں برجستگی اور بے ساختگی اس غضب کی ہے کہ ایک ایرانی بھی آسانی کے ساتھ یہ حسن پیدا نہیں کر سکتا۔ حالی لکھتے ہیں :-

نہ راہ حرف بہ سویت نہ جائے من دِ لت    جواب چیست اگر پرسم از کجا گفتی
اگر نہ روئے سخن با تو بود، می گفتم    چگونہ گفتی وچوں گفتی وچرا گفتی
ولیک شرطِ ادب نیست بر تو خردہ گرفت    ہر آنچہ در حق من گفتہٗ بجا گفتی

اس قطعے کے جواب میں غالب نے ایک قطعہ نواب شیفتہ کو لکھا جس میں حالی پر کچھ طنز بھی ہے کہ اگر مجھے دوبارہ پیدا کیا گیا تو میں اس پوری عمر میں صرف دو کام کروں گا۔ ایک تو گزری ہوئی زندگی کی نمازوں کی قضا پڑھ لوں گا دوسرے یہ کہ حالی سے معافی مانگ لوں گا۔ مولانا حالی نے جب یہ قطعہ دیکھا تو شرمندہ ہوئے اور ایک اور قطعہ نو شعر کا لکھکر بھیجا۔ شروع کے اشعار یہ ہیں :-

توا ے کہ عذر فرستادہ بہ سوے رہے    سزد کہ جانِ گرامی براں نثار کنم
نماند قاعدہٗ شکر بے ریا بہ جہاں    اساس دوستی از شکوہ استوار کنم
چو شکوہ جز بہ تقاضاے دوستی نبود    زغیر شکر و شکایت ز دوست دار کنم

ان اشعار میں حالی اپنے استاد کے سامنے سواے اپنی بے چارگی اور ندامت ظاہر کرنے کے اور کر بھی کیا سکتے تھے، اور شکوہ شکایت کے لیے سواے حسنِ تعلیل کے کوئی اور پیرا وا بھی کیا ہو سکتا تھا؟ چنانچہ آخر میں بڑے لطیف انداز میں غالب کے مذکورہٗ بالا طنز کا جواب خلوص و عقیدت کے ساتھ پیش کرتے ہیں :-

برآں سرم کہ اگر مرگ اماں دہد زیں پس　　ز کارہائے جہاں خاصہ ایں سہ کار کنم
ز کردہ توبہ نمایم، ز گفتہ استغفار　　دگر سپاس تو پنہاں و آشکار کنم

اسی زمانے کی یادگار اور چیزیں بھی ہیں، مثلاً حالی نے ایک "عریضے" میں غالب کو لکھا ہے کہ انھوں نے نظیری کے ایک شعر کو جو ناقص العیار کہا ہے وہ کہاں تک صحیح ہے۔ لطف دیکھیے کہ غالب نے خود ہی حالی سے فرمایا تھا کہ تم میری رائے سے اتفاق یا اختلاف رکھتے ہو تو لکھو۔ اس بزرگانہ شفقت میں شاگرد کا امتحان بھی پوشیدہ ہے، تو ساتھ ہی ساتھ شاگرد کی صلاحیت کا اعتراف بھی ہے۔ حالی پرانے انداز کی فارسی میں لکھتے ہیں کہ:۔

"قبلہ وکعبہ۔ سخنے را کہ اندازہ دانان گفتار و ادا شناسان معنی از نظر اعتبار انداختہ باشند، گو ہمہ از نظیری و عرفی باشد بہ ہیچ تاویل و توجیہ طرازِ قبول نتواں داد، خاصہ بسعی چو منے کہ بلد راہ سخن و مرد ایں فن نبودنیم چگونہ ایں نقش درست تواند نشست؟ الحق شکستہ را بستن و گذشتہ را پیوستن و پارہ را دوختن کارے ست بس دشوار و دشوار تر ازاں است طرف شدن با استادان فن و مردانِ کار۔۔۔"

یہ تو حالی کا عجز و انکسار ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ نظیری کے جس شعر کو غالب نے "ناقص العیار" قرار دیا تھا اس کی صحیح تشریح حالی جیسا شخص ہی کر سکتا تھا۔ دیکھیے کس خوبی کے ساتھ تشریح کی ہے کہ اچھے سے اچھے دماغ کی رسائی آسانی کے ساتھ اس نقطۂ خیال تک نہیں ہوتی۔ نظیری کا شعر تھا:۔

جذبِ عشقم فی المثل در حسن پیدا ساختن　　خضر چاہِ یوسفم، از آبِ حیواں نیستم

خود ہم آپ اس شعر کے معنی پر غور کر لیں کہ آسانی کے ساتھ سمجھ میں آتا ہے یا نہیں؟ اور اگر آسانی کے ساتھ سمجھ میں نہیں آتا تو اس شخص سے رجوع کریں جس کے متعلق بعض جدید تنقید نگاروں کا دعویٰ ہے کہ یادگارِ غالب میں اس نے اشعار کی صحیح تشریح نہیں کی ہے اور وہ سخن فہم نہیں تھا۔ حالی لکھتے ہیں:۔

"بدانست خاکسار قائل از عشق وحسن دریں شعر عشق وحسن مطلق خواستہ است چناں کہ ایں ہر دو مفہوم از حدیث قدسی کنت کنزاً مخفیاً۔ ۔ ۔ ۔ الخ مستفاد می شود۔ ۔ ۔ ۔ ۔ قائل دعویٰ میکند و در دعویٰ خود صادق است کہ من کہ از جملۂ اعیان موجودا تم، از پیدا ساختن حسن مطلق، حکم جذب عشق پیدا کردہ ام۔ گویا خضرم کہ از چاہ یوسف نشان می دہم، نہ آں خضر کہ ز آب حیواں نشان می دہد پس خود را بجذب عشق وکنز مخفی را کہ عبارت از حسن مطلق است بہ یوسف در چاہ افتادہ تشبیہ دادہ است و وجہ تشبیہ ظاہر است فقط"

اسی زمانے کے قریب یعنی ۱۸۷۲ء میں حالی نے نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ کے فارسی دیوان پر فارسی میں تقریظ لکھی جو سہ نثر ظہوری کے انداز کی ہے۔ دیوانِ سالک اور دیوان فلق پر جو تقریظیں ہیں وہ بھی اسی انداز کی ہیں۔ اس زمانے میں حالی پر قدیم فارسی نظم ونثر کا اثر غالب تھا اور وہ "جادۂ بیہودہ" سے ہٹ کر نہیں چل سکتے تھے۔ کیونکہ غالب سے زیادہ شیفتہ کے ادبی رجحانات ان کو

متاثر کیئے ہوئے تھے۔ اسی لیئے میرا خیال ہے کہ ان کے فارسی کلام کے مجموعے میں جو غزلیں ہیں وہ اکثر و بیشتر شیفتہ کی مصاحبی کے زمانے ہی کی ہیں۔ حالی نے خود بھی اعتراف کیا ہے کہ "جناب ممدوح (یعنی شیفتہ) کو ادھر (فارسی یا اردو شاعری کی طرف) متوجہ دیکھکر میرے دل میں بھی تحریک پیدا ہوئی۔ فارسی یا اردو کی جس زمین میں وہ غزل لکھتے مجھے بھی اپنے ساتھ شریک فرماتے۔" [1] چنانچہ حالی نے اس زمانے میں سب غزلیں قدیم طرز کی کہی تھیں۔ غزلوں کی تمہید میں بھی کہتے ہیں کہ "یہ غزلیں اسی زمانے کی ہیں جبکہ خیالات میں کسی قسم کا انقلاب پیدا نہیں ہوا تھا جس قسم کے مضامین غزلوں میں اوپر سے بندھتے چلے آتے تھے اسی روش پر چند غزلیں لکھی گئی تھیں۔" غزلوں کے اوراق کھولیے شروع ہی میں حمد ملتی ہے جو اپنی مثال آپ ہے۔ لکھتے ہیں:۔

اے تکیہ بہ عفو تو خطا را　　وی ناز بہ خوف تو رجا را
حاجت کند از طرب فراموش　　خوانی چو بہ سوے خود گدا را
جا در دل خویش ہم نہ یابد　　رانی ز درت چو پارسا را
علت تو بری و باز بندی　　بر صنعت دیگراں شفا را
تاثیر ز تست و مصلحت را　　بدنام نمودہ دوا را

یہ تو سیدھی سادی حمد ہے۔ اب ادبی شان ملاحظہ فرمایئے:۔

بر ہم زدہ طرۂ دوتا را　　بازار صبا نمودہ گرم

---

[1] ضمیمہ کلیات حالی کی تمہید ص۲۔ اسی لئے شیفتہ کی وہ غزلیں جو حالی کی صحبت کے زمانے کی کہی جا سکتی ہیں ۱۸۶۳ء سے ۱۸۷۲ء تک ان کا زمانہ متعین ہو سکتا ہے۔

باشعلۂ ہزار امید پوشیدہ سراغ مدعا را
در روشنی ہزار خورشید گم ساختہ چشمۂ بقا را
برقے ز افق بروں جہاندہ بر پازدہ در رہش گیا را
زہرے بہ گلوے جاں فشاندہ لب تشنۂ خویش کردہ مارا
در بردن صبر دادہ دستے انداز بتان دل ربا را
از غیر گسستنا اندک اندک دلہاے بہ الفت آشنا را

دیکھیے، حمد جیسے خشک موضوع کے باوجود کیسی ادبی دلکشی اور تغزل کی چاشنی موجود ہے اور انصاف سے کہیے کہ اس دور میں کسی اور شاعر نے ایسی دلفریب حمد لکھی ہے؟ یہ مبالغہ نہیں ہے بلکہ حقیقت ہے اور حالی کے معاصرین میں یہ چیز کہیں نظر نہیں آئی۔ اب غالب کی ایک دو غزلوں سے ان کے شاگرد حالی کی غزلوں کا مقابلہ کیجیے۔ غالب کی ایک غزل اس طرح شروع ہوتی ہے :۔

دولت بہ غلط نبود از سعی پشیماں شو کافر نتوانی شد ناچار مسلماں شو

حالی نے اپنی غزل کے مقطع میں غالب کی اس زمین کے قبول کرنے کا اعتراف کیا ہے :۔

حالی بہ سخن خواہی رفتن ز پئے غالب دولت بہ غلط نبود از سعی پشیماں شو

اور شروع کے اشعار یہ ہیں :۔

بے نور صفاے دل پنہاں شدہ ہر پیدا ای شب تو بپایاں رس اے مہر درخشاں شو
گر بازوے ہمت ہست دستے بگریباں رس ور پاے ارادت ہست کنجے بہ بیاباں شو

لیکن یہ غزل حالی کی ابتدائی مشق کی معلوم ہوتی ہے۔ تاہم اس میں ایسے

شعر بھی ہیں جو اُن کے روشن مستقبل کے آئینہ دار ہیں۔ مثلاً :-

تنہائی و رنجوری وان گہ غم مہجوری ‏ اے مشکل من بکشا، ای دردِ نم آسان شو

ایک اور شعر ہے جس میں وحدت الوجود کا مسئلہ بڑے لطیف انداز میں پیش کیا ہے :-

اے بر تو نقاب از تست، خود جلوہ حجاب از تست

از خود بہ خدا پیوند و ز خویش برآ، آں شو

اور اس سے پہلے کہتے ہیں کہ :-

شوخے ست کہ نگزارد بر ملت خود کس را ‏ اے شیخ ز دیں برگرد اے گبر مسلماں شو

لیکن غالب کہتے ہیں کہ :-

ہم خانہ بہ ساماں بہ، ہم جلوہ فراواں بہ ‏ در کعبہ اقامت کن، در بتکدہ مہماں شو

الفاظ میں حالی کے یہاں ابھی پختگی نہیں پیدا ہوئی تھی لیکن مضامین میں (باوجود تنوع کے) دلفریبی پائی جاتی ہے اور انھوں نے کیا خوب کہا ہے کہ تمہارے چہرے پر تم ہی بطور نقاب کے ہو اور تمہارے جلوے کے بیچ جب تمہی حجاب بنے ہوئے ہو تو خدا سے خود کو پیوستہ کر لو اور اپنے سے خود کو محو کر دو۔

غالب کی ایک غزل ہے :

طاق شد طاقت ز مشقت بر کراں خواہم شدن ‏ مہرباں شو ورنہ بر خود مہرباں خواہم شدن

حالی نے "خواہم شدن" کے بجائے "خواہد شدن"[لہ] ردیف اختیار کی ہے

---

لہ غالب کی ایک غزل بالکل حالی کی ردیف و قافیے میں بھی ہے :-

نازد یوانم کہ سرمست سخن خواہد شدن ‏ ایں مے از قحط خریداری کہن خواہد شدن

لیکن وہ غزل تعلّی اور انجام شاعری سے متعلق ہے۔

اور غالب کے مضمون:

ع ملتیں جب مٹ گئیں اجزائے ایماں ہوگئیں

سے ایک نیا مضمون پیدا کیا ہے اور اس طرح اضافہ کیا ہے:۔

عشق اگر کیش است ملت ہا کہن خواہد شدن
منبرے ہر گوشہ از دار و رسن خواہد شدن

غالب نے کہا تھا کہ:۔

پیش خود بسیارم و بسیار مشتاق توام تا کجا صرف گداز امتحاں خواہم شدن

لیکن حالی نے محبوب کی طویل بے التفاتی پر اس طرح بیتابی ظاہر کی ہے:۔

عمر ہا شد تشنۂ آب دم شمشیر تست تیغ برکش ورنہ جاں بیروں زتن خواہد شدن

یہ اسی طرح ہے جس طرح حافظ نے کہا تھا:۔

عزم دیدار تو دارد جان برلب آمدہ باز گردد یا برآید چیست فرمانِ شما

غالب نے کہا تھا کہ

نظر لگے نہ کہیں اس کے دست و بازو کو یہ لوگ کیوں مرے زخم جگر کو دیکھتے ہیں

لیکن حالی نے محبوب کو "شکار خویشتن" بنا دیا ہے۔ لکھتے ہیں کہ:۔

صید تا افگندہ محو دست و بازوی خود است ایں جواں روزے شکار خویشتن خواہد شدن

حضرت شرف الدین ابو علی قلندر پانی پتی رح کا مشہور شعر ہے:۔

من شنیدم یارِ من فردا رود در راہِ شتاب یا الٰہی تا قیامت بر نیاید آفتاب

حالی اپنی بے بسی کو اس طرح بیان کرتے ہیں:۔

یار در کوچ است و من خاموش و جاں بیتاب گر جذب در دل نیست کار از دست من خواہد شدن

غالب اپنے محبوب کے حسن سے مرنے میں بھی زندگی حاصل کرتے ہیں اور بڑی اچھی حجت لاتے ہیں کہ:-

خار و خس ہر گہ در آتش سوختن آتش شود | مردم از ذوق لبت چنداں کہ جاں خواہم شدن

لیکن حالی اس وقت جوان تھے۔ ان کو اپنے محبوب کے حسن کی وجہ سے روئے زمین کی ہر چیز حسین نظر آتی ہے۔ فرماتے ہیں کہ:-

می دمد گل ہر کجا پائے نگاریں می نہی | جادہ چوں از سیر باز آئی چمن خواہد شدن

حالی نے دوسرے شعراء کی زمینیں بھی اختیار کی ہیں۔ مثلاً حضرت احمد جام علیہ الرحمۃ کی مشہور غزل ہے:-

درس عشقت را بیان دیگر است | مرد ایں رہ را نشانے دیگر است

اسی غزل کا وہ شعر بہت مشہور ہے جس کے سننے سے حضرت قطب الدین بختیار کاکی علیہ الرحمۃ کا وصال ہو گیا تھا۔ یعنی:-

کشتگانِ خنجرِ تسلیم را | ہر زماں از غیب جانے دیگر است

حالی بھی اسی زمین کو اختیار کرتے ہیں:-

خاکساری از جہانے دیگر است | ایں زمیں را آسمانے دیگر است[ا]

اس غزل میں تصوف اور وحدت الوجود کے مضامین کئی جگہ حالی نے باندھے ہیں۔ مثلاً:-

با ہزاراں رنگ باید ساختن | یار را ہر لحظہ شانے دیگر است

دل کہ بود از چشم مورے تنگ تر | چوں نظر کردم جہانے دیگر است

---

[ا] حالی نے خود لکھا ہے کہ "یہ مصرع نادانستہ، نشاط کے مصرع سے مل گیا ہے۔"

المجاز قنطرۃ الحقیقت بھی ہے :۔

من زرویش حسن معنی دیدہ ام          آنچہ دل پردہ ست آنے دیگراست

حافظ کی ایک غزل ہے :۔

عیب رنداں مکن اے زاہدِ پاکیزہ سرشت          کہ گناہ دگراں برتو نخواہند نوشت

حالی نے یہ زمین بھی اختیار کی ہے :۔

من وازمی دوسہ پیمانہ ویار ولب کشت

نہ ز دوزخ بہ دلم بیم ونہ پروائے بہشت

یہ زمین مشکل ہے لیکن حالی نے اچھے اچھے شعر کہے ہیں۔ غالب نے کہا تھا :۔

ہے پرے سرحدِ ادراک سے اپنا مسجود          قبلے کو اہلِ نظر قبلہ نما کہتے ہیں

حالی نے بھی یہی مضمون لیا ہے اور بڑی خوبی سے ادا کیا ہے :۔

ترسم از کعبہ بری حسرتِ دیدار بخویش

اے فرو ماندہ بہ نظارۂ سنگ وگل وخشت

یہ شعر بھی اس زمین میں اچھا ہے :۔

عمرہا از تو بنا کام ہمی باید زیست          وائے آں کس کہ زکف دامنِ امید نہشت

اور آخر میں تعلّی کیلئے نہیں بلکہ عام مذاق کی پستی کی وجہ سے کہتے ہیں :۔

ہر رقم را نہ بود حسن قبول ارزانی          ورنہ حافظ چہ نوشت ست کہ حالی نوشت

اب ایک غزل ایسی سنیئے جس کا ہر شعر اپنے اندر بڑی دلکشی رکھتا ہے اور کسی بھی اہلِ زبان کی غزل کے مقابلے پر رکھا جاسکتا ہے :۔

نہ گردد از تو ہرگز سیری چشم تماشائی | اگر بر دیدہ[1] بنشینی وگر در دل فرود آئی
نہ گنجد با تو ایں ہنگامہ ہا در شان یکتائی | تو چندیں عالمے با خویشتن داری و تنہائی
ترا شایاں بود خوبی کسبے مہری و محبوبی | ترا زیبد دل آرائی کہ بد خوئی و زیبائی
تو چشم و گوش نکشائی و شد ہر نوا ارزانی | بہ گلشن چہرہ آرائی، بہ بلبل نغمہ پیرائی
نہ در بزم مغاں راہت نہ در کوئے گذرگاہت | تو اندر بند مستوری چہ دانی ذوق رسوائی
سر راہ خدا داری و دل سوئے قفا داری | تو زاں ساں می روی از رہ کہ پنداری نمی آئی
گواہ بے گناہی ہائے خود دارد جہانے را | تو دست خود بخون حالی مسکیں نیالائی

اس میں کوئی شک نہیں کہ اس غزل میں خسرو اور غالب کی جھلک کئی جگہ دکھائی دیتی ہے، لیکن اس بات سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ یہ غزل اپنے تغزل، اپنی عذوبت اور حلاوت کے اعتبار سے کسی اچھی غزل سے کم نہیں اور اگر حالی کو زندگی جاوید بخشتی ہے تو خود صنف غزل کے لیے بھی مایۂ ناز ہے۔ حالی کی نازک خیالی ان اشعار سے بھی ظاہر ہوتی ہے:۔

غمش تا جاں بود با جاں ضرور است | وگر خود جاں نباشد آں ضرور است
سوئے من آمدہ مشتاق و ز طرز نگہش | می تراود کہ بسوئے نگراں می آید
عشق از خویش بریدن می خواست | حالی از خلق بریدیم عبث
حد نظر آنست کہ رویش نتواں دید | پیداست کہ ایں مدعیاں بے بصر انند

نازک خیالی کے علاوہ قدرت بیان بھی ہے۔ مثلاً غالب کا مشہور شعر ہے:۔

---

[1] مولانا حالی نے خود ہی اس مصرع پر حاشیہ لکھا ہے کہ "یہ مصرع حضرت میر حسن سنجری کی غزل سے لیا گیا ہے جس کا پہلا مصرع یہ ہے:۔

تو نور العینی اے مہ رو، تو جان جانی اے جاناں

بندگی میں بھی وہ آزادہ وخودبیں ہیں کہ ہم　　اُلٹے پھر آئے درکعبہ اگر وا نہ ہوا

حالی نے بھی اپنے استاد سے یہی مضمون لیا ہے لیکن اضافہ بھی کیا ہے:۔

قدر استادن من بر در خود سنج کہ من　　بازگردم در فردوس اگر وا نبود

اسی طرح اور بھی فرسودہ مضامین ہیں جن میں ندرت بیان سے بڑی لطافت پیدا کردی ہے۔ مثلاً

کارم بہ کسے فتاد کز ناز　　پروائے نیاز ما نہ دارد
جاں گداز ندبہ لطف وبہ غضب شاد کنند　　ہرچہ خواہید ازیں عشوہ گراں می آید
از چشم جہاں بیں چہ زیاں اہلِ نظر را　　ہر سوے کہ بینند بہ سوے نگرانند
عجب از خود کنم وسوئے فلک می بینم　　چوں خدنگ تو بسویم زکماں می آید
بہ کنج خانہ شمعے می فروزم　　کہ چوں در گیرد اول خانہ سوزد

زندگی کے حقائق کی ترجمانی بھی متعدد مقامات پر ملتی ہے۔ مثلاً ایک سیدھی سادی بات کی مثال کس خوبی سے پیش کی ہے۔

شکوہ گر برلب نیاید عاقبت کیں میشود　　زخم رادرماں نباشد چوں کہن خواہد شدن
روے از فرع بہ اصل آر کہ ارباب طلب　　گل ببینند وسراغ رہ گلشن پرسند
یار با تست گرت جذبہ گیرائے ہست　　یوسف آخر رود آں جا کہ زلیخائے ہست

غرضکہ حالی کی غزلیات اپنی خوبیوں کے لحاظ سے بہت سے شاعروں سے اور خصوصاً معاصرین کی اکثر غزلوں سے بہتر ہیں، گوکہ تعداد میں کمتر ہیں۔ اور یہ سچ ہے کہ

حالی تہ ہر حرف دوصد نکتہ نہفتہ ست　　سخند دریں بزم اگر نکتہ ورانند

یہانتک نوجوانی کی غزل گوئی کے متعلق عرض کیا گیا ہے۔ اس کے بعد (یعنی قدیم طرز کی شاعری کے بعد) جب وہ ۱۲۸۹ھ مطابق ۱۸۷۲ء میں لاہور گئے تو ان کے ذہنی رجحانات کا دوسرا دور شروع ہوا۔ ترجمۂ حالی میں لکھتے ہیں کہ

"نواب شیفتہ کی وفات کے بعد پنجاب گورنمنٹ بک ڈپو (لاہور) میں ایک اسامی مجھ کو مل گئی جس میں مجھے یہ کام کرنا پڑتا تھا کہ جو ترجمے انگریزی سے اردو میں ہوتے تھے ان کی اردو عبارت درست کرنے کو مجھے ملتی تھی۔ تقریباً چار برس میں نے یہ کام لاہور میں رہ کر کیا۔ اس سے انگریزی لٹریچر کے ساتھ فی الجملہ مناسبت پیدا ہو گئی اور نامعلوم طور پر آہستہ آہستہ مشرقی اور خاص کر عام فارسی لٹریچر کی وقعت دل سے کم ہونے لگی"

چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ اس زمانے میں حالی نے عربی کے اشعار تو اچھی خاصی تعداد میں لکھے لیکن فارسی اشعار بہت ہی کم لکھے۔ یعنی صرف چھ اشعار کے ایک قطعے کی تعیین ہو سکتی ہے جو اس زمانے میں لکھا گیا تھا اور جو ناظم تعلیمات کرنل ہالرائڈ کی خدمت میں بطور شکر گذاری کے پیش کیا گیا تھا، وہ قطعہ یہ ہے:-

اولاً شکر آں کہ فرمودی حاجت بندہ بے دریغ روا
ثانیاً عذر آں کہ چندیں بار آمدم از پئے صداع شما
آں شنیدی کہ گفت افلاطوں رنج بردآں کہ در نکوئیہا
رنج او عاقبت بہ پایاں رسید لیک نیکی ہمیشہ ماند بجا
راست گویم گذاردن نتواں حق لطفے کہ کردہ بر ما

می کنم ختم بر دعا گفتار    کہ نیاید ز بندہ غیر دعا

لیکن اس قطعے میں ادبیت نہیں ہے اور اس کی کوئی اہمیت بھی نہیں ہے۔ اس کے بعد حالی کا وہ فارسی کلام جس کے زمانے کی ٹھیک تعیین ہو سکے ۱۸۷۷ء سے قبل نہیں ملتا۔ اس سال انھوں نے والی رام پور نواب کلب علی خاں (المتوفی ۱۸۸۷ء) کی مدح میں ایک قصیدہ لکھا تھا جس کے متعلق خود مولانا فرماتے ہیں کہ

"اس قصیدے کی تمہید اس وقت لکھی گئی تھی جبکہ شاعرانہ خیالات میں پہلے ہی پہل انقلاب پیدا ہوا تھا اور مبالغے سے نفرت ہونے لگی تھی انہی دنوں میں پہلا دربار قیصری منعقد ہونے والا تھا جو ۱۸۷۷ء میں بمقام دہلی وقوع میں آیا۔ جی میں آیا کہ اس تمہید کے بعد کسی ایسے قصیدے کی بنیاد ڈالی جائے جس میں بقدر امکان مبالغے سے احتراز کیا جائے چونکہ حضور نواب صاحب ممدوح سے فی الجملہ تعارف تھا اور انھوں نے سرسید کی امداد میں سب سے پہلے سبقت کی تھی اور دربار میں ان کے شریک ہونے کی قوی امید تھی اس لیے انہی کو اس قصیدے کا ممدوح قرار دیا گیا . . . ."

۱۸۷۷ء میں یہ قصیدہ لکھا گیا اور اس سے تین سال قبل یعنی ۱۲۹۱ھ مطابق ۱۸۷۴ء میں وہ نواب موصوف کی مدح میں ایک اردو قصیدہ بھی لکھ چکے تھے جس کا ایک شعر یہ ہے:-

ظلِ حق کلب علی خاں جس کے بذل و جود کے    ہند سے لے تا عرب ہیں خاصی و عامی گواہ

اس قصیدے میں ایک بھی بے جا تعریف نہیں ہے، یعنی حالی نے فارسی سے پہلے اردو میں ایسے قصیدوں کی بنیاد ڈالی جس میں مبالغے سے احتراز کیا جائے اور یہ ان کی ادبی اولیات میں سے ہے۔ کاش ہمارے شعراء کا اس پر عمل ہوتا تو قصیدہ جیسی شاندار صنف سخن کو زوال نہ آنے پاتا۔ بہرحال فارسی قصیدہ اس طرح شروع ہوتا ہے:-

سحرگہ پردہ بگرفتند چوں از منظر زیبا — بہ دل گفتم کہ ایں نعمت آمد برتر از نعما
بگفتا نعمتے در قدر از ہم بیش و کم نبود — ز ساقی عین رحمت داں اگر جرعہ و گر مینا
ولے قربان دہ بیدار دل زیں اصل مستثنیٰ است — کہ چوں او نعمتے نتواں نشاں داد از پے دنیا
صلاح عالمے بارانہ او وابستگی دارد — جہاں را چوں چمن می داند او را چوں چمن پیرا
رعیت را چناں دارد کہ دارد گلہ را چوپاں — غم دلہا خورد زاں ساں کہ بازرگاں غم کالا
بہ روز از داد مظلوماں زمانے بر نیا ساید — بہ شب چوں پاسباں بیدار باشد بر در دلہا
یتیماں را پدر وار اشک ہا از رخ فرو شوید — غریباں را چو غمخواراں بر آرد خار ہا از پا
اگر بیوہ زنے نالد ز دست ناخدا ترسے — بہ داد او رسد زاں پیش کاید بر لبش آوا
گدایاں را دہد بخشش کہ دلہا را غنی سازد — ضعیفاں را دہد زورے کہ پیراں را کند برنا

آپ نے دیکھا کہ تمہید کتنی حسین ہے کہ صبح دم جب کہ دنیا کی اچھائیوں اور برائیوں پر سے حجابات اٹھا دیے گئے تو میں نے عارف سے پوچھا کہ کون سی نعمت اچھی ہوتی ہے، اس نے جواب دیا کہ نعمتوں میں سے ایک کو دوسری پر فضیلت کیوں دی جاتی ہے، یہی عین رحمت سمجھو جو ساقی پوری صراحی نہ دے تو کم از کم ایک گھونٹ ہی پلا دے، لیکن ایک بیدار دل حکمراں اس سے مستثنیٰ ہے کہ

اس جیسی کوئی اور نعمت دنیا میں نصیب نہیں ہوسکتی۔ دیکھیے کتنی پاکیزہ تمہید ہے اور گریز کتنا لطیف ہے کہ بغیر تصنع اور بغیر کسی مبالغے کے اصلی مدح کی طرف آگئے ہیں اور نواب کلب علی خاں مرحوم کے حقیقی اوصاف بالواسطہ بیان کیے گئے ہیں یہ قصیدہ ۸۷ شعروں کا ہے جس میں شروع کے تین شعر تمہید اور گریز سے متعلق ہیں اس کے بعد ایک "بیدار دل حکمراں" کی خوبیاں بیان کی ہیں جو بظاہر عمومیت رکھتی ہیں لیکن حقیقت میں اصل ممدوح سے مخصوص ہیں۔ ایسے "بیدار دل حکمراں" کے اوصاف کے متعلق ۲۳ شعر ہیں۔ پھر لکھتے ہیں کہ

اگر خواہی جہاں دارے چنیں بیدار دل بینی ۔۔۔ بیا در خیمہ گاہِ دیں پناہ و خسرو والا
دریں جشنِ شہنشاہی کہ گوئی حشر اعیان ست ۔۔۔ زمانے چشمِ دل بکشا و بنگر عین اعیاں را
سحابِ مکرمت کلب علی خاں آں کہ در عہدش ۔۔۔ گدا از شاہ و مفلس از تونگر دارد استغنا

یعنی ایک عام "بیدار دل حکمراں" کے اوصاف کے متعلق دو شعر کی تمہید کے بعد گریز کیا ہے، پھر اس کے اوصاف بیان کرکے خاص ممدوح کی طرف گریز ہے یعنی گریز در گریز ہے۔ یہ چیز بھی حالی کی قوت اختراع سے متعلق ہے۔ اس کے بعد "سخن سنج" ایسی مدح لکھنے پر نازاں ہے لیکن یہاں بھی کوشش کی ہے کہ حقیقی جذبات ہی بیان کیے جائیں تاہم مبالغے بھی کسی قدر پائے جاتے ہیں اور ان کی نوعیت کسی قدر نوابی آداب سے ہے۔ مثلاً لکھتے ہیں کہ:۔

(۱) بجائے کز ہنرمنداں کسے را در شمار آرند ۔۔۔ ہنر نالد کہ من لی غیرہ فی الدین والدنیا
(۲) بوقتے کز جواں مرداں عزیزے در حساب آید ۔۔۔ کرم گوید کہ مالی دونہ ملجی ولا ماوی
(۳) بہ بزمے کز سخن سنجاں حدیثے در میاں افتد ۔۔۔ سخن بر خویشتن بالد کہ ما از شاہ و شاہ از ما

اس کے بعد مصطفیٰ آباد (رام پور) کے اہلِ کمال لوگوں کی تعریف ہے۔
پھر ایک فرضی شخص سے خطاب ہے جو درباری رئیسوں اور سرکاری مہمانوں کے خیمے دیکھکر واپس آرہا ہے:۔

توائے کز کس سیر بنگاہِ سرانِ ہند می آئی ۔۔۔ چہ آوردی بگو از جنسِ معنی ارمغاں مارا
گرفتم دیدۂ از ملک و دولت بہرہ ور جمعے ۔۔۔ ولے کم دیدہ باشی علم و دولت باہم یکجا

اور حقیقت بھی یہ ہے کہ مداح کو اپنا ممدوح ہی سب سے زیادہ پسند ہے کیونکہ:۔

بہ گلشن جلوۂ ہر نونہالے دیدنی دارد ۔۔۔ ولے در خاطرِ بلبل نہ گنجد جز گل رعنا

اور اس کا اصل سبب یہ ہے کہ

کسے گو باشد از پیرایۂ علم و ہنر عاری ۔۔۔ بچشمِ اہلِ دل ہیچ است اگر جمشید اگر دارا

اس کے بعد حالی صاف طور پر کہہ دیتے ہیں کہ یہ جتنے اوصاف بیان کیے ہیں وہ مال و دولت کے لالچ کے لیے نہیں ہیں:۔

ولے با فرِ صورت، حسنِ معنی جمع چوں دیدم ۔۔۔ بیارستم زباں بستن ز شکرِ واہبِ یکتا

اس کے بعد کچھ اوصاف اور بیان کر کے دعائیہ پر آگئے ہیں اور دو تین شعر لکھکر اس طرح قصیدہ ختم کر دیا ہے:۔

تکلف نیست در ہر چہ از دعا و از ثنا گفتم ۔۔۔ تو دانی حالِ ما یا عالما بالجہر والا خفا

اس کے بعد حالی نے اور بھی کئی فارسی قصیدے لکھے لیکن وہ زیادہ اہم نہیں ہیں۔ ۱۳۰۶ھ مطابق ۱۸۸۹ء کی عید الفطر کے موقع پر نواب سر آسمان جاہ کی تعریف میں جو قصیدہ ہے وہ صرف دعائیہ ہے۔ ابتدا یوں ہوتی ہے:۔

صاحبا روز و شب بکام تو باد ۔۔۔ صبح نوروز و عید شام تو باد

اس کے بعد اسی سال عید الاضحیٰ کے موقع پر حیدرآباد میں اسی ممدوح کو ایک اور قصیدہ "پیش کرنا پڑا"۔ اس کا مطلع یہ ہے:۔

عیدِ اضحیٰ کہ قرینِ باد و رودش بہ ظفر　　باد بر خواجہ زعیدِ رمضاں فرخ تر

اس قصیدے میں صرف چار اشعار میں معمولی مدح ہے پھر اس شعر سے تملق اور چاپلوسی کا دروازہ ہی بند کر دیا ہے۔

آں سراوج کرامت کہ زوالا گہری　　بے نیاز آمدہ از مدح چو ماہ از زیور

ہر چند اشعار میں مختلف لوگوں کی مدح سرائی کے طریقے بیان کیے ہیں لیکن آخر میں یوں کہتے ہیں کہ:۔

پس ہماں بہ کہ کنم ختم سخن را بہ دعا　　کہ دمِ عجز پناہد بہ دعا مدحت گر

بس اس طرح سے دو تین شعر کے بعد یہ قصیدہ ختم کر دیا ہے۔ لیکن ایک قصیدہ ضرور اپنی تاریخیت کے اعتبار سے اہم ہے اور وہ امیر حبیب اللہ خاں والیٔ افغانستان کی مدح میں ہے جب کہ وہ ۱۹۰۶ء میں علی گڑھ تشریف لائے تھے۔ وہ اس طرح شروع ہوتا ہے:۔

می رسد گر فرقِ عزت بگزرد از فرقداں　　میزبانے را کہ شاہے چوں تو باشد میہماں

گر بہ رقص آید در و دیوار کالج دور نیست　　زیں طرب کامد بہ دیدارش امیر کارداں

دولتِ بیدار مفت ما کہ شد مہمانِ ما　　چوں تو مہمانِ عزیزِ قیصرِ ہندوستاں

اس وقت حالی کو سر سید مرحوم (المتوفی ۱۸۹۸ء) کی یاد آتی ہے:۔

زندہ کاش امروز بودے بانیِ ایں درسگاہ　　تا بدیدے پایہ اش بالاتر از وہم و گماں

تا ہمہ امید ہا کاندر دل خود بستہ بود　　از قدوم شہ بچشم خویشتن دیدے عیاں

اس قصیدے میں حالی نے اصل مدح بالکل نہیں لکھی۔ بلکہ ممدوح سے خطاب کرکے ۴-۵ شعر میں کالج کے قیام اور اس کی مخالفت وغیرہ کا حال بیان کردیا ہے اور شکریہ ادا کرنے کے متعلق لکھا ہے کہ:-

گر نویسد پارۂ زاں، نیست یارائے قلم ورنگوید اندکے زاں نیست نیروئے زباں
پس ہماں بہتر کہ گردد بردعا ختم سخن زاں کہ ناید جز دعائے خواجہ از ما بندگاں

اس کے بعد دعائیہ لکھ کر قصیدے کو ختم کردیا ہے۔ ان قصیدوں کے علاوہ حالی کے دو مرثیے بھی ہیں۔ ایک مرثیہ، سر سالار جنگ میر تراب علی خاں (مدارالمہام سرکار عالی نظام) کی وفات پر ہے۔ وہ ترجیع بند میں ہے اور اس میں دو دو شعر کے نو بند ہیں۔ ترجیعی بیت یہ ہے۔

اے اجل گر زیں جہاں تہ خاکش سپری نتوانی کہ نکونامیش از یاد بری

یہ ترجیع بند، سالار جنگ کی قومی خدمات کی وجہ سے لکھا گیا تھا لیکن قومی خدمات اور دل کے صحیح جذبات کی بنا پر دراصل سر سید کا مرثیہ لکھا تھا جو محتشم کاشی کے انداز میں ہے اور غالب کے مرثیے میں جس طرح حالی روئے تھے اس سے زیادہ سر سید کے مرثیے میں وہ روتے بسورتے نظر آتے ہیں۔ غالب کی موت ادب کی موت تھی لیکن سر سید کی موت، نہ صرف ادب کی بلکہ تمدن و ثقافت تعلیم و تہذیب اور ازمنۂ ثلاثہ کے اوصاف کی موت تھی۔ اس مرثیے میں حالی اتنے روتے کہ پھر بقیہ زندگی میں عیش و نشاط کے موقعوں پر بھی انھیں ہنسی نہ آئی۔ چنانچہ ہم اوپر دیکھ چکے ہیں کہ امیر حبیب اللہ خاں جیسی ہستی کی تشریف آوری پر اور دوسرے موقعوں پر قصیدے بھی لکھے ہیں تو ان میں تعریف اور

مدح کے اشعار بھی برائے نام ہیں اور ان میں کسی کے اوصاف، سرسید جیسے محسنِ قوم کے اوصاف کے مقابلے میں پسند ہی نہ آتے تھے۔ سرسید کی وفات (۱۳۱۵ھ مطابق ۱۸۹۸ء) پر محتشم کاشی کی طرح حالی نے بھی سات بند "ترکیب بند" میں لکھے اور ہر بند میں نو شعر کہے۔ پہلا بند اس طرح شروع ہوتا ہے:۔

آہ ازیں تیرِ گذارا کز کماں انداختند ۔۔۔ آہ کز یک زخم توے نیم جاں انداختند
اے عجب کز رحلت فردے ز افرادِ بشر ۔۔۔ علمائے را از قیامت در گماں انداختند
اے عجب کز مردن یک پیر مرد سالخورد ۔۔۔ تاب و تپ در کودک و پیر و جواں انداختند
اے عجب کز سوز اندوہ وفات مسلمے ۔۔۔ مردم ہر کیش را آتش بجاں انداختند
سیلا اندر قوم نقدے بود اندر کیسۂ ۔۔۔ کیسہ خالی ماندہ و نقد از میاں انداختند
قوم را سرمایۂ مجد و علا از دست رفت ۔۔۔ بعد ازاں کایں گنج را در خاکداں انداختند
نو بہار آید و گردد باغ قوم، امید نیست ۔۔۔ بعد ازو طرحِ خزانِ جاوداں انداختند
تا قیامت گوئی از تاراج ما فارغ شدند ۔۔۔ کایں مصیبت بر سرِ اسلامیاں انداختند
اہلِ دیں بے یاور و دیں بیکس و بے یار ماند ۔۔۔ ہر کجا ایں آوازہ در ہندوستاں انداختند

رفت و با خود رونقِ بزمِ مسلمانی ببرد
ملت از مرگش بمثل مردہ مسلمانی بمرد

یہ ترکیب بند بہت طویل ہے اس لیے اس کے جستہ جستہ چند اشعار سنیے اور حالی کے واردات قلبی کا اندازہ لگائیے۔ تیسرے بند کے آخر میں کس قدر صحیح فرماتے ہیں:۔

زیستن در فکرِ قوم و مردن اندر بندِ قوم ۔۔۔ گر توانی میتوانی سید احمد خاں شدن

می تواں مقبولِ عالم گشت اما ہمچو شیخ — بہر سودِ خلق مردودِ جہاں نتواں شدن

جورِ اخواں دیدن و در عشقِ اخواں زیستن — زخمِ پیکاں خوردن و مشتاقِ پیکاں زیستن

آخری شعر تو غضب کا ہے اور حقیقت ہے کہ اس طرز کے اشعار اپنی مثال آپ ہیں اور حقیقی اوصاف کے صحیح ترجمان ہیں۔ پانچواں بند ادبیت کے لحاظ سے بہت اہم ہے۔ اس میں تشبیہات و استعارات کے بڑی لطیف نمونے ملتے ہیں اور بے ساختگی، برجستگی اور روانی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے۔ چند شعر اور ملاحظہ ہوں :-

گوے از گردش فرو ماندہ ست چوگاں را چہ شد
کشتی از جا می نہ جنبد موجِ عماں را چہ شد

دہ بہ ویرانی کشد، وقت ست، دہقانش کجاست
گلّہ سرگرداں شود، زودست، چوپاں را چہ شد

چیرہ شد سہرابِ دوراں، رستمِ دوراں کجا ست
یافت فرصت اہرمن، مہرِ سلیماں را چہ شد

تارکِ ہرکس ندارد تابِ گرزِ روزگار
بر نمی تابد سرے ایں پتک، سنداں را چہ شد

قوم را بیم عتاب و چشمِ رحم از کس نماند
آں لبِ نفریں سرا، آں چشمِ گریاں را چہ شد

ان کے علاوہ دوسرے اشعار میں سرسید کے احسانات کا اجمالاً ذکر ہے اور ان تمام واقعات کی طرف اشارہ ہے جو سرسید کی زندگی میں خصوصیت

کے ساتھ پیش آئے اور انھوں نے ان کا مقابلہ کیا۔ آخر میں قوم کو خطاب کرکے حالی بڑی اچھی نصیحت کرتے ہیں کہ :۔

مزد او ایں بس کہ در اصلاح خود کوشید زود
کز شما غیر از شما مطلوب او چیزے نہ بود

آخری مصرع میں سرسید کی تمام خدمات کا ایک اور صرف ایک مقصد بیان کیا ہے یعنی قوم سے صرف قوم ہی انھیں مطلوب تھی اور وہ اسی کے لیے جیے اور اسی کے لیے فدا ہو گئے، چنانچہ ایسے محسنِ قوم اور ایسے فدائے ملک کے غم میں حالی کا مرثیہ حقیقی ماتم تھا اور اس کے بعد گو کہ انھوں نے فارسی میں متعدد قطعات، رباعیات اور قصائد وغیرہ بھی لکھے لیکن ایسی تمام شاعری سے اس سوگوارِ قوم نے انکار کرکے یوں لکھ دیا کہ "میری سب سے اخیر فارسی نظم وہ ترکیب بند ہے جو مرسید کی وفات پر میں نے ۱۸۹۸ء میں لکھا تھا" آہ ہم حالی جیسے محسنِ قوم و ادب کو بھی آج فراموش کر چکے ہیں۔ انھوں نے سچ کہا تھا کہ

قدرِ حالی ز قوم کس نہ شناخت
عاقبت رفت از میانۂ ما

؎

# اشاریہ

## الف



## ب